# 1- نبی کریمؐ کی ہجرت

سب سے پہلے جو سبق آپ پڑھیں گے، اس کا عنوان ہے "نبی کریم ﷺ کی ہجرت" جس کے مصنف علامہ سید سلیمان ندوی ہیں۔ اس میں مصنف نے نبی کریمؐ کی ہجرت کا واقعہ مختصراً بیان کیا ہے۔

## 1.1۔ مصنف کا تعارف

علامہ سید سلیمان ندوی برصغیر (پاکستان اور ہندوستان) کے عالم دین، مورخ اور اُ ۔ کے نامور مصنف تھے۔ انھوں نے نبی کریمؐ کی پاک سیرت پر کئی کتابیں لکھی ہیں۔ وہ جو کچھ لکھتے تھے، بڑی چھان بین کے بعد لکھتے تھے۔ ان کی تحریروں میں سادگی اور روانی پائی جاتی ہے۔

## 1.2۔ سبق کا تعارف

نبی کریمؐ کی ہجرت کا مضمون علامہ سید سلیمان ندوی کی کتاب "رحمتِ عالم" کا ایک حصہ ہے۔ اس میں مصنف نے نبی کریمؐ کی ہجرت کا واقعہ بیان کیا ہے۔ اہلِ قریش رسول اللہ ﷺ کے مذہب کے سخت مخالف تھے۔ جب وہ ان کو (نعوذ باللہ) قتل کرنے کے منصوبے بنانے لگے تو رسول اللہ کو ان کے ارادوں کا علم ہو گیا۔ انھوں نے ہجرت کی ٹھان لی اور ایک روز اپنے بستر پر حضرت علیؓ کو سُلا کر حضرت ابوبکرؓ کے ساتھ مدینے روانہ ہو گئے۔ اب آپ اصل سبق پڑھیے۔

## 1.3۔ متن

یثرب میں مسلمانوں کو امن کی جگہ مل گئی تھی اس لیے آنحضرت ﷺ نے مکے کے مسلمانوں کو اجازت دی کہ وہ اپنا دیس چھوڑ کر یثرب کو چلے جائیں۔ مسلمانوں نے اب آہستہ آہستہ یثرب کو ہجرت کرنی شروع کی۔ آخر میں حضرت محمد ﷺ نے بھی مکہ چھوڑ کر ہجرت کرنی چاہی۔ قریش کے لوگوں کو بھی اس کی خبر مل چکی تھی۔ انھوں نے آپس میں مل کر یہ طے کیا کہ رات کو ہر قبیلے کا ایک ایک آدمی جمع ہو اور سب مل کر ایک ساتھ محمد ﷺ کو سوتے ہوئے قتل کر دیں۔ خدا نے آپ ﷺ کو ان کے اس مشورے کی خبر کر دی۔

مکے والوں کو آنحضرتؐ کے مذہب سے گو سخت مخالفت تھی مگر پھر بھی سب کو آپ کی دیانت اور امانت پر بڑا بھروسہ

تھا چنانچہ بہت سے لوگوں کی امانتیں آپؐ کے پاس تھیں۔ آپؐ نے یہ امانتیں حضرت علی مرتضیٰؓ کو سپرد کیں اور فرمایا کہ آج تم میرے بستر پر آرام کرنا اور صبح لوگوں کو ان کی یہ امانتیں دے کر تم بھی چلے آنا۔ اس حکم کے مطابق حضرت علیؓ نے رات کو آنحضرت ﷺ کے بستر پر آرام کیا۔ قریش کے لوگ صبح تک گھر کو گھیرے پڑے رہے۔ صبح سویرے یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ محمد ﷺ کے بجائے علیؓ ابن ابی طالب ہیں۔

آنحضرت ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ میں ہجرت کا مشورہ پہلے ہی ہو چکا تھا۔ دونوں اپنے گھروں سے نکل کر مکے کے پاس ہی "ثور" نامی ایک پہاڑ کے غار میں چھپ گئے۔ صبح کو کافروں نے آپ کی کھوج شروع کی اور ڈھونڈتے ڈھونڈتے اس غار کے منہ تک آ گئے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ گھبرا کر بولے "یا رسول اللہ! دشمن اتنے قریب آ گئے ہیں کہ اگر وہ اپنے پاؤں کی طرف دیکھیں، تو ہم کو دیکھ لیں گے" لیکن حضور ﷺ کے اطمینان کا وہی حال تھا، فرمایا "گھبراؤ نہیں خدا ہمارے ساتھ ہے"۔

آنحضرت ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ تین دن تک اسی غار میں رہے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کے بیٹے عبداللہ رات کو آ کر مکے والوں کے حالات اور مشوروں کی خبر دیا کرتے تھے۔ تیسری رات کو حضرت ابوبکر صدیقؓ کا غلام چپکے سے یہاں بکریاں لے آتا۔ آپؐ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ ان کا دودھ پی لیتے۔

چوتھے دن آپؐ اور حضرت ابوبکرؓ غار سے نکلے۔ ایک رات اور ایک دن یونہی چلتے رہے۔ دوسرے دن دوپہر کو ایک چٹان کے نیچے سائے میں دم لیا۔ ایک چرواہا بکریاں چرا رہا تھا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ اس سے دودھ لے کر آپؐ کے پاس آئے۔ آپؐ نے پی لیا اور پھر آگے بڑھے۔ قریش نے اشتہار دیا تھا کہ جو محمد ﷺ کو یا ابوبکر صدیقؓ کو گرفتار کر کے لائے گا، اس کو سو اونٹ انعام میں دیئے جائیں گے۔ سراقہ بن جعشم نے جو مکے کا ایک خوبصورت سپاہی تھا۔ یہ اشتہار سنا تو انعام کے لالچ میں ہتھیار سجا کر گھوڑے پر سوار نکلا اور ٹھیک اسی وقت اس چٹان کے پاس پہنچا جب آپؐ وہاں سے روانہ ہو رہے تھے۔ اس نے آپؐ کو دیکھ لیا اور چاہا کہ گھوڑا دوڑا کر نزدیک پہنچ جائے لیکن گھوڑے نے ٹھوکر کھائی اور وہ گر پڑا۔ ترکش سے تیر نکال کر عرب کے دستور کے مطابق فال نکالی۔ جواب میں "نہیں" آیا مگر وہ نہ مانا۔ دوبارہ گھوڑا دوڑایا۔ اب گھوڑے کے پاؤں گھٹنوں تک زمین میں دھنس گئے۔ تب وہ ڈرا اور سمجھا کہ یہ ماجرا کچھ اور ہے۔ حضرت محمدؐ سے عرض کی "اے خدا کے رسول! امن بخشا جائے"۔ حضور ﷺ نے اس کی درخواست قبول فرمائی۔

مدینہ عربی میں شہر کو کہتے ہیں۔ حضرت محمد ﷺ کے یثرب تشریف لے آنے کے بعد یثرب کا نام مدینۃ النبی (یعنی

نبی کا شہر) مشہور ہوا۔ اس وقت سے اس کا نام مدینہ ہو گیا۔

مدینے کے لوگوں کو آنحضرت ﷺ کی آمد کی خبر ہو چکی تھی اور سب پر انتظار کا عالم طاری تھا، بچے تک خوشی اور جوش میں گلی کوچوں میں کہتے پھرتے تھے کہ "ہمارے پیغمبر آ رہے ہیں"۔ چھوٹی چھوٹی لڑکیاں چھتوں پر چڑھ کر آپ کی آمد کی خوشی میں گیت گاتی تھیں۔ نوجوان ہتھیار سجا سجا کر شہر سے باہر نکل جاتے تھے اور پہروں آپ کی آمد کا انتظار کرتے تھے۔ ایک دن وہ انتظار کر کے واپس پھرے ہی تھے کہ ایک یہودی ایک مختصر سا قافلہ آتے دیکھ کر پکارا۔ اے لوگو! تم جس کا انتظار کرتے تھے وہ آ گیا۔ اس آواز کو سنتے ہی سارا شہر تکبیر کے نعروں سے گونج اٹھا اور مسلمان ہتھیار لگا کر باہر نکل آئے۔ یہ ربیع الاول کی آٹھویں تاریخ اور نبوت کا تیرھواں سال تھا۔

## 1.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| علامہ | بہت بڑا عالم |
| عالم دین | مذہب کا جاننے والا |
| مؤرخ | تاریخ لکھنے والا |
| ہجرت کرنا | وطن کو ہمیشہ کے لیے چھوڑنا، ترک وطن کرنا |
| سیرت | عادات واخلاق |
| امانت | کسی کی چیز کو اپنے پاس حفاظت کے لیے رکھنا |
| کھوج | تلاش۔ سراغ |
| آمد | آنا |
| دم لیا | آرام کیا۔ پناہ لی |
| تکبیر | خدا کی بڑائی کرنا، اللہ اکبر کہنا |
| نبوّت | رسالت۔ پیغمبری |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| ترکش | تیر رکھنے کا تھیلہ |
| پہروں | گھنٹوں |

## 1.5۔ تشریحات

صبح کو کافروں نے................................................تو ہم دیکھ لیں گے

یہ سطریں، علامہ سید سلیمان ندوی کے مضمون ''نبی کریمؐ کی ہجرت'' سے لی گئی ہیں۔ نبی کریمؐ کی ہجرت کا واقعہ بیان کرتے ہوئے مصنف لکھتا ہے کہ جب کافروں نے صبح کے وقت رسول اللہ کو ان کے بستر پر نہ پایا تو ان کی تلاش شروع کر دی۔ جب وہ تلاش کرتے کرتے غار کے منہ تک آ پہنچے تو حضرت ابوبکرؓ کو بڑی تشویش ہوئی۔ انھوں نے گھبرا کر عرض کیا کہ یا رسول اللہ! دشمن ہمارے غار کے کنارے پر آ گئے ہیں۔ اگر انھوں نے ذرا بھی نگاہ نیچی کر کے اپنے پیروں کی طرف دیکھا تو وہ ہمیں دیکھ لیں گے۔ رسولؐ خدا نے بڑے اطمینان کے ساتھ فرمایا گھبراؤ نہیں۔ خدا ہمارے ساتھ ہے، وہی ہماری مدد کرے گا۔

نوجوان ہتھیار سجا سجا کر ................................................اور ہتھیار لگا کر باہر نکل آئے

یہ سطریں مضمون ''نبی کریمؐ کی ہجرت'' سے لی گئی ہیں جسے علامہ سید سلیمان ندوی نے لکھا ہے۔

جب اہلِ مدینہ کو یہ خبر ملی کہ رسول اللہ ہجرت کر کے مدینہ تشریف لا رہے ہیں تو نوجوان ہتھیاروں سے آراستہ ہو کر رسول اللہؐ کے استقبال کے لیے شہر سے باہر نکل آتے اور گھنٹوں ان کا انتظار کر کے واپس چلے جاتے۔ ایک دن ایک یہودی نے شہر کی طرف ایک چھوٹا سا قافلہ آتے دیکھا تو پکار کر کہنے لگا کہ اے لوگو! تمھیں جن کا انتظار تھا وہ آ پہنچے ہیں۔ یہ آواز سن کر مدینہ کا سارا شہر تکبیر کے نعروں سے گونج اُٹھا اور رسول اللہ کے استقبال کے لیے مسلمان اپنے اپنے ہتھیاروں کے ساتھ گھروں سے باہر نکل آئے۔

## 1.6۔ خود آزمائی نمبر 1

(الف) مختصر جواب دیجیے۔

1- ہجرت سے پہلے مدینے کا کیا نام تھا؟

2- رسول کریمؐ نے ہجرت کے وقت امانتیں کس کے سپرد کیں؟

3- رسول کریمؐ ہجرت کے وقت اپنے بستر پر کس کو سُلا کر گئے؟

4- نبی کریمؐ نے کس غار میں پناہ لی؟

5- سراقہ کون تھا؟

(ب) خالی جگہوں کو پُر کیجیے۔

1- مدینہ ________ میں شہر کو کہتے ہیں۔

2- اپنے وطن کو چھوڑ کر دوسرے ملک میں جا بسنے کو ________ کہتے ہیں۔

3- رسول کریمؐ کی دیانت اور ____________ پر بڑا بھروسہ تھا۔

4- جو رسول کریمؐ کو گرفتار کر کے لائے گا اس کو ________ اونٹ انعام دیے جائیں گے۔

5- ________ مکّے کا ایک خوبصورت سپاہی تھا۔

# 2- اسلامی حکومت کا امیر سب کا خادم ہوتا ہے

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "اسلامی حکومت کا امیر سب کا خادم ہوتا ہے" جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔

## 2.1۔ مصنف کا تعارف

مولوی سلیم عبداللہ اُردو کے مشہور ادیب ہیں۔ انھوں نے ہزاروں مضامین لکھے ہیں۔ مقصد کی بات کو بہت سادہ مگر دلچسپ انداز میں بیان کرتے ہیں۔ باتوں ہی باتوں میں اصلاح اخلاق کی طرف اشارہ کر جاتے ہیں۔ ان کی تحریروں میں سادگی پائی جاتی ہے۔

اگلے صفحات میں آپ مولوی سلیم عبداللہ کے مزید تین اسباق کا مطالعہ کریں گے جن کے عنوانات مندرجہ ذیل ہیں:

1- سب سے بڑا اسلامی شاعر

2- پاکستان کے لیے پہلا جہاد

3- اسلامی کردار

## 2.2۔ سبق کا تعارف

"اسلامی حکومت کا امیر سب کا خادم ہوتا ہے" یہ سبق مولوی سلیم عبداللہ نے لکھا ہے۔ اس سبق میں مصنف نے ایک غریب بدو کے ساتھ حضرت عمرؓ کی مہربانی اور سلوک کا قصہ بیان کر کے یہ واضح کیا ہے کہ اگلے زمانے میں اسلامی حکومت کا سربراہ اپنی رعایا کا آقا نہیں بلکہ خادم ہوتا تھا۔

## 2.3۔ متن

اندھیری رات تھی۔ ہر طرف سناٹا تھا۔ مدینہ منورہ میں ساری آبادی آرام کی نیند سو رہی تھی مگر ایک شخص بیدار تھا۔ وہ شہر کی سنسان گلیوں میں چکر لگا رہا تھا۔ ہر مکان کے قریب تھوڑی دیر رُکتا اور اپنا اطمینان کر کے آگے بڑھ جاتا۔ وہ یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ کوئی شخص مصیبت یا تکلیف میں تو نہیں۔

شہر والوں کی طرف سے اطمینان ہو گیا تو وہ شخص باہر نکلا۔ اچانک کسی عورت کے کراہنے کی آواز کان میں آئی۔ وہ تیزی سے اس سمت کو چلا جدھر سے آواز آ رہی تھی۔ تھوڑی دور پر ایک خیمہ نظر آیا جہاں سے کراہنے کی آواز آ رہی تھی۔ خیمے کے باہر ایک بدّو بیٹھا تھا جس کے چہرے سے پریشانی ظاہر ہو رہی تھی۔ وہ شخص بدو کے قریب گیا۔ اس سے دریافت کیا، کیوں بھائی کیا ماجرا ہے؟ کیا خیمے کے اندر کوئی عورت بیمار ہے؟ بدو نے کوئی جواب نہ دیا۔ اُس نے دوبارہ پوچھا تو بدو نے غصّے سے کہا کہ بکواس نہ کرو۔ جاؤ اپنی راہ لو۔ تم کو پوچھنے سے کیا مطلب ہے؟

وہ شخص سمجھ گیا یہ بے چارہ کسی سخت مصیبت میں ہے اور پریشانی میں اسے کچھ نہیں سوجھ رہا ہے۔ اس نے پھر نرمی سے کہا "بھائی! تم بہت پریشان معلوم ہوتے ہو، اپنی تکلیف تو بتاؤ۔ ممکن ہے میں تمھاری کچھ خدمت کر سکوں"۔

اس شخص کی ہمدردانہ گفتگو نے بدو کے غصّے کو ٹھنڈا کر دیا۔ اس نے شرمندہ ہو کر کہا "بھائی معاف کرنا میں سخت پریشانی میں ہوں۔۔ میرے ہوش ٹھکانے نہیں ہیں۔ معلوم نہیں میں نے ابھی ابھی کیا کیا تمھیں کہہ دیا۔ واقعہ یہ ہے کہ ہم لوگ "تہامہ" کے بدو ہیں۔ ہم نے سنا ہے ہمارے خلیفہ حضرت عمرؓ غریبوں کے بڑے ہمدرد ہیں۔ ہم اتنا راستہ طے کر کے ان کی مدد حاصل کرنے کے لیے یہاں آئے ہیں۔ اس وقت میری بیوی کو بچہ ہونے والا ہے۔ وہ درد میں مبتلا ہے۔ میں یہاں بالکل اجنبی ہوں۔ رات کا وقت ہے سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کروں۔ اس شخص نے بدو کو دلاسا دیا اور کہا کہ گھبراؤ نہیں میں سب انتظام کیے دیتا ہوں۔ یہ کہہ کر وہاں سے چل پڑا۔ تیزی سے اپنے گھر پہنچا اور اپنی بیوی کو سب حال سنایا اور کہا کہ فوراً تیار ہو جاؤ۔ ایسا نہ ہو کہ بدو کو زیادہ انتظار کرنا پڑے اور وہ مایوس ہو جائے۔ جو کچھ ضروری سامان اس وقت ممکن ہو، ساتھ لے لو۔ بدو بہت غریب معلوم ہوتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اس نے کھانا بھی نہیں کھایا ہے۔ کچھ کھانا موجود ہو تو رکھ لو۔ اتنے میں، میں اونٹ کو تیار کرتا ہوں تاکہ جلد پہنچ جائیں۔

بدو بے چارہ انتظار کی گھڑیاں گن رہا تھا کہ یہ دونوں میاں بیوی پہنچ گئے۔ بیوی تو خیمے کے اندر چلی گئی اور اپنا کام شروع کر دیا۔ وہ شخص بدو کے پاس بیٹھ گیا اور کہنے لگا "بھائی! اب پریشان ہونے کی کوئی بات نہیں، سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا، تم بالکل فکر نہ کرو۔ انسان کو چاہیئے کہ مصیبت کے وقت صبر سے کام لے، ہمت نہ ہارے۔"

تھوڑی ہی دیر میں خیمہ کے اندر سے آواز آئی "امیر المومنین! اپنے دوست کو خوش خبری سنا دیجیے کہ اللہ تعالیٰ نے اُسے بیٹا عطا فرمایا ہے"۔

بدو یہ خبر سن کر خوش تو بہت ہوا مگر "امیر المومنین" کا لفظ سن کر بھونچکا سا رہ گیا۔ سوچنے لگا یہی حضرت عمرؓ تو نہیں، واقعی

یہ امیر المومنین حضرت عمرؓ تھے۔ بدو نے خوف سے کانپتے ہوئے نظر اٹھا کر آپؓ کی طرف دیکھا۔ آپؓ بدو کی پریشانی کی وجہ سمجھ گئے۔ اس کی پیٹھ پر ہاتھ رکھ کر فرمایا! گھبراؤ نہیں، خدا کا شکر ہے کہ تمھاری پریشانی دور ہو گئی۔ اچھا اب یہ بتاؤ کہ آج تم نے کھانا کھایا ہے یا نہیں؟

''یا امیر المومنین! میں تو اس قدر پریشان تھا کہ کھانے کا ہوش ہی نہ تھا اور میرے پاس کچھ کھانے کو تھا بھی نہیں''۔

حضرت عمرؓ نے فرمایا'' یہ لو کھانا موجود ہے۔ اطمینان سے کھاؤ۔ بدو بھوکا تو تھا ہی خوب شکم سیر ہو کر کھایا۔''

حضرت عمرؓ رخصت ہونے لگے تو بدو سے فرمایا'' بھائی، میں بیت المال سے تمھاری مدد کروں گا۔ انشاء اللہ تمھارا افلاس دور ہو جائے گا۔ یہ سن کر بدو بے اختیار رونے لگا اور کہنے لگا کہ میرے پاس الفاظ نہیں جس سے شکریہ ادا کرسکوں۔

حضرت عمرؓ نے فرمایا بھائی، میرا شکریہ ادا کرنے کی ضرورت نہیں، اللہ کا شکر ادا کرو، تمھاری خدمت کرنا مجھ پر فرض تھا، وہ میں نے ادا کیا۔ اپنا فرض ادا کرنا کسی پر احسان نہیں ہوتا۔ مجھے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا چاہیئے کہ اس نے مجھے خدمت کی توفیق بخشی۔

## 2.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| امیر | سردار۔ خلیفہ |
| کراہنا | درد میں ہائے ہائے کرنا |
| ماجرا | معاملہ، واقعہ، قصہ |
| دلاسا دینا | تسلی دینا |
| انتظار کی گھڑیاں | انتظار کا وقت مشکل سے گزارنا |
| بیت المال | سرکاری خزانہ |
| بے اختیار رونے لگا | پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا |
| سناٹا | خاموشی، سکوت |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| ہوش ٹھکانے نہ رہنا | گھبرا جانا |
| بھونچکا سا رہ جانا | حیران رہ جانا |
| افلاس | غریبی۔ مفلسی |
| توفیق | قوت۔ ہمت |
| ہمت ہارنا | نا اُمید ہونا |
| شکم سیر ہونا | پیٹ بھر کے کھانا |

## 2.5۔ تشریحات

اندھیری رات تھی............................ تکلیف میں تو نہیں

یہ سطریں ''اسلامی حکومت کا امیر سب کا خادم ہوتا ہے'' میں سے لی گئی ہیں جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔ ان سطروں میں بتایا گیا ہے کہ ایک رات جبکہ مدینہ کا سارا شہر میٹھی نیند سو رہا تھا۔ ہر طرف سناٹا اور خاموشی چھائی ہوئی تھی، حضرت عمرؓ جاگ رہے تھے۔ وہ معمول کے مطابق اپنے گھر سے نکلے اور شہر کے گلی کوچوں میں چکر لگانے لگے۔ وہ ہر گھر کے دروازے پر جا کر کھڑے ہو جاتے۔ تھوڑی دیر وہاں رک کر یہ سننے کی کوشش کرتے کہ کوئی اس مکان میں تکلیف یا مصیبت میں تو نہیں۔ جب اس مکان سے انھیں اطمینان ہو جاتا تو پھر وہ دوسرے مکان کے دروازے پر جا کر کھڑے ہوتے۔ اس طرح وہ سارے شہر کے حالات معلوم کرتے رہتے۔

حضرت عمرؓ نے فرمایا بھائی............................ خدمت کی توفیق بخشی۔

یہ سطریں ''اسلامی حکومت کا امیر سب کا خادم ہوتا ہے'' میں سے لی گئی ہے، اس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔

بدو کی بیوی کے لڑکے کی پیدائش کے بعد جب حضرت عمرؓ اور ان کی بیوی بدو کے خیمے سے لوٹے تو انھوں نے بدو سے وعدہ کیا کہ میں سرکاری خزانے سے بھی مدد کروں گا اور انشاء اللہ تمھاری غریبی دور ہو جائے گی۔ اس پر بدو نے کہا حضرت میں آپ کا شکریہ کن الفاظ میں ادا کروں۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ بھائی! میں نے تم پر کون سا احسان کیا ہے جس کی وجہ سے تم میرا شکریہ ادا کر رہے ہو۔ تمھیں تو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا چاہیے جس نے تمھاری خدمت کی مجھے توفیق بخشی۔ میں نے جو تمھاری مدد کی وہ مجھ پر فرض تھا جو میں نے پورا کیا اور فرض ادا کرنا کسی پر احسان نہیں ہوتا۔

## 2.6۔ خود آزمائی نمبر 2

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات دیجیے۔

1۔ حضرت عمرؓ کون تھے؟

2۔ بدو امیر المومنین کا لفظ سن کر کیوں گھبرایا؟

3۔ اللہ تعالیٰ نے بیٹا کس کو عطا فرمایا؟

4۔ بدو کون سا لفظ سن کر بھونچکا سا رہ گیا؟

5۔ امیر المومنین کے کان میں کس کے کراہنے کی آواز آئی۔

(ب) مندرجہ ذیل محاوروں کو اپنے جملوں میں استعمال کیجیے۔

1۔ ہوش ٹھکانے نہیں

2۔ دلاسا دینا

3۔ ہمت ہارنا

4۔ بھونچکا سا رہ جانا

5۔ شکم سیر ہونا

(ج) اس مضمون میں ایک جملہ آیا ہے ''اتنے میں میں اس اونٹ کو تیار کرتا ہوں''۔ یہاں ''اتنے میں'' کے معنی ہیں اتنی دیر میں۔

1۔ اب آپ تین جملے ایسے لکھیے جن میں ''اتنے میں'' کے الفاظ استعمال کیے گئے ہوں۔

# 3- سب سے بڑا اسلامی شاعر

## 3.1- سبق کا تعارف

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "سب سے بڑا اسلامی شاعر" جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔ اس سبق میں مصنف نے علامہ اقبالؒ کی زندگی کے مختصر حالات پر روشنی ڈالی ہے اور بتایا ہے کہ علامہ اقبال نے اپنی شاعری کے ذریعے دنیا کے مسلمانوں کو کیا پیغام دیا۔

علامہ اقبالؒ نے اپنی شاعری کے ذریعے دنیا کے مسلمانوں کو وہ پیغام دیا جسے اللہ تعالیٰ نے قرآن کے ذریعے دنیا میں بھیجا ہے۔ اگر دنیا میں امن وسلامتی، اور انسانیت برقرار رکھنا چاہتے ہو تو قرآن پڑھو اور اس میں بتائی ہوئی باتوں پر عمل کرو اور رسول اللہ کی زندگی کا مطالعہ کرو تا کہ تمھیں معلوم ہو کہ تم جس کی امت میں سے ہو اس کا کردار کیا تھا اور تم کن باتوں پر عمل کر رہے ہو۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے۔

## 3.2- متن

یوں تو دنیا میں بہت سے شاعر ہو چکے ہیں لیکن اس صدی میں جس شاعر نے مسلمانوں کو بیدار کیا اور ان میں اسلامی جوش پیدا کیا، وہ ڈاکٹر اقبالؒ تھے۔ انھوں نے جنوبی ایشیا بلکہ ساری دنیا کے مسلمانوں کو قرآن کا پیغام سنایا اور بھولا ہوا سبق یاد دلایا۔ ساتھ ہی دوسری قوموں کو بھی دعوت دی کہ امن، انسانیت اور تہذیب کی ترقی چاہتے ہو تو قرآن پڑھو اور رسول اللہ ﷺ کی زندگی کا مطالعہ کرو۔

اقبالؒ نے اپنی نظموں میں خاص طور پر مسلمانوں کو مخاطب کیا ہے اور کہا ہے کہ تم دنیا میں بہترین قوم ہو۔ کسی اور قوم کے محکوم بن کے نہیں رہ سکتے جس طرح ہمارے نبی ﷺ سب نبیوں میں اعلیٰ ہیں اسی طرح ہم بھی سب قوموں میں اعلیٰ ہیں۔ اپنے اخلاق میں ہمیں سب قوموں میں بلند ہونا چاہیے اور ساری دنیا میں امن وسلامتی پھیلانے کی کوشش کرنی چاہیے۔

ان باتوں کے سمجھانے کے لیے انھوں نے اُردو، فارسی اور انگریزی میں کئی کتابیں لکھی ہیں۔ فارسی اور اُردو میں زیادہ تر نظمیں ہیں۔

بانگ درا، بال جبریل، ضرب کلیم اور ارمغان حجاز ان کی کتابوں کے نام ہیں۔ نظموں کی ان کتابوں میں انھوں نے اسلامی تعلیمات اور اسلامی طریق زندگی بہت موثر اور دل نشین انداز میں سمجھائے ہیں۔

اسلام کے یہ نامور فرزند سیالکوٹ میں 1877ء میں پیدا ہوئے اور 1938ء میں اللہ نے انھیں اپنی رحمت میں لے لیا، ان کے بزرگ کشمیری تھے۔

اقبالؒ نے اپنا بچپن سیالکوٹ میں گزارا اور وہیں فارسی اور عربی کی تعلیم پائی۔ پھر لاہور کے گورنمنٹ کالج میں تعلیم حاصل کی۔ وہاں بھی علم کی پیاس نہ بجھی تو انگلستان اور جرمنی گئے۔ قانون اور ادب کی سب سے بڑی سندیں حاصل کیں۔ 1908ء میں اپنے وطن لوٹ آئے تو عالموں نے ان کی علمی لیاقت کی بنا پر انھیں علامہ کہا یعنی بہت بڑا عالم۔

علامہ بچپن میں ہی قرآن مجید پڑھ چکے تھے۔ روزانہ صبح اس کی تلاوت کرتے تھے۔ اپنے والد مرحوم کی نصیحت کا اکثر ذکر فرمایا کرتے کہ انھوں نے یہ ہدایت کی تھی کہ جب قرآن پڑھو تو دل میں یہ خیال کرو کہ اللہ تعالیٰ نے یہ کتاب میرے لیے بھیجی ہے اور وہ خود مجھ سے فرما رہا ہے" جب میں نے ان کی اس بات پر عمل کیا تب سے مطلب سمجھنے کی بھی کوشش کرتا رہا۔ اس سے میری عقل بڑھتی گئی اور غور وفکر کی عادت ہو گئی"۔

علامہ اقبالؒ نے اپنی ایک فارسی نظم میں اپنے لڑکپن کا ایک درد بھرا واقعہ بیان کیا ہے جو بہت سبق آموز ہے۔ لکھا ہے کہ ایک دفعہ دروازے پر ایک محتاج کھڑا بھیک مانگ رہا تھا۔ میں نے اسے جھڑک دیا جب وہ نہ ٹلا تو چھڑی کی نوک سے اسے ہٹایا، کہا "ہٹ، جا یہاں سے"۔

اتفاق کی بات اتنے میں والد مرحوم وہاں پہنچ گئے اور بیٹے کی یہ حرکت دیکھ لی۔ انھیں بڑا صدمہ ہوا، فرمایا "تم نے اسے حقیر سمجھ کر جھڑکا اور چھڑی سے ہٹایا ہے۔ کل جب قیامت ہوگی، حضور سرکار دو عالمﷺ کے دربار میں اللہ کے بڑے بڑے نیک بندے، انبیاء، اولیا، بادشاہ، شہنشاہ حاضر ہوں گے، ان کے سامنے حضورﷺ فرمائیں گے کہ تیرے در پر ایک غریب محتاج گیا تھا تو تیرے بیٹے نے اس کے ساتھ بُرا برتاؤ کیا تھا۔ بیٹے! بتاؤ! اس وقت میرا کیا حال ہوگا؟ میں اتنے بڑے دربار میں رسوا ہو جاؤں گا۔ اس رسوائی کے بعد میرا کہاں ٹھکانہ ہوگا اور مجھے کہاں پناہ ملے گی؟

وہ یہ کہہ رہے تھے اور آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگ رہی تھی۔ اقبال حیران، نادم اور پریشان تھے۔ آخر معافی مانگی اور توبہ کی۔ ایسی ہی تعلیم پر عمل کر کے وہ نیک انسان بنے اور عزت پائی۔ ایسی عزت کہ دنیا کے بڑے درجے کے آدمی لاہور جاتے ہیں تو اقبالؒ کے مزار کی زیارت ضرور کرتے ہیں، پھول چڑھاتے ہیں اور مسلمان ہوں تو فاتحہ اور درود پڑھ کر ان

کی روح کو ثواب کا تحفہ بھیجتے ہیں۔

اقبالؒ ''قرآنی تعلیم'' کے شیدائی تھے۔ وہ کہا کرتے تھے کہ وہی چیز اچھی ہے جو اللہ کو پسند ہو اور جو چیز اسے پسند نہ ہو، وہ بُری ہے۔ اس لیے تم قرآن میں یہ تلاش کرو کہ وہ کون کون سی چیزیں پسند کرتا ہے، بس انہی کو اختیار کرو۔ اس سے اللہ کی خوشنودی حاصل کرلو گے۔

## 3.3۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| بیدار کیا | جگایا |
| دعوت دی | بلایا |
| مطالعہ کرو | پڑھو |
| محکوم | ماتحت، تابع |
| اپنی رحمت میں لے لیا | یعنی وفات پائی |
| آنسوؤں کی جھڑی لگنا | زاروقطار رونا |
| جھڑک دیا | ڈانٹ دیا |
| اخلاق | خلقؔ کی جمع معنی عادتیں |
| بانگِ درا (شاعر علامہ اقبال کے سب سے پہلے اردو مجموعہ کلام کا نام) | گھنٹی کی آواز |
| بالِ جبریل (علامہ اقبال کے ایک مجموعہ کلام کا نام) | جبریل کے بازو |
| ضربِ کلیم | کلیم یعنی حضرت موسیٰؑ کی مار |
| ارمغانِ حجاز | حجاز کا تحفہ |
| سبق آموز | نصیحت دینے والا |
| سرورِ دوعالم | دونوں جہاں کے بادشاہ یعنی رسول اللہؐ |

## 3.4۔ تشریحات

انھوں نے جنوبی ایشیا.................................زندگی کا مطالعہ کرو

یہ سطریں مولوی سلیم عبداللہ کے مضمون "سب سے بڑا اسلامی شاعر" سے لی گئی ہیں۔

اقبال نے اپنی شاعری میں موجودہ زمانے کے مسلمانوں کو اور دنیا کی دوسری قوموں کو دعوت دی ہے کہ اگر دنیا میں امن وسلامتی اور انسانیت برقرار رکھنا چاہتے ہو تو قرآن پڑھو۔ اس کا مطلب سمجھو اور اس میں بتائی گئی باتوں پر عمل کرو اور ساتھ ہی ساتھ رسولؐ اکرم کی زندگی کا مطالعہ کرو اور ان کی تعلیمات پر عمل کرو۔

اقبال قرآنی تعلیم.................................خوشنودی حاصل کرلوگے

یہ سطریں سبق "سب سے بڑا اسلامی شاعر" سے لی گئی ہیں جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔

علامہ اقبال قرآنی تعلیم کے سچے عاشق تھے۔ وہ کہا کرتے تھے کہ ہمیں ہر حالت میں اللہ کی خوشنودی حاصل کرنی چاہیے۔ اللہ کی تمام پسندیدہ اور ناپسندیدہ باتیں قرآن میں درج ہیں لہٰذا ہمیں چن چن کر ان تمام باتوں کو تلاش کرنا چاہیے جن سے خدا خوش ہوتا ہے پھر زندگی بھر انہی باتوں پر عمل کرنا چاہیے۔ اگر ہم قرآنی تعلیمات پر عمل کریں گے تو اللہ ہم سے خوش ہوگا۔

## 3.5۔ خود آزمائی نمبر 3

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیجیے۔

1- اقبال کو علامہ کیوں کہا جاتا ہے؟

2- اقبال نے اسلام کی کیا خدمت کی؟

3- قرآن پاک کے بارے میں علامہ اقبال کا کیا ایمان ہے؟

4- مسلمانوں میں اسلامی جوش کس نے پیدا کیا؟

5- علامہ اقبالؒ نے اپنے لڑکپن کا واقعہ کہاں بیان کیا ہے؟

(ب) خالی جگہوں کو درست الفاظ سے پُر کیجیے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| -1 | علامہ اقبال ________ میں پیدا ہوئے۔ | لاہور | - سیالکوٹ |
| -2 | علامہ اقبال کی ولادت ________ میں ہوئی۔ | 1877ء | - 1977ء |
| -3 | ________ علامہ اقبال کا مجموعہ کلام ہے۔ | حیات جاوید | - بانگ درا |
| -4 | علامہ اقبال ________ تعلیم کے شیدائی تھے۔ | قرآنی | - انگریزی |
| -5 | علامہ اقبال نے کہا کہ وہی چیز اچھی ہے جو ______ کو پسند ہو۔ | دُنیا | - خدا |
| -6 | اقبال نے اپنا ________ سیالکوٹ میں گزارا۔ | جوانی | - بچپن |
| -7 | ________ گورنمنٹ کالج میں تعلیم حاصل کی۔ | کراچی | - لاہور |
| -8 | علامہ اقبال کی وفات ________ میں ہوئی۔ | 1938ء | - 1930ء |

# 4- پاکستان کے لیے پہلا جہاد

## 4.1- سبق کا تعارف

اب آپ جو سبق پڑھیں گے اس کا عنوان "پاکستان کے لیے پہلا جہاد" ہے جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔ اس سبق میں انھوں نے بتایا ہے کہ سید احمد شہید نے سکھوں کا ہندوستان میں اقتدار ختم کرنے اور مسلمانوں کو ذلت کی زندگی سے نجات دلانے کے لیے کس طرح سکھوں کے خلاف جہاد کیا اور بے جگری کے ساتھ ایک مجاہد کی طرح جامِ شہادت نوش کیا لیکن کافروں سے کبھی ہار نہیں مانی۔ آخر دم تک ان کا مقابلہ کرتے رہے۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے۔

## 4.2- متن

مغل بادشاہوں نے قریب قریب تین سو سال جنوبی ایشیا پر حکومت کی۔ آخر میں بادشاہ اور امراء عیش میں پڑ گئے۔ ان میں سپاہیانہ اوصاف نہ رہے تو ان کا رعب و وقار جاتا رہا۔ سات سمندر پار سے آئے ہوئے انگریز تاجروں نے ان کی کمزوری کو بھانپ لیا اور رفتہ رفتہ ملک پر اپنا اقتدار قائم کرنے لگے۔ تاہم انیسویں صدی کی ابتدا میں پنجاب اور صوبہ سرحد پر ان کا تسلط نہیں ہوا تھا۔ ان علاقوں میں سکھوں کی حکمرانی تھی۔ وہ مسلمانوں پر ظلم ڈھاتے تھے، جا بجا مسجدوں کی بے حرمتی کرتے اور اذان و نماز سے روکتے تھے۔ ایسے نازک وقت میں ایک مردِ مجاہد کے دل میں اسلامی غیرت کو حرکت ہوئی جس کا مبارک نام سید احمد ہے۔

سید احمد شہیدؒ ہندوستان کے ایک شہر بریلی کے رہنے والے تھے اور دہلی کے مشہور عالمِ دین، شاہ عبدالعزیزؒ محدث کے شاگرد تھے۔ عالمِ دین ہونے کے علاوہ ان میں سپاہیانہ شان بھی تھی۔ جنوبی ایشیا میں ان کے ہزاروں جاں نثار مرید پھیلے ہوئے تھے۔

جب سید صاحب کو سکھوں کے ظلم و زیادتی کی خبر ہوئی تو فوراً جہاد کے لیے اُٹھ کھڑے ہوئے اور عزم کر لیا کہ سکھوں کا اقتدار ختم کر کے مسلمانوں کو ذلت کی زندگی سے چھڑائیں گے اور ایک آزاد اسلامی حکومت قائم کریں گے۔

سید صاحب نے جب جہاد کا اعلان کیا تو ہزاروں جاں نثار مختلف مقامات سے آ کر ان کے گرد جمع ہو گئے۔ اس

زمانے میں آج کل کی طرح سفر کی سہولتیں نہیں تھیں۔ ''سفر نمونہ سقر'' تھا ایسے زمانے میں راجپوتانہ، سندھ اور بلوچستان کے راستے صوبہ سرحد تک پہنچنے میں جن سختیوں اور دشواریوں کا سامنا ہوا ہوگا وہ محتاج بیان نہیں۔

سید صاحب مجاہدین کی فوج لے کر پشاور کے قریب پہنچے، تب سکھوں کی آنکھیں کھلیں۔ اس وقت ان کو معلوم ہوا کہ اسلام اور مسلمان ابھی زندہ ہیں۔ باقاعدہ جنگ شروع ہوئی۔ کئی معرکے ہوئے، سب معرکوں میں سکھوں کو شکست ہوتی رہی حالانکہ انگریز بھی ان کے مددگار تھے۔ انھیں اندیشہ تھا کہ اگر سید صاحب نے اس جہاد میں فتح پائی، تو ان کی بھی خیر نہیں۔ کل انھیں بھی جنوبی ایشیا سے بھاگنا پڑے گا۔

سکھ، جنگ کا ناموافق رنگ دیکھ کر ڈر گئے تو انھیں ایک چال سوجھی۔ اپنے ماتحت حاکم پشاور کو جس کا نام یار محمد خاں تھا، سبز باغ دکھایا اور اس بات پر آمادہ کر لیا کہ وہ کسی حیلے سے سید صاحب کو قتل کرا دے۔ اس وقت سید صاحب کا فوجی کیمپ نوشہرہ میں تھا اور وہ سکھوں سے آخری جنگ کی تیاری میں معروف تھے۔

یار محمد خاں نے اپنے چند آدمیوں کو سکھا پڑھا کر نوشہرہ بھیجا۔ انھوں نے سید صاحب کی خدمت میں پہنچ کر درخواست کی کہ ان کو بھی جہاد میں شریک ہونے کی اجازت دی جائے۔

سید صاحب نے انھیں اجازت دے دی۔ ان میں ایک آدمی کوشش کر کے کسی طرح لنگر خانے پر مامور ہو گیا جس دن جنگ ہونے والی تھی، اسی دن صبح کے وقت اس غدار نے سید صاحب کے ناشتے میں زہر ملا دیا۔

صبح کے وقت مجاہدین کی فوج میدانِ جنگ کی طرف کوچ کرنے کے لیے کھڑی تھی اور سید صاحب کے مقرر کیے ہوئے جنرل حکم کا انتظار کر رہے تھے۔ دیر ہوئی تو مولانا اسماعیل شہید کو تعجب ہوا۔ یہ سید صاحب کے خاص مرید اور بڑے مددگار تھے۔ خیمے میں جا کر دیکھا تو سید صاحب درد سے بے چین ہیں اور فرش پر پڑے ہیں۔ غش پر غش آ رہے ہیں۔ دریافت کرنے پر سید صاحب نے فرمایا کہ ناشتے کے بعد سے پیٹ میں شدید درد ہے اور نیلے رنگ کی قے ہوئی ہے۔ مولانا سمجھ گئے کہ ناشتے میں زہر ملا دیا گیا ہے۔ فوراً دوا پلائی۔ جب کچھ افاقہ ہوا تو مولانا نے کہا کہ آپ آرام فرمائیے۔ ہم میدانِ جنگ میں جاتے ہیں مگر سید صاحب میدان جنگ سے غیر حاضری کب گوارا کر سکتے تھے فرمایا ''اگر میں میدان جہاد میں نہ رہوں تو بہت ممکن ہے کہ مجاہدین کے حوصلے پست ہو جائیں۔ میں اللہ کی راہ میں اسی کے دین کو غالب کرنے کے لیے نکلا ہوں، اس لیے مجھے جان کی پروا نہیں۔ بہادر صرف ایک بار مرتا ہے میں ضرور تمھارے ساتھ چلوں گا۔

مولانا اسماعیل اس عزم پر حیران تھے۔ دل میں کہتے تھے کہ ایسی نازک حالت میں ان کو میدانِ جنگ میں کس طرح

لے چلیں۔ آخر مجبور ہو کر سید صاحب کو ایک ہاتھی پر بٹھایا مگر آپ اس قدر کمزور ہو چکے تھے کہ کسی سہارے کے بغیر سیدھے نہیں بیٹھ سکتے تھے اور ضد یہ تھی کہ "میں سیدھا ہی بیٹھوں گا" اس لیے آپ کو ہودے میں بٹھا کر رسیوں سے باندھ دیا گیا۔ اس طرح آپ اپنے جاں نثاروں کے ساتھ سکھوں کے مقابلے پر روانہ ہوئے۔

دونوں طرف کی فوجیں جب مقابل ہوئیں تو مجاہدین بے جگری سے لڑے۔ سید صاحب نڈھال ہو رہے تھے مگر ان کو بار بار اپنے سپاہیوں کی ہمت ٹوٹ جانے کا اندیشہ ہوتا تھا۔ وہ کوشش کر کے اپنے چہرے پر شکن تک نہ آنے دیتے تھے۔ مجاہدین کے ساتھ یار محمد خاں کے غدار سپاہی بھی تھے۔ جنگ کا نقشہ بدل گیا۔ اس پر بھی مجاہدین نے ہمت نہیں ہاری۔ اپنی اپنی جگہ ڈٹے رہے اور جامِ شہادت نوش کرتے رہے۔ اب بچے کھچے مجاہد کب تک ایک بڑے لشکر کا مقابلہ کرتے۔ مصلحت کے طور پر پسپا ہوئے۔ یار محمد خاں، سید صاحب کو گرفتار کر کے سکھوں کے حوالے کرنا چاہتا تھا مگر مجاہدین کو اس کے اس ناپاک ارادے کا پتہ چل گیا۔ انھوں نے بہت ہوشیاری اور جواں مردی سے سید صاحب کو دشمنوں کے ہجوم سے نکال لیا۔

اس جنگ کے بعد سید صاحب کو دلی صدمہ ہوا، اس وجہ سے نہیں کہ شکست ہوئی کیونکہ مردِ مجاہد شکست سے کبھی غمگین نہیں ہوتا۔ ان کو غم اس بات کا تھا کہ مسلمانوں نے جو ان کے دینی بھائی تھے، ان کے ساتھ غداری کی اور اپنی عاقبت خراب کر کے اللہ کے غضب کے سزاوار ہو گئے۔

اس جنگ کے بعد سید صاحب نے فیصلہ کیا کہ کشمیر میں اپنا صدر مقام بنائیں اور وہاں سے جہاد جاری رکھیں۔ یہ ارادہ کر کے آپ بقیہ مجاہدین کو لے کر بالاکوٹ ضلع ہزارہ پہنچے تو چند غداروں نے سکھوں کو خبر دے دی۔ خبر سنتے ہی ان کی فوج وہاں پہنچ گئی اور مجاہدین کو گھیر لیا۔ سید صاحب کے ساتھ بہت تھوڑی سی فوج تھی۔ پھر بھی انھوں نے دلیری سے دشمن کا مقابلہ کیا اور ایک ایک مجاہد نے اپنے خون کا آخری قطرہ تک اللہ تعالیٰ کی راہ میں بہا دیا۔ بالاکوٹ میں سید صاحب، مولانا اسماعیل شہید اور دوسرے شہداء کے مزارات زیارت گاہ خاص و عام ہیں۔ سب پر اللہ کی رحمت ہو۔

جو لوگ تاریخ پر گہری نظر رکھتے ہیں، وہ کہتے ہیں سید صاحب کا جہاد رائیگاں نہیں گیا۔ ان کی روحانی قوت ہی کا یہ نتیجہ ہے کہ آج سکھوں کی کہیں حکومت نہیں اور اسلام کی آزاد جمہوری مملکت پاکستان کی شکل میں قائم ہے۔

## 4.3۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| جہاد | اسلام کے دشمنوں سے جنگ |
| اوصاف | وصف کی جمع۔خوبیاں |
| اقتدار | حکومت۔طاقت |
| معرکے | لڑائیاں۔مقابلے |
| ناموافق رنگ | توقع کے خلاف حالت |
| سبز باغ دکھایا | لالچ دیا |
| دین کو غالب کرنے | دین کو پھیلانے |
| ڈٹے رہے | جمے رہے، قائم رہے |
| پسپا ہوئے | پیچھے ہٹ گئے |
| غمگین نہیں ہوئے | رنجیدہ نہیں ہوئے |
| سفر نمونہ سقر تھا | سفر جہنم کا نمونہ تھا یعنی سفر میں بڑی مصیبتیں تھیں |
| جام شہادت نوش کرتے رہے | شہید ہوتے رہے |

## 4.4۔ تشریحات

جب سید صاحب کو..................................اسلامی حکومت قائم کریں گے

یہ سطریں سبق "پاکستان کے لیے پہلا جہاد" سے لی گئی ہیں جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔ان سطروں میں انھوں نے بتایا ہے کہ انیسویں صدی میں پنجاب اور صوبہ سرحد میں سکھ قوم حکمران تھی۔یہ قوم شروع سے مسلمانوں کی دشمن تھی۔ اپنے دورِ حکومت میں سکھوں نے مسلمانوں پر بڑے ظلم ڈھائے اور بڑی زیادتیاں کیں۔وہ مسلمانوں کو نماز روزے سے بھی روکتے تھے اور مسجدوں اور عبادت خانوں کی بے حرمتی بھی کرتے تھے۔جب سید احمد کو ان کے ظلم اور زیادتی کی خبر ہوئی تو وہ

سکھوں کے خلاف جہاد کے لیے فوراً تیار ہو گئے اور انھوں نے اس بات کا عہد کر لیا کہ وہ اس وقت تک خاموش ہو کر نہیں بیٹھیں گے جب تک سکھوں اور دوسری اسلام دشمن قوتوں کی طاقت اور ظلم کا خاتمہ نہ کر دیں اور مسلمانوں کو ان کے ظالم ہاتھوں سے بچا کر پورے خطے میں ایک آزاد اسلامی حکومت قائم نہ کر دیں تا کہ مسلمان امن و امان کی زندگی بسر کر سکیں۔

جو لوگ تاریخ پر..............................پاکستان کی شکل میں قائم ہے۔

یہ سطریں سبق ''پاکستان کے لیے پہلا جہاد'' سے لی گئی ہیں۔اس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔

مصنف ان سطروں میں کہتا ہے کہ سکھوں کے ظلم و ستم سے تنگ آ کر سید احمد شہید نے سکھوں کے خلاف جہاد کیا۔ مجاہدین اسلام نے ہر معرکہ میں بڑی بہادری کے ساتھ دشمنوں کا مقابلہ کیا اور ہر مجاہد نے اپنے خون کا آخری قطرہ تک اللہ کی راہ میں بہا دیا۔ان کی یہ قربانی آخر کار رنگ لائی۔ جو لوگ تاریخ کو اچھی طرح جانتے اور سمجھتے ہیں وہ بتاتے ہیں کہ سید صاحب کا جہاد بے کار نہیں گیا۔ یہ اسی جہاد کا نتیجہ ہے کہ آج مسلمانوں کی آزاد جمہوری مملکت پاکستان کی شکل میں قائم ہے۔

## 4.5۔ خود آزمائی نمبر 4

(الف) جو لوگ تاریخ پر گہری نظر رکھتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ ..............................

اس نمونے کے کوئی چار مختلف جملے بنائیے۔

(ب) ''سپاہیانہ'' کے معنی ہیں سپاہی کی طرح۔ یہ ''سپاہی'' سے صفت بنائی گئی ہے۔اس کے لیے ''انہ'' آخر میں بڑھا دیا گیا ہے۔اسی قاعدے سے آپ ان الفاظ کی صفت بنائیے۔

1- فقیر     2- شاہ

3- شاعر     4- امیر

5- مجاہد

(ج) خالی جگہوں کو مناسب الفاظ سے پُر کیجیے۔

1- سید احمد شہید ________ کے رہنے والے تھے۔ — لاہور - بریلی

2- حضرت شاہ عبدالعزیز محدث کے ________ تھے۔ — شاگرد - استاد

3- مغل بادشاہوں نے ______ سال جنوبی ایشیا پر حکومت کی۔ — چار سو - تین سو

4- سفر نمونہ ______ تھا۔ — ستر - خاطر

5- سید صاحب کا فوجی کیمپ ______ میں تھا۔ — ایران - نوشہرہ

# 5- اسلامی کردار

## 5.1- سبق کا تعارف

اب آپ جو سبق پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''اسلامی کردار'' اس کے مصنف بھی مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔ اس سبق میں مصنف نے یہ بتایا ہے کہ مسلمان کا کردار کیسا ہونا چاہیے۔ اسے اپنے ملک اور اپنی قوم کی بھلائی کے لیے کیسا عمل کرنا چاہیئے۔ اس سبق میں شہد کی مکھیوں کو ایک قوم اس لیے کہا گیا ہے کہ وہ مل جل کر ایک ہی طریقہ پر اپنی زندگی گزارتی ہیں۔ شہد کی مکھیوں سے اتحاد اتفاق، تنظیم، محنت اور جدوجہد کا سبق ملتا ہے۔

## 5.2- متن

بعض حیوانات اپنی نوع کے خیر خواہ ہوتے ہیں۔ چیونٹا جب کہیں خوراک کا ذخیرہ پاتا ہے تو دوڑتا ہوا اپنی جماعت میں جاتا ہے اور سب کو خبر کر دیتا ہے، تنہا نہیں کھاتا۔

شہد کی مکھیوں کی زندگی کا مطالعہ کرو۔ شہد کا چھتا ان کا وطن ہے۔ اس میں وہ ایک قوم بن کر رہتی ہیں۔ اپنے وطن کو محنت سے بناتی اور سنوارتی ہیں۔ بڑی تن دہی سے بچوں کی پرورش کرتی ہیں۔ بہت سلیقے سے اپنے اپنے ذمے کے کام کو انجام دیتی ہیں اور جب کوئی ان کے وطن پر دست درازی کرتا ہے تو سب مل کر پوری طاقت سے اس کا مقابلہ کرتی ہیں۔

ایک حقیر کیڑے میں اپنی قوم اور اپنے وطن کے ساتھ وفاداری کا جذبہ ہو اور کوئی انسانی جماعت اس سے خالی ہو تو اسے اشرف المخلوقات کیسے شمار کیا جائے گا۔

پاکستان ہمارا وطن ہے۔ یہ پورا ملک ہمارا گھر ہے۔ اس گھر کے سارے باشندے ایک ہی گھر کے افراد ہیں۔ سب کے ذمے الگ الگ کام ہیں۔ کوئی گھر کی حفاظت پر مامور ہے، کوئی گھر بنانے سنوارنے کا ذمہ دار ہے۔ کوئی گھر والوں کے لیے غذا اور خوراک مہیا کرتا ہے، کوئی لباس اور ضروریات پوری کرتا ہے۔ کوئی صنعتی پیداوار کی تیاری میں مصروف ہے۔ کوئی ملک کی دولت بڑھانے کے لیے غیر ملکیوں سے تجارت کرتا ہے اور کوئی تعلیم کے ذریعہ بچوں اور نوجوانوں کو اپنی قومی روایات کے مطابق علم و تہذیب سے آراستہ کرنے کی خدمت انجام دیتا ہے۔

جس طرح قدرت نے ہمارے جسمانی نظام کو قائم رکھنے کے لیے سب اعضاء کے ذمے مختلف کام مقرر کر دیئے

ہیں۔ ہاتھ پاؤں محنت کرتے ہیں اور روزی کماتے ہیں۔ ہم ہاتھ سے لقمہ بنا کر منہ میں ڈالتے ہیں۔ دانت کی چکی اسے پیستی ہے۔ غذا منہ کی راہ سے اتر کر معدے اور کئی مقامات پر جا جا کر ہضم ہوتی ہے اور مختلف شکلیں بدل بدل کر آخر میں خون بن جاتی ہے۔ خون، جسم کے تمام اندرونی اور بیرونی اعضاء کو ان کے حصہ رسدی کے مطابق پہنچتا رہتا ہے۔ تب کہیں بدن کی صحت و توانائی برقرار رہتی ہے۔ اگر ایسا نہ ہو اور بعض اعضاء اپنے حصے سے محروم رہیں تو ان میں قوت وطاقت نہ رہے اور وہ اپنے کام انجام نہ دے سکیں۔

یہی حال قوم کے افراد کا سمجھ لو۔ پوری قوم ایک جسم ہے اور قوم کے افراد اس کے اعضاء ہیں۔ قوم کی صحت وطاقت کا دارومدار افراد کی صحت وطاقت پر ہے۔ جن قوموں نے قدرت کے اس راز کو سمجھ لیا ہے ان کے نزدیک قوم کا ہر شخص خواہ وہ کسی مقام پر ہو، کسی گھر میں ہو اور کسی پیشے کا ہو، اتنا ہی عزیز اور اتنا ہی کارآمد ہے جتنا بدن کا کوئی عضو۔

جب قوم کے تمام افراد میں اس طرح کا تعلق ہوتا ہے تو اسے قومی اتحاد کہا جاتا ہے۔ اس سے قوم زندہ اور طاقت ور ہوتی ہے۔ اس کا رُعب غیر قوموں پر ہوتا ہے، اس کی زندگی عزت کی زندگی ہوتی ہے۔ وہ ہر طرح کی آفت کا مقابلہ کرنے کی طاقت رکھتی ہے۔ اس قوم کا ہر شخص اپنا قومی کردار ادا کرتا ہے۔

قوم کیا ہے؟ افراد یا اشخاص کا مجموعہ ہے مگر ایسے افراد کا جن کے عقائد یکساں ہوں، جن کی زندگی کے کچھ ضابطے اور قاعدے ہوں، جن پر وہ چلتے ہوں اور کسی خاص تہذیب میں رنگے ہوئے ہوں۔ ایسے افراد کی مجموعی طاقت قومی طاقت ہے۔ اسے دوسرے لفظوں میں یہ کہہ سکتے ہیں کہ قومی طاقت شخصی طاقت کا مجموعہ ہے۔ پس اسی طرح قومی عزت، شخصی عزت کا مجموعہ ہے۔ جو قوم اپنے قومی فرض کا احساس رکھتی ہے، اس کی نظر میں قوم کا ہر فرد عزیز ہوتا ہے۔ ہمارے بزرگوں کی شاندار تاریخ میں اس کی مثالیں بکثرت ملتی ہیں چنانچہ سلطنت عباسیہ کے زمانے میں خلیفہ معتصم باللہ کا ایک مشہور واقعہ ہے کہ عموریہ کی عیسائی ریاست میں کسی عیسائی نے ایک مسلمان عورت کے تھپڑ مار دیا۔ بے چاری غریب رو کر کہنے لگی کہ "آج اسلامی حکومت میں ہوتی تو ذلت کا ہے کو ہوتی!"۔

خلیفہ کو اس واقعہ کی خبر ہوئی تو اس نے فوج کو تیاری کا حکم دیا۔ دربار کے نجومی نے کہا "آج کا دن منحوس ہے، فوج کشی مناسب نہیں۔ جنگ میں شکست ہوگی"۔

خلیفہ نے کہا "انجام جو کچھ ہو، مجھے اس کی پرواہ نہیں۔ ایک مسلمان عورت پر ظلم ہوا ہے۔ اس نے فریاد کی ہے۔ خبر پا کر اس کی فریاد رسی نہ کروں تو کل قیامت کے دن خدا کو کیا جواب دوں گا۔ جب وہ پوچھے گا کہ ایک مسلمان عورت پر ظلم

ہونے کی خبر تو نے سنی، اس کی مدد کرنے میں کیوں تاخیر کی؟"

قصہ مختصر، خلیفہ نے ایک لاکھ فوج سے عموریہ پر چڑھائی کی۔ فتح کے بعد اس عورت کو تلاش کرایا۔ وہ سامنے آئی۔ تب اطمینان سے کھانا کھایا۔ اس کے بعد درباری شاعر نے عربی قصیدہ سنایا جس میں اس جنگ کی تفصیل ہے۔ اس قصیدے کے پہلے شعر میں شاعر نے دربار کے نجومی پر طنز کیا ہے، جس کا ترجمہ یہ ہے:

"تلوار نجومی سے زیادہ سچ بولتی ہے"۔

اس کے برخلاف تاریخ میں ایسی مثالیں بھی ملتی ہیں کہ جب کسی قوم کے افراد خود غرض اور حریص ہو گئے ہیں۔ الگ الگ ٹولیوں میں تقسیم ہو گئے ہیں تو آخر کار ذلیل و خوار ہو گئے ہیں اور ان پر طرح طرح کی آفتیں ٹوٹ پڑی ہیں۔ مسلمانوں ہی کی تاریخ کا مطالعہ کرو۔ ایک زمانہ وہ تھا جب اسپین اور افریقہ کے مغربی ساحل سے چین کے مشرقی ساحل تک ان کا پرچم لہراتا تھا۔ اس کا سبب کیا تھا؟ بس یہی کہ ان میں قومی اتحاد تھا۔ ان کا ایک قومی کردار تھا مگر جب ان پر شیطان کا جادو ہوا تو ان کے افراد نے الگ الگ راہیں نکال لیں۔ جدائی کے نئے نئے ڈھنگ پیدا کر لیے۔ پہلے نسل اور خاندان کے لحاظ سے تفریق پیدا کی، اس کے بعد ملک اور صوبے کے اعتبار سے۔ مثلاً ایرانی، افغانی، مصری، ترکی وغیرہ وغیرہ۔ پھر اتنے ہی کو کافی نہیں سمجھا۔ ایک ملک کے اندر بھی قوم کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے۔ پاکستان ہی کو لو، اس میں سندھی، پنجابی، پٹھان اور بلوچ کی تفریقیں ایجاد کر لی گئیں حالانکہ یہ الفاظ صرف مقامی شناخت کے لیے تھے

مسلم قوم کے قومی کردار کی بنیاد ایمان پر ہے۔ اس کے ہر فرد کا ایمان ایک اللہ، ایک رسول ﷺ اور ایک کتاب پر ہے اور اسی کے حکم کے مطابق وہ پوری انسانی برادری کو امن و سلامتی کا پیغام اور عدل و مساوات کا سبق دیتا ہے اور اچھی تدبیر سے برائیوں کو مٹانے کی کوشش کرتا ہے۔

## 5.3۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| نوع | قسم، ذات، جنس |
| خیر خواہ | بھلا چاہنے والا |
| مطالعہ کرنا | پڑھنا، غور کرنا |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| تن دہی سے | محنت سے، دل لگا کر |
| سلیقہ | ڈھنگ، شعور، تمیز |
| انجام دینا | پورا کرنا |
| اشرف المخلوقات | تمام مخلوقات میں اعلیٰ، مُراد ہے انسان |
| مامور | مقرر |
| مہیا کرنا | فراہم کرنا، پہنچانا |
| مصروف ہے | مشغول ہے |
| آراستہ کرنا | سجانا، زینت بنانا |
| حصہ رسدی | حصہ کے مطابق، حق کے مطابق |
| توانائی | طاقت۔قوت |
| برقرار | قائم |
| محروم | بے نصیب۔نا اُمید |
| کردار | عمل، کام |
| عقائد | عقیدے کی جمع، ایمان |
| ضابطے | قاعدے، قوانین |
| ذلت | بے عزتی |
| تاخیر | دیر، سستی |
| چڑھائی کی | حملہ کیا |
| تفصیل | تشریح، وضاحت |
| طنز کرنا | طعنہ دینا |
| خوار | ذلیل، بے عزت |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| تفریق پیدا کی | فرق پیدا کیا |
| پرچم لہراتا تھا | حکومت تھی |
| فوج کشی کرنا | حملہ کرنا، چڑھائی کرنا |
| دست درازی کرنا | حملہ کرنا، مار پیٹ کرنا |

## 5.4۔ تشریحات

پوری قوم ایک جسم ہے..................................جتنا بدن کا کوئی عضو۔

یہ سطریں سبق ''اسلامی کردار'' سے لی گئی ہیں جس کے مصنف سلیم عبداللہ ہیں۔ ان سطروں میں مضمون نگار نے قوم کو ایک جسم اور قوم کے افراد کو جسم کے اعضاء کہا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ جس طرح جسم مختلف افراد کا مجموعہ ہے۔ قوم کا ہر فرد خواہ وہ کسی پیشہ سے تعلق رکھتا ہو یا کسی جگہ رہتا ہو، اہم اور کارآمد ہوتا ہے جس طرح جسم کا چھوٹے سے چھوٹا عضو کارآمد ہوتا ہے۔

۵

قوم کیا ہے..................................قوم کا فرد عزیز ہوتا ہے۔

یہ سطریں سبق ''اسلامی کردار'' سے لی گئی ہیں جس کے مصنف مولوی سلیم عبداللہ ہیں۔ ان سطروں میں مولوی صاحب کہتے ہیں کہ قوم بہت سے افراد یا اشخاص کے مجموعہ کا نام ہے مگر وہ تمام افراد ایسے ہوں جن کا ایمان ایک ہو۔ جس طرح افراد یا اشخاص کے مجموعہ کا نام قوم ہے۔ اسی طرح قوم کے افراد کی مجموعی طاقت اور عزت کو قومی عزت کہا جاتا ہے۔ قوم کی عزت کا دارومدار اس کے ہر فرد کی عزت پر ہے لہٰذا پوری قوم کی نظر میں اس کا ہر فرد عزیز ہوتا ہے۔

## 5.5۔ خود آزمائی نمبر 5

(الف) مندرجہ ذیل سوالوں کے مختصر جواب دیجیے۔

-1 شہد کی مکھیوں کو ایک قوم کیوں کہا گیا ہے؟

-2 مسلم قوم کے قومی کردار کی بنیاد کس پر ہے؟

-3 قوم کیا ہے؟

-4 خلیفہ کو کس واقعہ کی خبر ہوئی؟

-5 دربار کے نجومی نے کیا کہا؟

(ب) ذیل کے جملوں کی خالی جگہوں میں "نے یا کو" لکھیے۔

-1 قدرت ________ ہمارے جسمانی نظام ________ قائم رکھنے کے لیے کام مقرر کیے ہیں۔

-2 اعضاء ________ غذا پہنچتی ہے۔

-3 ہر شخص ________ اپنی قوم کی حالت کا احساس ہوتا ہے۔

(ج) ذیل کے اسموں کی جمع یا واحد بنائیے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| -1 | افراد | -2 | قوم |
| -3 | قواعد | -4 | اجسام |
| -5 | عقائد | -6 | تعلق |
| -7 | عضو | -8 | مقام |
| -9 | تعلیم | | |

# 6- جوابات

## خود آزمائی نمبر 1

(الف)

1- یثرب　　2- حضرت علیؓ کے سپرد کیں　　3- حضرت علیؓ کو

4- غار ثور میں　　5- سراقہ مکہ کا ایک خوبصورت سپاہی تھا

(ب)

1- عربی　　2- ہجرت　　3- امانت

4- سو　　5- سراقہ

## خود آزمائی نمبر 2

(الف)

1- حضرت عمرؓ اسلام کے دوسرے خلیفہ تھے۔

2- وہ اس لیے گھبرایا کہ اس سے پہلے اسے خبر نہ تھی کہ جس سے وہ گفتگو کر رہا ہے وہ امیر المومنین ہیں

3- بدو کو　　4- امیر المومنین　　5- عورت کی

(ب)

1- سخت مصیبت میں انسان کے ہوش ٹھکانے نہیں رہتے۔

2- اس نے یتیم بچے کو دلاسا دیا۔

3- مشکل وقت میں انسان کو ہمت نہیں ہارنا چاہیے۔

4- وہ والد کی اچانک موت کی خبر سن کر بھونچکا سارہ گیا۔

5- فقیر نے شکم سیر ہو کر کھانا کھایا۔

(ج)

1- آپ ذرا ٹھہریں، اتنے میں مَیں کپڑے تبدیل کر کے آتا ہوں۔

2- آپ چائے پیجیے اتنے میں مَیں خط لکھ لیتا ہوں۔

3- میں کھانا کھا رہا تھا کہ اتنے میں وہ آ گیا۔

## خود آزمائی نمبر 3

(الف)

1- علامہ کے معنی ہیں نہایت دانا۔ اقبال چونکہ بہت بڑے عالم تھے اس لیے انھیں علامہ کہا جاتا ہے۔

2- اقبال نے اپنی شاعری کے ذریعے دنیا کے مسلمانوں کو قرآن کا پیغام دیا اور غفلت میں پڑے ہوئے مسلمانوں کو بیدار کیا۔

3- قرآن پاک کے بارے میں اقبال کا ایمان یہ تھا کہ یہ اللہ کی کتاب ہے۔ یہ ہمارے لیے راہ ہدایت ہے اور یہ اللہ کی ہدایتوں کا ایسا مجموعہ ہے جن پر عمل کرنے سے انسان دنیا اور آخرت دونوں میں کامیاب ہو سکتا ہے۔

4- علامہ اقبال نے 5- اپنی ایک فارسی نظم میں

(ب)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1- | سیالکوٹ | 2- | 1877ء | 3- | بانگِ درا | 4- | قرآنی |
| 5- | اللہ (خدا) | 6- | بچپن | 7- | لاہور | 8- | 1938ء |

## خود آزمائی نمبر 4

(الف)

1- جو لوگ خدا سے ڈرتے ہیں وہ کبھی غلط کام نہیں کرتے۔

2- جو محنت کرتے ہیں وہ کامیاب ہوتے ہیں۔

3- جو گناہ کرے گا وہ دوزخ میں جائے گا۔

4- جو لوگ بدن کی صفائی کا خیال رکھتے ہیں وہ کبھی بیمار نہیں پڑتے۔

(ب)

1- فقیرانہ 2- شاہانہ 3- شاعرانہ

4- امیرانہ 5- مجاہدانہ

(ج)

1- بریلی 2- شاگرد 3- تین سو 4- سفر 5- نوشہرہ

## خود آزمائی نمبر 5

(الف)

1- وہ سب مل جل کر ایک ہی طریقہ پر اپنی زندگی گزارتی ہیں۔

2- ایمان پر 3- افراد یا اشخاص کا مجموعہ ہے۔

4- عیسائی نے ایک مسلمان عورت کے تھپڑ مار دیا ہے۔

5- آج کا دن منحوس ہے فوج کشی مناسب نہیں۔

(ب)

1- نے۔کو 2- کو 3- کو

(ج)

1- فرد 2- اقوام 3- قاعدہ 4- جسم 5- عقیدہ

6- تعلقات 7- اعضاء 8- مقامات 9- تعلیمات

یونٹ نمبر 16

## موضوعات

- نصوح کا خواب
- جیسی کرنی ویسی بھرنی
- حجِ اکبر
- ایک وصیت کی تعمیل
- اُردو کی آخری کتاب

# فہرست مضامین

# یونٹ کا تعارف

عزیز طلبہ و طالبات!

اس یونٹ میں آپ پانچ مضامین پڑھیں گے جن کے عنوانات حسب ذیل ہیں:

☆ نصوح کا خواب
☆ جیسی کرنی ویسی بھرنی
☆ حجِ اکبر
☆ ایک وصیت کی تعمیل
☆ اُردو کی آخری کتاب

# یونٹ کے مقاصد

اس یونٹ کے مطالعے کے بعد آپ اس قابل ہو سکیں گے کہ:

1۔ قیامت کے مفہوم اور اس کی اہمیت پر واضح الفاظ میں روشنی ڈال سکیں۔
2۔ نیکی اور بدی کے فرق کی وضاحت کر سکیں۔
3۔ حج کے مفہوم سے واقفیت حاصل کر سکیں اور واضح کر سکیں کہ کسی کے دل کو خوش کرنا حجِ اکبر کے برابر ہے۔
4۔ مولوی وحید الدین سلیم کی شخصیت کی خصوصیات گنوا سکیں۔
5۔ ایک مزاحیہ مضمون پڑھ کر اس سے لطف اندوز ہو سکیں۔

# 1- نصوح کا خواب

سب سے پہلے جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''نصوح کا خواب''۔ اس کے مصنف مولوی نذیر احمد ہیں۔

## 1.1۔ مصنف کا تعارف

مولوی نذیر احمد عربی کے عالم اور اُردو کے ممتاز ادیب تھے۔ وہ اُردو کے پہلے ناول نگار بھی تھے۔ انھوں نے اپنے زمانے کے مسلمان معاشرے کی اصلاح کے لیے کئی ناول لکھے جن میں ''توبتہ النصوح'' اور ''ابن الوقت'' زیادہ مشہور اور مقبول ہیں۔

## 1.2۔ سبق کا تعارف

''نصوح کا خواب'' مولوی نذیر احمد کے ناول ''توبتہ النصوح'' کا ایک حصہ ہے۔ اس میں مصنف نے قیامت کا منظر پیش کیا ہے اور بتایا ہے کہ ایک دن نصوح جو دین اور دنیا سے بے پروا آدمی تھا، اسے ہیضہ ہو گیا۔ دوا دی گئی تو اسے گہری نیند آ گئی۔ اسی حالت میں اس نے خواب دیکھا کہ قیامت کا میدان ہے اور لوگ سخت پریشانی کے عالم میں ہیں۔ ان لوگوں میں نصوح نے اپنے باپ کو بھی دیکھا جو زندگی میں بڑا عبادت گزار تھا لیکن وہ بھی پریشانی میں مبتلا تھا۔ نصوح کو اپنے باپ کی حالت دیکھ کر حیرت ہوئی۔ اس سلسلے میں ان دونوں کے درمیان باتیں ہونے لگیں۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے!

## 1.3۔ متن

بیٹا: یا حضرت! ہم سب آپ کی مفارقت میں تباہ ہیں، آپ یہاں کہاں؟

باپ: میں اپنے گناہوں کی جواب دہی میں پکڑا گیا ہوں۔ یہ مقام جو تم دیکھ رہے ہو ''دارالجزا'' ہے۔ خداوند تعالیٰ اس محکمے کا حاکم ہے۔

بیٹا: حضرت! آپ تو بڑے متقی، پرہیزگار، خداپرست، نیکوکار تھے۔ آپ پر اور گناہوں کا الزام؟

باپ: گناہ بھی ایک دو نہیں، سیکڑوں ہزاروں، دیکھو یہ میرا اعمال نامہ۔ کیسی فضیحت اور رسوائی سے بھرا ہوا ہے اور میں اس کو دیکھ کر سخت پریشان ہوں کہ کیا جواب دوں گا اور کون سی وجہ اپنی برات کی پیش کروں گا۔

یہ وہ کاغذ تھا جو نصوح نے ہر شخص کے ہاتھ میں دیکھا تھا اور اُسی کو دنیا کے خیالات کے مطابق فردِ قرار دادِ جرم سمجھا تھا۔ باپ کا نامہ اعمال دیکھا تو خراب تھا۔ شرک اور کفر، نافرمانی، ناشکری اور بغاوت، بے ایمانی، کبر و نخوت، دروغ و غیبت، طمع و حسد، مردم آزاری، نفاق و ریا غرض دنیا کا کوئی الزام نہ تھا کہ اس میں نہ ہو۔ چونکہ نصوح کے دماغ میں خیالات گونج رہے تھے۔ لگا باپ کے نامہ اعمال میں تعزیراتِ ہند کی دفعہ اور ضمن ڈھونڈنے، سو بجائے دفعات تعزیرات کے قرآن کی سورتوں اور آیتوں کا حوالہ تھا۔ متعجب ہو کر باپ سے پوچھا:

... یا حضرت! پھر کیا آپ ان تمام جرموں کے مرتکب ہوئے ہیں؟

باپ: سب کا۔

بیٹا: کیا آپ، حضور حاکم اقرار کر چکے ہیں؟

باپ: انکار کی گنجائش ہی نہیں۔ میری مخالفت میں گواہی اتنی وافر ہے اگر میں انکار بھی کردوں تو پذیرا نہیں ہو سکتا۔

بیٹا: جناب وہ کون لوگ ہیں جو آپ کی مخالفت پر آمادہ ہیں۔

باپ: اوّل تو دو شخص کراماً کاتبین اس بلا کے ہیں کہ میرا کوئی فعل اُن سے مخفی نہیں۔ جتنی باتیں کہتے ہیں پتے کی اور کہتے کیا ہیں میرا روزنامچہ عمری لکھتے گئے ہیں۔ اب جو میں اس کو دیکھتا ہوں تو حرف بحرف صحیح اور درست پاتا ہوں۔ دوسرے یہی اعضاء، ہاتھ، پاؤں، آنکھ، کان کوئی میرے کہنے کا نہیں۔ سب کے سب مجھ سے منحرف ہیں۔ سب کے سب مجھ سے برگشتہ، میری مخالفت پر آمادہ، میری تذلیل پر کمربستہ ہو رہے ہیں۔

بیٹا: آخر آپ کچھ اس کی وجہ بھی سمجھتے ہیں؟

باپ: میں ان کو غلطی سے اعوان و انصار، بھیدی اور رازدار سمجھتا تھا مگر واقع میں یہ سب جاسوس ایزدی تھے۔ انھوں نے وہ سلوک میرے ساتھ کیے کہ تسمہ لگا نہیں رکھا۔

بیٹا: آپ کا کیا حال ہے؟

باپ: جب سے دنیا کو چھوڑا، قبر کی حوالات میں ہوں۔ تنہائی سے جی گھبراتا ہے۔ انجام کار معلوم نہیں۔ شب و روز اسی اندیشے سے میں بڑا گھلتا رہتا ہوں۔ حوالات میں مجھ کو اس قدر ایذا ہے کہ میں بیان نہیں کر سکتا مگر صبح و شام ہر روز آتے

جاتے قید خانے کے پاس ہو کر گزرنا ہوتا ہے۔ دوزخ وہی ہے۔ وہاں کی تکلیف دیکھ کر اور سُن کر ہوش اُڑے جاتے ہیں اور غنیمت معلوم ہوتا ہے کہ اے کاش ہمیشہ کے واسطے اسی حوالات میں رہنے کا حکم ہوتا۔

بیٹا: پھر ہنوز آپ کا مقدمہ پیش نہیں ہوا؟

باپ: خدا نہ کرے کہ پیش ہو۔ جو دن حوالات میں گزرتا ہے، غنیمت ہے۔ اوّل اوّل جب میں حوالات میں آیا تو اعمال نامہ مجھ کو حوالے کر دیا گیا۔ بس اسی کو دیکھا کرتا ہوں۔ نجات کی کوئی ترکیب سمجھ میں نہیں آتی۔

بیٹا: بھلا کس طرح ہم لوگ آپ کی مصیبت میں کام آ سکتے ہیں؟

باپ: اگر میرے لیے عاجزی و خلوص سے دُعا کرو تو کیا عجب ہے کہ مفید ہو۔ ابھی میرے ہمسائے میں ایک شخص کی رہائی ہوئی ہے، اس پر بھی بہت سے الزام تھے مگر جہاں اللہ تعالیٰ میں کامل درجہ کا انصاف ہے، رحم بھی پرلے ہی سرے کا ہے۔ اس شخص کے پس ماندوں نے اس کے واسطے بہت زاری و نالی کی تو پرسوں یا ترسوں اُس کو بلا کر ارشاد فرمایا کہ تیرے افعال جیسے تھے وہ اب تجھ پر مخفی نہیں رہے مگر ہمارے کئی بندے معافی کے واسطے ہمارے حضور میں گڑگڑاتے ہیں اور تیرے ہی زن و فرزند ہیں۔ ہم کو تیری یہی اِک بات بھلی معلوم ہوتی ہے کہ تو نے اپنے خاندان میں دینداری کا بیج بویا ہے۔ ہم نے تیری خطا معاف کی۔ سچ کہنا تم لوگوں نے بھی کبھی میرے حق میں دُعائے خیر کی؟

بیٹا: جناب آپ کے انتقال کے بعد رونا پیٹنا تو بہت کچھ ہوا اور اب تک اس شدومد کے ساتھ ہوتا ہے گویا آپ نے ابھی انتقال فرمایا ہے اور یہ رونا تو ہم لوگوں کے دم کے ساتھ ہے۔ آپ کی عنایتیں، آپ کی شفقتیں، جب تک جئیں گے، یاد کریں گے۔ رسم دنیا کے مطابق آپ کا کھانا بھی برادری میں تقسیم کر دیا ہے۔ لوگ شاید میرے منہ پر خوشامد سے کہتے ہیں مگر کہتے تھے کہ اس مہنگے سمے میں باپ کا کھانا اچھا کیا۔ دُعا کے بارے میں غلط بات کیوں کر عرض کروں۔ اہتمام نہیں ہوا۔ آپ کے بعد ترکہ و میراث کے ایسے جھگڑے پڑ گئے کہ آج تک نہیں سلجھے مگر یہ تو فرمائیے کہ آپ تو صوم و صلوٰۃ کے بڑے پابند تھے۔ کیا اعمال و افعال کچھ بھی کام نہیں آئے؟

باپ: کیوں نہیں، یہ انہی اعمال کی بدولت ہے کہ تم مجھ کو اس حالت میں دیکھتے ہو۔ ورنہ بہتیرے مجھ سے زیادہ تکلیف میں ہیں۔ حوالات میں جیل کی سی ایذا ہے مگر یہاں اعمال میں خلوص نیت شرط ہے۔ میں نے اپنے اعمال کو آ کر دیکھا تو اکثر جیسے جھوٹے موتی، کھوٹے روپے، نمازیں بے حضورِ قلب، اکارت گئیں اور روزے چونکہ پابندی رسم کے طور پر رکھنے کا اتفاق ہوتا تھا، خالی فاقے کے شمار میں در آئے۔

بیٹا: پھر اس دربار میں کچھ سفارش کا دخل نہیں؟

باپ: استغفراللہ! کوئی کسی کی بات تو پوچھتا ہی نہیں۔ نفسا نفسی پڑی ہے۔ ہر شخص اپنی بلا میں مبتلا اور اپنی مصیبت میں گرفتار ہے۔ دوسروں کی نجات تو کوئی کیا کرے گا، پہلے آپ تو سُرخ رو ہو لے۔

## 1.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| مفارقت | جدائی |
| دارالجزا | بدلے کا گھر یا جگہ |
| جوابدہی | صفائی پیش کرنا |
| متقی | پرہیزگار |
| خداپرست | خدا کو پوجنے والا |
| نیکوکار | اچھے کام کرنے والا |
| نامہء اعمال | اعمال نامہ۔ وہ کتاب جس میں اعمال درج ہوں یا وہ کاغذ جس پر نکیرین تمام اعمال لکھتے ہیں۔ |
| فضیحت | ذلت۔ بدنامی |
| رسوائی | بدنامی |
| برات | نجات، چھٹکارا |
| فرد قرارداد جرم | فردِ جرم۔ وہ کاغذ جس پر کسی کے جرم لکھے جائیں |
| کبر و نخوت | غرور و تکبر |
| دروغ | جھوٹ |
| غیبت | پیٹھ پیچھے برائی |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| طمع | لالچ |
| مردم آزاری | آدمیوں کو ستانا |
| نفاق | نااتفاقی |
| تعزیرات | قانون کی وہ کتاب جس میں جرم اور اسکی سزا درج ہو |
| دفعہ و ضمن | قانون کی دفعہ یا فقرہ |
| مرتکب ہونا | کسی کام کو کرنے والا بننا |
| حضور حاکم | حاکم (خدا) کے سامنے |
| وافر | کثرت سے۔زیادہ |
| پذیرا | قبول کیا گیا |
| کراماً کاتبین | دو فرشتے جو ہر وقت انسان کے دونوں کندھوں پر رہتے ہیں اور ہمارے نیک و بداعمال لکھتے رہتے ہیں |
| پتے کی کہنا | ٹھوس بات کہنا |
| روزنامچہ عمری | زندگی کا اعمال نامہ |
| منحرف | پھرا ہوا۔باغی |
| برگشتہ | سرکش۔پھرا ہوا |
| تذلیل | بے عزت کرنا |
| کمر بستہ | کسی کام کے لیے تیار |
| اعوان و انصار | مددگار |
| جاسوس ایزدی | خدا کے مخبر (فرشتے) |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| تسمہ لگا نہ رکھا | کوئی کسر باقی نہیں چھوڑی |
| حوالات | عارضی قید جس میں مجرم کو مقدمہ کا فیصلہ ہونے تک رکھا جاتا ہے۔ |
| دینداری کا بیج بویا | شریعت کی پابندی کی عادت ڈالی |
| شدومد سے | زور شور سے |
| مہنگے سے میں | مہنگے وقت میں |
| ترکہ | میراث، باپ کی چھوڑی ہوئی جائیداد |
| بے حضور قلب | بے دلی سے۔ بغیر دل لگائے |
| اکارت | بے کار |
| خالی فاقے شمار میں در آئے | صرف فاقے شمار کیے گئے |
| استغفر اللہ | میں اللہ سے بخشش چاہتا ہوں۔ عموماً نفرت یا کسی کام سے انکار کے موقع پر بولتے ہیں۔ |
| سرخرو | کامیاب |
| نفسانفسی پڑنا | اپنی اپنی پڑنا۔ ہر ایک کو اپنا اپنا خیال ہونا |

## 1.5۔ تشریحات

انکار کی گنجائش ............................ پذیر انہیں ہوسکتا۔

یہ عبارت مولوی نذیر احمد کے ناول ''توبتہ النصوح'' سے لی گئی ہے۔ یہاں مصنف کہتا ہے کہ جب نصوح نے اپنے باپ کا اعمال نامہ دیکھ کر پوچھا کہ آپ نے ان تمام گناہوں کا اقرار کرلیا ہے تو باپ نے جواب دیا کہ ہاں کیونکہ میری مخالفت میں شہادتیں اتنی کثرت سے اور ٹھوس ہیں کہ اگر میں کسی جرم سے انکار بھی کروں تو اسے قبول نہیں کیا جاسکتا۔

۸.

استغفراللہ...................................................آپ تو سرخرو ہوئے۔

یہ سطریں سبق ''نصوح کے خواب'' سے لی گئی ہیں۔ اس کے مصنف مولوی نذیر احمد کہتے ہیں کہ نصوح نے اپنے باپ سے دریافت کیا کہ کیا خدا کے سامنے کسی کی سفارش چل سکتی ہے تو باپ نے جواب دیا کہ یہاں تو نفسانفسی کا عالم ہے اور یہاں ہر شخص اپنی ہی مصیبت میں پھنسا ہوا ہے۔ کوئی کسی کی سفارش نہیں کر سکتا۔ یہاں تو ہر شخص کے اعمال ہی کام آتے ہیں اور اعمال ہی ہر شخص کی مصیبت یا راحت کا ذریعہ ہوتے ہیں۔

## 1.6۔ خود آزمائی 1

(الف) مندرجہ ذیل سوالوں کے مختصر جواب دیجیے۔

-1 دارالجزا کے کیا معنی ہیں؟

-2 کراماً کاتبین کس کو کہتے ہیں؟

-3 جاسوس ایزدی کون ہیں؟

-4 نصوح کس قسم کا آدمی تھا؟

-5 خداوند کریم کس محکمے کا حاکم ہے؟

(ب) خالی جگہوں میں مناسب الفاظ لکھیے۔

-1 ______ جاسوس ایزدی تھے۔

-2 عاجزی اور ______ سے دُعا کی جائے تو قبول ہوتی ہے۔

-3 ایک دن اپنے اعمال کی ______ کرنی ہوگی۔

-4 اعمال میں ______ نیت شرط ہے۔

-5 دنیا دارالعمل ہے اور ______ دارالجزا ہے۔

# 2- جیسی کرنی ویسی بھرنی

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''جیسی کرنی ویسی بھرنی''۔ اس کے مصنف خواجہ حسن نظامی ہیں۔

## 2.1۔ مصنف کا تعارف

خواجہ حسن نظامی دہلی کے انشا پرداز تھے۔ دہلی کی خالص اور نتھری زبان میں انھوں نے مضامین لکھے ہیں۔ مقصد کی بات کو بہت سادہ مگر دلچسپ انداز میں بیان کرتے ہیں۔ عبارت میں جگہ جگہ چلبلا پن ہوتا ہے۔ باتوں ہی باتوں میں اصلاح اخلاق کی طرف اشارہ کر جاتے ہیں۔ آپ کی مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں:

مجموعہ مضامین حسن نظامی، اسرار، انتخاب توحید، غدر دہلی کے افسانے، چٹکیاں، گدگدیاں وغیرہ۔

## 2.2۔ سبق کا تعارف

یہ مضمون ''جیسی کرنی ویسی بھرنی'' خواجہ حسن نظامی کی کتاب ''غدر دہلی کے افسانے'' سے لیا گیا ہے۔ اس سبق میں بہادر شاہ ظفر کے پوتے مرزا نصیر کا قصہ بیان کیا گیا ہے۔ اس سبق میں جو نصیحت بیان کی گئی ہے یہ ہے کہ:

''بدی کا بدلہ بدی اور نیکی کا بدلہ نیکی ہوتا ہے۔''

اب آپ اصل سبق پڑھیے:

## 2.3۔ متن

غدر (۱) سے ایک سال پہلے دہلی سے باہر جنگل میں چند شہزادے شکار کھیلتے پھر رہے تھے اور بے پروائی سے چھوٹی چھوٹی چڑیوں کو جو دوپہر کی دھوپ سے بچنے کے لیے درختوں کی ہری بھری ٹہنیوں میں چھپی تھیں، غلّے مار رہے تھے کہ سامنے سے ایک گدڑی پوش فقیر آ نکلا اور اس نے نہایت ادب سے شہزادوں کو سلام کر کے عرض کیا کہ ''میاں صاحبزادو! ان بے زبان جانوروں کو کیوں ستاتے ہو؟ انھوں نے تمھارا کیا بگاڑا ہے؟ ان کے بھی جان ہے۔ یہ بھی تمھاری طرح دکھ اور تکلیف کا

---

(۱) ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی کو انگریزوں نے غدر کا نام دیا تھا۔

احساس رکھتے ہیں مگر بے بس ہیں اور منہ سے کچھ نہیں کہہ سکتے۔ تم بادشاہ کی اولاد ہو، بادشاہوں کو اپنے ملک میں رہنے والوں سے محبت اور مہربانی کرنی چاہیے۔ بادشاہ کے لیے انسان اور جانور سب ایک ہیں۔ یہ جانور بھی ملک میں رہتے ہیں۔ ان کے ساتھ رحم اور انصاف برتا جائے تو شانِ بادشاہی سے دور نہیں۔

بڑے شہزادے نے جس کی عمر اٹھارہ برس کی تھی، شرما کر غلیل ہاتھ سے رکھ دی مگر چھوٹے نصیر مرزا بگڑ کر بولے "دو ٹکے کا آدمی ہم کو نصیحت کرنے نکلا ہے۔ تو کون ہوتا ہے ہم کو نصیحت کرنے والا؟ سیر و شکار سب کرتے ہیں۔ ہم نے کیا تو کون سا گناہ کیا؟ فقیر بولا "صاحب عالم! ناراض نہ ہوں۔ شکار ایسے جانوروں کا کرنا چاہیے کہ ایک جان جائے تو دس پانچ جانوں کا پیٹ تو بھرے۔ ان ننھی چڑیوں کے مارنے سے کیا نتیجہ؟ بیس مارو گے تب بھی ایک آدمی کا شکم سیر نہ ہوگا۔"

نصیر مرزا فقیر کے دوبارہ بولنے سے آگ بگولا ہو گئے اور ایک غلا غلیل میں بھر کر فقیر کے گھٹنے میں اس زور سے مارا کہ بے چارہ منہ کے بل گر پڑا اور بے اختیار اس کی زبان سے نکلا "ہائے ٹانگ توڑ ڈالی"۔ فقیر کے گرتے ہی شہزادے گھوڑوں پر سوار ہو کر قلعے کی طرف چلے گئے اور فقیر گھسٹتا ہوا سامنے کے قبرستان کی طرف چلنے لگا۔ گھسٹتا جاتا تھا اور کہتا جاتا تھا "وہ تخت کیونکر آباد رہے گا جس کے وارث ایسے سفاک ہیں۔ لڑکے تو نے میری ٹانگ توڑ دی، خدا تیری، ٹانگ توڑ دے اور تجھ کو اسی طرح گھسٹنا نصیب ہو"۔

(2)

توپیں گرج رہی تھیں، گولے برس رہے تھے۔ زمین پر چاروں طرف لاشوں کے ڈھیر نظر آتے تھے۔ شہر دہلی ویران اور سنسان ہو رہا تھا کہ لال قلعے سے پھر وہی چند شہزادے گھوڑوں پر سوار بدحواسی کے عالم میں بھاگتے ہوئے نظر آئے اور پہاڑ گنج کی طرف جانے لگے۔ دوسری طرف سے بیس پچیس گورے سپاہی دھاوا کرتے چلے آتے تھے۔ انھوں نے ان نوعمر سواروں پر یک لخت بندوقوں کی باڑ ماری۔ گولیوں نے گھوڑوں اور سواروں کو چھلنی کر دیا اور یہ سب شہزادے فرشِ خاک پر گر کر خون میں تڑپنے لگے۔ گورے جب قریب آئے تو دیکھا، دو شہزادے جاں بحق ہو چکے ہیں مگر ایک سانس لے رہا ہے۔ ایک سپاہی نے زندہ شہزادے کا ہاتھ پکڑا اور اٹھایا تو معلوم ہوا کہ اس کے کہیں زخم نہیں آیا۔ گھوڑے کے گرنے سے معمولی خراشیں آ گئی ہیں اور دہشت کے مارے غشی طاری ہو گئی ہے۔ صحیح سالم دیکھ کر گھوڑے کی باگ ڈور سے شہزادے کے ہاتھ باندھ دیئے اور حراست میں لے کر کیمپ میں بھجوا دیا۔ جب بڑے صاحب کو معلوم ہوا کہ یہ بادشاہ کا پوتا مرزا نصیر الملک ہے تو وہ بہت خوش ہوئے اور حکم ہوا کہ اس کو حفاظت سے رکھا جائے۔

باغیوں کی فوجیں شکست کھا کر بھاگ گئیں اور انگریزی لشکر یلغار کرتا ہوا شہر میں گھس آیا۔ لال قلعے کے مکین بُرے حالوں میں جنگلوں میں نکل کھڑے ہوئے، بہادر شاہ ہمایوں کے مقبرے میں گرفتار ہو گئے۔

اس دار و گیر میں پہاڑی کیمپ پر مرزا نصیر الملک رسّی سے بندھے ہوئے بیٹھے تھے کہ ایک پٹھان سپاہی دوڑا ہوا آیا اور کہا "جاؤ میں نے آپ کی رہائی کے لیے صاحب سے اجازت حاصل کر لی ہے۔ جلد بھاگ جاؤ۔ ایسا نہ ہو کہ کسی دوسری بلا میں پھنس جاؤ۔

مرزا بے چارے پیدل چلنا کیا جانیں لیکن مرتا کیا نہ کرتا۔ پٹھان کا شکریہ ادا کر کے نکلے اور جنگل کی طرف ہو لیے۔ تھک کر ایک درخت کے سائے میں بیٹھ گئے۔ ابھی دم بھی نہ لینے پائے تھے کہ سامنے سے انگریزی فوج آ گئی جو مرزا کو واپس دہلی لے گئی اور بڑے صاحب کے سامنے پیش کیا۔ صاحب نے ان کو خرد سال سمجھ کر چھوڑ دیا۔ قید سے نجات پا کر مرزا کچھ دن ادھر اُدھر نوکریاں چاکریاں کرتے رہے۔ آخر کار سرکار نے ان کی پانچ روپے ماہوار پنشن مقرر کر دی۔

(3)

ایک برس کا ذکر ہے، دہلی کے بازار چتلی قبر، کمرہ بنگش خان وغیرہ میں ایک پیر مرد جن کا چہرہ چنگیزی نسل کا پتا دیتا تھا، کولہوں کے بل گھسٹتے پھرا کرتے تھے، ان کے پاؤں شائد فالج سے بے کار ہو گئے تھے۔ اس لیے ہاتھوں کو ٹیک کر کولہوں کو گھسٹتے ہوئے راستہ چلتے تھے۔ ان کے گلے میں ایک جھولی ہوتی تھی۔ دو قدم چلتے اور راہ گیروں کو حسرت سے دیکھتے، گویا آنکھوں ہی آنکھوں میں اپنی محتاجی ظاہر کر کے بھیک مانگتے تھے۔ جن لوگوں کو ان کا حال معلوم تھا، ترس کھا کر جھولی میں کچھ نہ کچھ ڈال دیتے تھے۔

دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ ان کا نام مرزا نصیر الملک ہے اور یہ بہادر شاہ کے پوتے ہیں۔ سرکاری پنشن قرضے میں برباد کر دی اور گداگری پر گزارا ہے۔ مجھ کو ان کے حال سے عبرت ہوتی تھی اور جب ان کا ابتدائی قصہ جو خود ان کی زبانی سنا تھا، یاد آتا تو دل دہل جاتا کہ اُس فقیر کا کہا پورا ہوا جس کی ٹانگ میں انھوں نے غُلا مارا تھا۔

## 2.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| انشا پرداز | مصنف۔ مضمون لکھنے والا |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| خردسال | کم عمر۔ نوجوان |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| چنگیزی نسل | چنگیز بادشاہ کی اولاد |
| گداگری | بھیک مانگنے کا پیشہ |
| ترس کھانا | رحم کھانا |
| سفاک | ظالم |
| دھاوا کرنا | حملہ کرنا |
| یک لخت | فوراً۔ یک دم |
| بازماری | گولی چلائیں۔ فائر کیے۔ |
| فرشِ خاک | زمین پر |
| غشی طاری ہونا | بے ہوش ہونا |
| صحیح سلامت | زندہ سلامت |
| حراست | قید۔ نگرانی۔ نظر بندی |
| یلغار | حملہ |
| مکین | رہنے والا |
| داروگیر | پکڑ دھکڑ |
| دل باغ باغ ہونا | خوش ہونا |
| ترس کھانا | رحم کرنا |
| آگ بگولا ہونا | غصے میں آنا |
| دل دہل جانا | ڈر جانا۔ خوف زدہ ہونا |
| دو ٹکے کا آدمی | حقیر آدمی۔ معمولی آدمی |

## 2.5۔ تشریحات

صاحب عالم ناراض نہ ہوں.................................ایک آدمی کا شکم سیر نہ ہونا۔

یہ سطریں خواجہ حسن نظامی کے مضمون ''جیسی کرنی ویسی بھرنی'' سے لی گئی ہیں۔ مصنف کہتا ہے کہ شہزادے چڑیوں کا شکار کرر ہے تھے کہ ایک فقیر نے ان کو روکا اور کہا۔ ان چھوٹی چھوٹی چڑیوں کے شکار سے کیا فائدہ۔ شکار ایسے جانوروں کا کرو جن سے چار آدمیوں کا پیٹ بھر جائے۔ ان ننھی چڑیوں کو مارنا بیکار ہے۔ ایک شخص بھی پیٹ بھر کر نہیں کھا سکتا۔

توپیں گرج رہی تھیں.................................جاں بحق ہو چکے ہیں۔

ان سطروں میں مصنف خواجہ حسن نظامی 1857ء کے غدر کا ایک منظر پیش کرتے ہیں۔ شاہی خاندان کے تمام افراد کو دہلی کے لال قلعہ میں نظر بند کر دیا گیا تھا۔ انگریزی فوج چاروں طرف سے گولیاں برسا رہی تھی۔ مغل شہزادے پہاڑ گنج کی طرف بھاگے۔ انگریزوں نے شہزادوں کو بھاگتے دیکھا تو ان پر ایک ساتھ گولیاں چلا دیں۔ ان میں سے دو شہزادے مر گئے۔

## 2.6۔ خود آزمائی 2

مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- کتاب ''غدر دہلی کے افسانے'' کس نے لکھی ہے؟

2- فقیر نے شہزادوں سے کیا کہا؟

3- بادشاہوں کو اپنے ملک میں رہنے والوں کے ساتھ کیسا سلوک کرنا چاہیئے؟

4- یہ قصہ کس زمانے کا ہے؟

5- شہزادہ نصیر نے فقیر سے کیا برتاؤ کیا؟

6- فقیر نے کیا بددُعا دی؟

7- شہزادہ کا کیا حشر ہوا؟

8- پہاڑ گنج کی طرف کون لوگ جا رہے تھے؟

9- بہادر شاہ کہاں گرفتار ہوئے؟

10- مرزا نصیر الملک کو کس نے رہا کرایا؟

# 3- حجِ اکبر

اب آپ ''حجِ اکبر'' کے عنوان سے منشی پریم چند کی ایک کہانی پڑھیں گے۔

## 3.1۔ مصنف کا تعارف

منشی پریم چند اُردو اور ہندی دونوں زبانوں کے بہترین افسانہ نگاروں میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کے سب افسانے معاشرے کی اصلاح کے لیے لکھے گئے ہیں، ان کی زبان اور طرزِ بیان دلکش ہے۔ نرملا، بازارِ حسن، چوگانِ ہستی، گوشۂ عافیت، میدانِ عمل، بیوہ اور گئودان آپ کے مشہور ناول ہیں اور افسانوں میں پریم پچیسی، پریم بتیسی، سوزِ وطن، زادِ راہ، واردات، نجات، خاک پروانہ مشہور ہیں۔ ''پریما'' ہندی ناول ہے۔

## 3.2۔ سبق کا تعارف

منشی پریم چند کی یہ کہانی ایک دلچسپ کہانی ہے۔ اس میں یہ بتانے کی کوشش کی گئی ہے کہ کسی کے دل کو خوش کرنا ''حجِ اکبر'' کے برابر ہے۔ حج اکبر کے معنی ہیں ''بڑا حج''۔ جس سال حج کا دن جمعہ کو پڑتا ہے، اس سال کا حج، حجِ اکبر کہلاتا ہے۔ اس کا ثواب بہت زیادہ ہے۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے:

## 3.3۔ متن

منشی صابر حسین کی آمدنی کم تھی اور خرچ زیادہ۔ اپنے بچے کے لیے دایہ رکھنا گوارا نہیں کر سکتے تھے، لیکن ایک تو بچے کی صحت کی فکر اور دوسرا اپنی برادری والوں سے ہیٹے بن کر رہنے کی ذلت، اس خرچ کو برداشت کرنے پر مجبور کرتی تھی۔ بچہ دایہ کو بہت چاہتا تھا۔ ہر دم اس کے گلے کا ہار بنا رہتا تھا۔ اس وجہ سے دایہ اور بھی ضروری معلوم ہوتی تھی۔ مگر شاید سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ وہ مروت کے باعث دایہ کو جواب دینے کی جرات نہ کر سکتے تھے۔ بڑھیا ان کے ہاں تین سال سے نوکر تھی۔ اُس نے اُن کے اکلوتے بچے کی پرورش کی تھی۔ اپنا کام دل و جان سے کرتی تھی۔ اُسے نکالنے کا کوئی حیلہ نہ تھا اور خواہ مخواہ کھچڑ نکالنا صابر حسین جیسے حلیم شخص کے لیے غیر ممکن تھا۔ مگر شاکرہ اس معاملے میں اپنے شوہر سے متفق نہ تھی۔ اس کی لائی ہوئی

چیزوں کو گھنٹوں دیکھتی رہتی اور بار بار پوچھتی رہتی۔ اتنا ہی کیوں؟ کیا بھاؤ ہے؟ اتنا مہنگا ہو گیا؟ دایہ کبھی تو ان بدگمانیوں کا جواب ملائمت سے دیتی لیکن جب کبھی زیادہ تیز ہو جاتیں تو وہ بھی کڑی پڑ جاتی، قسمیں کھاتی، صفائی کی شہادتیں پیش کرتی۔

اتفاق سے ایک روز دایہ کو بازار سے لوٹنے میں دیر ہو گئی۔ یکا یک نو بجنے کی آواز کان میں آئی تو وہ لپکی ہوئی گھر کی جانب چلی۔ شاکرہ بھی بنی بیٹھی ہوئی تھی۔ دایہ کو دیکھتے ہی تیور بدل کر بولی۔ کیا بازار میں کھو گئی تھی؟ دایہ نے کہا بیوی ایک جان پہچان کی ماما سے ملاقات ہو گئی اور باتیں کرنے لگی۔

شاکرہ اس جواب سے اور بھی برہم ہوئی۔ یہاں دفتر جانے کو دیر ہو رہی ہے۔ تمہیں سیر سپاٹے کی سوجھی ہے مگر دایہ نے اس وقت دبنے میں خیریت سمجھی۔ بچے کو گود میں لینے لگی پر شاکرہ نے جھڑک کر کہا رہنے دو، یہ تمھارے بغیر بے حال نہیں ہوا جاتا۔

دایہ نے اس حکم کی تعمیل ضروری نہیں سمجھی۔ بیگم صاحبہ کا غصہ فرو کرنے کی اس سے زیادہ کارگر تدبیر سمجھ میں نہ آئی۔ اُس نے نصیر کو اشارے سے اپنی طرف بلایا۔ وہ دونوں ہاتھ پھیلائے اور لڑکھڑاتا ہوا اس کی طرف چلا۔ دایہ نے اُسے گود میں اُٹھا لیا اور دروازے کی طرف چلی لیکن شاکرہ باز کی طرح جھپٹی اور نصیر کو اس کی گود سے چھین لیا اور بولی تمہارا یہ مکر بہت دنوں سے دیکھ رہی ہوں۔ یہ تماشے کسی اور کو دکھاؤ۔ یہاں طبیعت سیر ہو گئی۔

دایہ نصیر پر جان دیتی تھی اور یہ سمجھتی تھی کہ شاکرہ اس سے بے خبر نہیں ہے۔ اس کی سمجھ میں شاکرہ اور اس کے درمیان یہ ایسا مضبوط تعلق تھا جسے معمولی ترشیاں کمزور نہ کر سکتی تھیں۔ دایہ سے ضبط نہ ہو سکا۔ بولی "بیوی مجھ سے کوئی ایسی بڑی خطا تو نہیں ہوئی۔ بہت تو پاؤ گھنٹے کی دیر ہوئی ہوگی"۔ اس پر آپ اتنا جھلا رہی ہیں۔ صاف صاف کیوں نہیں کہہ دیتیں کہ دوسرا اور دروازہ دیکھو۔ اللہ نے پیدا کیا ہے تو رزق بھی دے گا۔ مزدوری کا کال تو نہیں ہے"۔

شاکرہ: تو یہاں تمھاری کون پروا کرتا ہے۔ تمھاری جیسی مامائیں گلی گلی ٹھوکریں کھاتی پھرتی ہیں۔

دایہ: ہاں، خدا آپ کو سلامت رکھے مامائیں، دائیاں بہت ملیں گی۔ جو کچھ خطا ہوئی ہو تو معاف کیجیے گا۔ میں جاتی ہوں۔

شاکرہ: جا کر مردانے میں اپنی تنخواہ کا حساب کر لو۔

دایہ: میری طرف سے نصیر میاں کو اس کی مٹھائی منگوا دیجیے گا۔

اتنے میں صابر حسین بھی باہر سے آ گئے۔ پوچھا! کیا ہے؟

دایہ: کچھ نہیں، بیوی نے جواب دے دیا ہے۔ گھر جاتی ہوں۔

صابر حسین خانگی تردّدات سے یوں بچتے تھے جیسے کوئی برہنہ پا کانٹوں سے بچے۔ چیں بہ جبیں ہو کر بولے۔ بات کیا ہوئی؟

شاکرہ: کچھ نہیں۔ اپنی طبیعت، جی نہیں چاہتا، نہیں رکھتے۔ کسی کے ہاتھوں بِک تو نہیں گئے۔

صابر: تمھیں بیٹھے بٹھائے ایک نہ ایک کھڑ دسو جھتی ہی رہتی ہے۔

دایہ گھر سے نکلی تو اس کی آنکھیں لبریز تھیں۔ دل نصیر کے لیے تڑپ رہا تھا کہ ایک بار بچّے کو گود میں لے کر پیار کر لوں۔ پر یہ حسرت لیے اُسے گھر سے نکلنا پڑا۔

نصیر دایہ کے پیچھے پیچھے دروازے تک آیا لیکن جب دایہ نے دروازہ باہر سے بند کر دیا تو وہ مچل کر زمین پر لوٹ گیا اور انّا انّا کہہ کر رونے لگا۔ شاکرہ نے چمکارا، پیار کیا، گود میں لینے کی کوشش کی، مٹھائی کا زور دیا، میلہ دکھانے کا وعدہ کیا۔ اس سے کام نہ چلا تو بندر اور سپاہی اور لولو اور ہوا کی دھمکی دی مگر نصیر پر مطلق اثر نہ ہوا۔ یہاں تک کہ شاکرہ کو غصہ آ گیا۔ اس نے بچے کو وہیں چھوڑ دیا اور آ کر گھر کے دھندوں میں مصروف ہو گئی۔ نصیر کے منہ اور گال لال ہو گئے۔ آنکھیں سوج گئیں۔ آخر سسکتے سسکتے سو گیا۔

شاکرہ نے سوچا تھا تھوڑی دیر میں بچہ رو دھو کر چُپ ہو جائے گا پر نصیر نے جاگتے ہی پھر انّا انّا کی رٹ لگائی۔ تین بجے صابر حسین دفتر سے آئے اور بچے کی یہ حالت دیکھی تو بیوی کی طرف قہر کی نگاہوں سے دیکھ کر اسے گود میں اُٹھا لیا اور بہلانے لگے۔ اب نصیر کو گود سے جدا نہ کرتے تھے۔ اسے روز ہوا کھلانے لے جاتے۔ نت نئے کھلونے لاتے، پر مرجھایا ہوا پودا کسی طرح نہ پنپتا تھا۔

برسات کا موسم تھا۔ کبھی شدت کی گرمی، کبھی ہوا کے ٹھنڈے جھونکے۔ بخار اور زکام کا زور تھا۔ نصیر کھانسی اور بخار میں مبتلا ہو گیا۔

صبح کا وقت تھا۔ نصیر چارپائی پر آنکھیں بند کیے پڑا تھا۔ ڈاکٹروں کا علاج بے سود رہتا تھا۔ شاکرہ چارپائی پر بیٹھی اس کے سینے پر تیل کی مالش کر رہی تھی اور صابر حسین صورتِ غم بنے بچے کو پُر درد آنکھوں سے دیکھ رہے تھے۔ وہ شاکرہ سے بہت کم بولتے تھے۔ انھیں اس سے ایک نفرت سی ہو گئی تھی۔ وہ نصیر کی اس ساری بیماری کا الزام اس کے سر رکھتے تھے۔ وہ ان کی نگاہوں میں نہایت کم ظرف، سفلہ مزاج، بے حس عورت تھی۔

شاکرہ نے ڈرتے ڈرتے کہا" آج بڑے حکیم صاحب کو بلا لیتے ہیں۔ شاید انھی کی دوا سے فائدہ ہو"۔

صابر حسین نے کالی گھٹاؤں کی طرف دیکھ کر ترشی سے جواب دیا۔ بڑے حکیم ہی نہیں اگر لقمان بھی آ جائیں تو اس سے کوئی فائدہ نہیں ہو سکتا۔

شاکرہ: تو کیا اب کسی کی دوا ہی نہیں ہوگی؟

صابر: بس اس کی ایک ہی دوا ہے اور وہ نایاب ہے۔

شاکرہ: تمھیں تو وہی دھن سوار ہے۔ کیا عباسی امرت پلا دے گی؟

صابر: اگر نہیں سمجھتی ہو اور اب تک نہیں سمجھا تو روؤ گی۔ بچے سے ہاتھ دھونا پڑے گا۔

شاکرہ: چپ بھی رہو۔ کیسا شگون زبان پر لاتے ہو۔ اگر ایسی ہی جلی کٹی سنانی ہیں تو یہاں سے چلے جاؤ۔

صابر: ہاں تو میں جاتا ہوں مگر یاد رکھو یہ خون تمھارے سر پر ہوگا۔ اگر لڑکے کو پھر تندرست دیکھنا چاہتی ہو تو اُسی عباسی کے پاس جاؤ اور اس کی منت کرو۔ التجا کرو۔ تمھارے بچے کی جان اُسی کے رحم پر ہے۔

شاکرہ نے کچھ جواب نہ دیا۔ اس کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔

صابر حسین نے پوچھا ”کیا مرضی ہے؟ جاؤں اسے تلاش کروں؟“

شاکرہ: تم کیوں جاؤ گے، میں خود چلی جاؤں گی۔ میں نے شرم کے مارے تم سے نہیں کہا ہے لیکن میرے دل میں بار بار یہ خیال پیدا ہوا۔ اگر مجھے دایہ کے مکان کا پتا ہوتا تو میں کب کی منا لائی ہوتی۔ وہ مجھ سے کتنی ہی ناراض ہو، لیکن نصیر سے اُسے محبت تھی۔ میں آج ہی اُس کے پاس جاؤں گی۔ تم منت کرنے کو کہتے ہو، میں تو اُس کے پیروں پر سر رکھ دوں گی۔ اس کے قدموں کو آنسوؤں سے تر کر دوں گی اور جس طرح راضی ہوگی، راضی کر لوں گی۔

شاکرہ نے بہت ضبط کر کے یہ باتیں کہیں۔ مگر اُمڈے ہوئے آنسو اب نہ رُک سکے۔ صابر حسین نے بیوی کی طرف ہمدردانہ نگاہ سے دیکھا اور نادم ہو کر بولے ”میں تمھارا جانا مناسب نہیں سمجھتا، میں خود ہی جاتا ہوں۔“

(2)

عباسی دنیا میں اکیلی ہی تھی۔ کسی زمانے میں اُس کا خاندان گلاب کا سرسبز و شاداب پودا تھا مگر رفتہ رفتہ خزاں نے سب پتیاں جھاڑ دیں۔ مگر نصیر کو پا کر اس کی سوکھی ٹہنی میں جان سی پڑ گئی تھی۔ اس میں ہری ہری پتیاں نکل آئی تھیں۔ وہ اپنی محبت کو شاکرہ سے چھپاتی تھی اس لیے کہ ماں کے دل میں رشک نہ ہو۔ وہ نصیر کے لیے ماں سے چھپ چھپ کر مٹھائیاں لاتی اور اسے کھلا کر خوش ہوتی۔ وہ دن میں دو دو تین تین مرتبہ ابٹن ملتی کہ بچہ خوب پروان چڑھے۔ وہ اُسے دوسروں کے سامنے کوئی

چیز نہ کھلاتی کہ بچے کو نظر نہ لگ جائے۔ ہمیشہ دوسروں سے بچہ کی کم خوراکی کا رونا رویا کرتی۔ اُسے نظر بد سے بچانے کے لیے تعویذ گنڈے لاتی۔

رات جوں توں کر کے کاٹی۔ صبح کو وہ مکان میں جھاڑو لگا رہی تھی یکا یک تازہ حلوے کی صدا سن کر بے اختیار باہر نکل آئی۔ منا یاد آ گیا۔ آج حلوہ کون کھائے گا۔ آج گود میں بیٹھ کر کون چکھے گا۔ وہ بے قراری کے عالم میں گھر سے نکلی کہ چلوں نصیر کو دیکھ آؤں، پر آدھے راستے سے لوٹ گئی۔

اسی طرح دو ہفتے گزر گئے۔ عباسی کا دل ہر دم اُچاٹ رہتا، نہ کھانے کی فکر تھی نہ کپڑے کی۔ اتفاق سے اسی اثنا میں حج کے دن آ گئے۔ محلے میں کچھ لوگ حج کی تیاریاں کرنے لگے۔ عباسی کی حالت اُس پالتو چڑیا کی سی تھی جو قفس سے نکل کر پھر کسی گوشے کی تلاش میں ہو۔ اسے اپنے تئیں بھلا دینے کا ایک بہانہ مل گیا۔ آمادہ سفر ہو گئی۔

آسمان پر کالی گھٹائیں چھائی ہوئی تھیں اور ہلکی ہلکی پھواریں پڑ رہی تھیں۔ دہلی اسٹیشن پر زائرین کا ہجوم تھا۔ کچھ گاڑیوں میں بیٹھے تھے، کچھ اپنے گھروں سے رخصت ہو رہے تھے۔ چاروں طرف ایک کہرام سا مچا ہوا تھا۔ دنیا اس وقت بھی جانے والوں کا دامن پکڑے ہوئے تھی۔

عباسی بھی ایک گاڑی میں بیٹھی سوچ رہی تھی کہ نصیر اس وقت یہاں ہوتا تو بہت روتا۔ میری گود سے کسی طرح نہ اُترتا۔ لوٹ کر اُسے دیکھنے ضرور جاؤں گی۔ یا اللہ کسی طرح گاڑی چلے۔ معلوم نہیں یہ ریل والے کیوں دیر کر رہے ہیں۔

یکا یک اُس نے صابر حسین کو بائیسکل لیے پلیٹ فارم پر آتے دیکھا۔ اُن کا چہرہ اُترا ہوا تھا اور کپڑے تر بتر تھے۔ وہ گاڑیوں میں جھانکنے لگے۔ عباسی محض یہ دکھانے کے لیے کہ میں بھی حج کرنے جا رہی ہوں، گاڑی سے باہر نکل آئی۔ صابر اسے دیکھتے ہی لپک کر قریب آئے اور بولے ''کیوں عباسی تم بھی حج کو چلیں؟''

عباسی نے انکسار سے کہا ''ہاں یہاں کیا کروں، زندگی کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ معلوم نہیں آنکھیں کب بند ہو جائیں۔ خدا کے یہاں منہ دکھانے کے لیے بھی تو کوئی سامان چاہیے۔ نصیر میاں تو اچھی طرح ہیں؟

صابر: اب تو جا رہی ہو۔ نصیر کا حال پوچھ کر کیا کرو گی؟ اس کے لیے دعا کرتی رہنا۔

عباسی کا سینہ دھڑکنے لگا۔ گھبرا کر بولی ''کیا دشمنوں کی طبیعت اچھی نہیں ہے؟''

صابر: اُس کی طبیعت تو اُسی دن سے خراب ہے جس دن تم وہاں سے نکلیں۔ کوئی دو ہفتے تک تو شب و روز انا انا کی رٹ لگاتا رہا۔ اب ایک ہفتے سے کھانسی اور بخار میں مبتلا ہے۔ ساری دوائیں کر کے ہار گیا۔ کوئی نفع ہی نہیں ہوتا۔ میں نے ارادہ

کیا تھا چل کر تمھاری منت سماجت کر کے لے چلوں۔ کیا جانے تمھیں دیکھ کر ہی طبیعت کچھ سنبھل جائے لیکن تمھارے گھر پر آیا تو معلوم ہوا کہ تم حج کرنے جا رہی ہو۔ اب کس منہ سے چلنے کو کہوں۔ تمھارے ساتھ سلوک ہی کون سا کیا تھا کہ میں اتنی جرات کر سکوں اور پھر کار ثواب میں رخنہ ڈالنے کا بھی خیال ہے۔ جاؤ اس کا خدا حافظ، حیات باقی ہے تو صحت ہو ہی جائے گی ورنہ مشیت ایزدی سے کیا چارہ۔

عباسی کی آنکھوں میں اندھیرا سا چھا گیا۔ سامنے کی چیزیں تیرتی ہوئی معلوم ہوئیں۔ دل پر ایک عجیب وحشت کا غلبہ ہو گیا۔ دل سے دُعا نکلی۔ اللہ میری جان تیرے صدقے۔ میرے نصیر کا بال بیکا نہ ہو۔ رقت سے گلا بھر آیا۔ آہ! نہ معلوم بے چارے کی کیا حالت ہے۔ انداز وحشت سے بولی "دودھ تو پیتے ہیں نا؟"

صابر: تم دودھ پینے کو کہتی ہو، اُس نے دو دن سے آنکھیں تک تو کھولیں نہیں۔

عباسی: یا میرے اللہ۔ ارے او قلی! بیٹا آ کے میرا اسباب گاڑی سے اُتار دے۔ اب مجھے حج وج کی کچھ نہیں سوجھتی۔ ہاں بیٹا! جلدی کر۔ میاں دیکھیے کوئی یکہ ہو تو ٹھیک کر لیجیے۔

یکہ روانہ ہوا۔ سامنے سڑک پر بگھیاں کھڑی تھیں۔ گھوڑا آہستہ آہستہ چل رہا تھا۔ عباسی بار بار جھنجلاتی تھی اور یکہ بان سے کہتی تھی! بیٹا جلدی کر، میں تجھے کچھ زیادہ دوں گی۔ راستہ میں مسافروں کی بھیڑ دیکھ کر اُسے غصہ آتا تھا۔ اس کا جی چاہتا تھا گھوڑے کے پر لگ جاتے۔ صابر حسین کا گھر قریب آ گیا تو عباسی کا سینہ زور زور سے اُچھلنے لگا۔ بار بار دل سے دُعا نکلنے لگی، خدا کرے سب خیر و عافیت ہو۔

یکہ صابر حسین کی گلی میں داخل ہوا۔ دفعتاً عباسی کے کان میں کسی کے رونے کی آواز آئی۔ اس کا کلیجہ منہ کو آ گیا۔ سر تیورا گیا۔

آخر صابر حسین کا مکان آ پہنچا۔ عباسی نے ڈرتے ڈرتے دروازے کی طرف تاکا۔ جیسے کوئی گھر سے بھاگا ہوا یتیم بچہ بھوکا پیاسا شام کو گھر آئے اور دروازے کی طرف سہمی ہوئی نگاہوں سے دیکھے کہ کوئی بیٹھا تو نہیں ہے۔ دروازے پر سناٹا چھایا ہوا تھا۔ شاکرہ کے کمرے میں گئی، شاکرہ نصیر کو گود میں لیے دروازے کی طرف ٹکٹکی لگائے تاک رہی تھی۔ غم اور یاس کی زندہ تصویر۔

عباسی نے شاکرہ سے کچھ نہیں پوچھا، نصیر کو اُس کی گود سے لے لیا اور اس کے منہ کی طرف چشم پُرنم سے دیکھ کر کہا "بیٹا نصیر آنکھیں کھولیں"۔ نصیر نے آنکھیں کھولیں۔ ایک لمحہ تک دایہ کو خاموشی سے دیکھتا رہا اور بولا "انّا آئی، انّا آئی"۔

نصیر کا مرجھایا ہوا چہرہ روشن ہو گیا۔ جیسے بُجھتے ہوئے چراغ میں تیل پڑ جائے، ایسا معلوم ہوا گویا وہ کچھ بڑھ گیا ہے۔

ایک ہفتہ گزر گیا۔ صبح کا وقت تھا، نصیر آنگن میں کھیل رہا تھا، صابر حسین نے آ کر اُسے گود میں اُٹھا لیا اور پیار کر کے بولے "تمہاری ابا کو مار کر بھگا دیں گے"۔

نصیر نے منہ بنا کر کہا "نہیں۔ روئے گی"۔

عباسی بولی "کیوں بیٹا! مجھے تو تُو نے کعبہ شریف بھی جانے نہ دیا۔ میرے حج کا ثواب کون دے گا"۔ صابر حسین نے مُسکرا کر کہا "تمھیں اس سے کہیں زیادہ ثواب ہوگا۔ اس حج کا نام حجِ اکبر ہے"۔

## 3.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| دایہ | بچہ پالنے والی۔ دائی |
| ہیٹے بنا | حقیر بننا۔ کم ترین بننا |
| گلے کا ہار بننا | ہر وقت کسی کے ساتھ رہنا |
| کیچڑ نکالنا | بُرائی نکالنا۔ نکتہ چینی کرنا |
| حلیم | نرم مزاج۔ بردبار |
| ملائمت | نرمی |
| تیور بدل کر برہم ہوئی | نظریں بدل کر غصہ ہوئی |
| سیر سپاٹے کی سوجھنا | تفریح کا خیال کرنا |
| دبنے میں خیریت سمجھی | خاموش رہنے میں بھلائی سمجھی |
| بے حال ہونا | بے چین ہونا |
| غصہ فرو کرنا | غصہ دُور کرنا |
| طبیعت سیر ہونا | دل بھر جانا |
| ترشیاں | ناراضگیاں |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| جھلانا | غصہ ہونا۔ناراض ہونا |
| دوسرا دروازہ دیکھو | کہیں اور نوکری تلاش کرو |
| بیوی نے جواب دے دیا | بیوی نے نوکری سے نکال دیا |
| خانگی ترّددات | گھر کی پریشانیاں |
| برہنہ پا | ننگے پاؤں |
| کسی کے ہاتھ بکنا | کسی کا پابند ہونا |
| قہر کی نگاہیں | غصہ بھری نگاہیں |
| نت نئے | قسم قسم کے۔نئے نئے |
| صورت غم بنے | بہت رنجیدہ ہو کر |
| کم ظرف | کمینہ |
| سفلہ مزاج | کمینی طبیعت والا |
| امرت | آبِ حیات |
| شگون | فال۔نیک۔انجام |
| جلی کٹی سنانا | بُرا بھلا کہنا |
| اُمڈے ہوئے آنسو نہ رُک سکے | آنکھوں سے آنسو بہنے لگے |
| رونا رویا کرتی تھی | شکایت کیا کرتی تھی |
| دل اُچاٹ رہتا | دل نہ لگتا |
| اسی اثنا میں | اتنے میں |
| قفس | پنجرا |
| اپنے تئیں | خود کو |
| زائرین | زائر کی جمع۔زیارت کرنے والے |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| کہرام مچنا | شور وغل ہونا |
| رخنہ ڈالنا | خلل ڈالنا۔ رکاوٹ پیدا کرنا |
| مشیت ایزدی میں کیا چارہ | خدا کی مرضی میں کیا دخل |
| بال بیکا ہونا | نقصان ہونا |
| رقت سے گلا بھر آیا | آواز میں رونے کی کیفیت پیدا ہوگئی |
| انداز وحشت سے | پاگلوں کی طرح |
| سینہ زور زور سے اُچھلنے لگا | گھبراہٹ زیادہ بڑھ گئی |
| سر تیورا گیا | دماغ چکرا گیا |
| ٹکٹکی لگائے تاک رہی تھی | بے صبری سے انتظار کر رہی تھی |

## 3.5۔ تشریحات

نصیر کا مُرجھایا ہوا.............................................وہ کچھ بڑھ گیا ہے۔

یہ سطریں منشی پریم چند کے افسانے ''حج اکبر'' سے لی گئی ہیں۔ عباسی کی جُدائی میں نصیر کا حال بُرا ہو گیا تھا۔ عباسی کو دیکھ کر اس کے سارے جسم میں خوشی کی لہر دوڑ گئی اور اس کے چہرے پر رونق آ گئی۔ وہ ایک دم تندرست و توانا ہو گیا۔

عباسی بولی کیوں.............................................اس حج کا نام حجِ اکبر ہے۔

یہ عبارت منشی پریم چند کے افسانے ''حج اکبر'' سے لی گئی ہے۔ عباسی نے نصیر سے کہا کہ تو نے کعبہ شریف کی زیارت کو بھی نہیں جانے دیا۔ اب بتا حج کا ثواب کون دے گا تو صابر حسین نے کہا تمھیں اس سے زیادہ ثواب ہوگا کیونکہ تم نے نصیر کو دوبارہ زندگی دے کر حجِ اکبر کیا ہے۔

## 3.6۔ خود آزمائی نمبر 3

مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیجیے۔

1- منشی صابر حسین کی آمدنی کتنی تھی؟

2- بچہ کس کو چاہتا تھا؟

3- شاکرہ باز کی طرح کس پر جھپٹی تھی؟

4- صابر حسین دفتر سے گھر کب آئے؟

5- شاکرہ کے اخلاق کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟

6- عباسی نے حج کا سفر کیوں چھوڑ دیا؟

7- کس کے آنے کی وجہ سے نصیر صحت مند ہوا؟

8- عباسی کا خاندان بڑا تھا یا مختصر؟

9- عباسی گاڑی میں بیٹھی کیا سوچ رہی تھی؟

10- عباسی کو کعبے شریف کس نے نہیں جانے دیا؟

# 4- ایک وصیّت کی تعمیل

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "ایک وصیت کی تعمیل"۔ اس کے مصنف مرزا فرحت اللہ بیگ ہیں۔

## 4.1۔ مصنف کا تعارف

مرزا فرحت اللہ بیگ اپنے دور کے اعلیٰ درجے کے انشا پرداز تھے۔ دلی ان کا وطن تھا مگر عرصہ دراز تک حیدر آباد دکن میں رہے۔

ان کی زبان سادہ، صاف اور آسان ہوتی ہے۔ ان کے چھوٹے چھوٹے فقرے، بہت پُر لطف ہوتے ہیں۔ کسی چیز کا بغور مطالعہ کر کے لفظوں میں اس کی تصویر ایسے اُتارتے ہیں کہ پڑھنے والے کو معلوم ہوتا ہے کہ وہ چیز سامنے موجود ہے۔

مرزا فرحت اللہ بیگ کے مزاحیہ مضامین کی ایک بڑی خصوصیت یہ ہے کہ مزاح کے ساتھ ساتھ وہ اصلیت اور حقیقت کو نہیں چھوڑتے۔ دوسری بڑی خصوصیت یہ ہے کہ ان کی شوخی اور ان کے مزاح میں سُوقیانہ پن نہیں ہوتا (یعنی بازاری زبان میں ناشائستہ مذاق نہیں کرتے)۔

## 4.2۔ سبق کا تعارف

"ایک وصیت کی تعمیل" اُردو کے ایک مشہور ادیب مولوی وحید الدین سلیم کا شخصی خاکہ ہے۔ شخصی خاکہ ایسے مضمون کو کہتے ہیں جس میں لفظوں سے کسی کی شخصیت کی تصویر کھینچی جاتی ہے اور یہ بتایا جاتا ہے کہ وہ آدمی کیسا ہے۔ اس کی عادتیں اور طور طریقے کیسے ہیں۔ اس کی خوبیاں اور کمزوریاں کیا ہیں۔ مولوی وحید الدین سلیم کے بارے میں مرزا فرحت اللہ بیگ نے یہ تمام باتیں دل چسپ اور خوبصورت انداز میں لکھی ہیں۔ اس شخصی خاکے کا عنوان "ایک وصیت کی تعمیل" اس لیے رکھا گیا کہ مولوی وحید الدین سلیم نے مرزا فرحت اللہ بیگ سے یہ خواہش کی تھی کہ وہ ان پر ایک ویسا مضمون لکھ دیں جیسا مرزا فرحت اللہ بیگ نے اپنے استاد مولوی نذیر احمد پر لکھا تھا۔

اب آپ اصل مضمون پڑھیے:

## 4.3۔ متن

خدا بخشے مولوی وحید الدین سلیم بھی ایک عجیب چیز تھے۔ ایک نگینہ تھے کہ برسوں ناتراشیدہ رہا۔ جب تراشا گیا، پہل نکلے، چمک بڑھی، اہل نظر میں قدر ہوئی، اس وقت چٹ سے ٹوٹ گیا۔ شہرت بھی غالب کے قصیدے کی طرح آج کل کسی کو راس نہیں آتی۔ ادھر نام بڑھا اور اُدھر مرا۔ صف سے آگے نکلا اور تیر قضا کا نشانہ ہوا۔ چل چلاؤ کا زور ہے۔ آج یہ گیا، کل وہ گیا۔ مولوی نذیر احمد گئے، شبلی گئے، حالی گئے، وحید الدین گئے۔ اب بڑوں میں مولوی عبدالحق رہ گئے ہیں۔ افسوس ان کو بھی شہرت کی ریہ لگ گئی ہے۔ سوکھتے چلے جا رہے ہیں۔ کسی دن یہ بھی خشک ہو کر رہ جائیں گے۔ یہ تو جو کچھ تھا سو تھا۔ ایک نئی بات یہ ہے کہ آج کل کا مرنا بھی کچھ عجیب مرنا ہو گیا ہے۔ پہلے زندگی کو چراغ سے تشبیہ دیتے تھے۔ بتی جلتی، تیل خرچ ہوتا، تیل ختم ہونے کے بعد چراغ جھلملاتا، لو بیٹھنی شروع ہوتی اور آخر رفتہ رفتہ ٹھنڈا ہو جاتا۔ اب چراغ کی جگہ زندگی بجلی کا لیمپ ہو گئی ہے۔ ادھر بٹن دبایا اُدھر اندھیرا گھپ۔ عظمت اللہ خان اسی طرح مرے۔ مولوی وحید الدین اسی طرح رخصت ہوئے۔ اب دیکھیں کس کی باری ہے۔ اُردو کی مجلس میں دو چار لیمپ جل رہے ہیں، وہ بھی کسی وقت کھٹ سے گل ہو جائیں گے۔ اس کے بعد بس اللہ ہی اللہ ہے۔

میں مدت سے حیدرآباد میں ہوں۔ مولوی وحید الدین بھی برسوں سے یہاں تھے لیکن کبھی ملنا نہیں ہوا۔ انھیں ملنے سے فرصت نہ تھی، مجھے ملنے کی فرصت نہ تھی۔ آخر ملے تو کب ملے کہ مولوی صاحب مرنے کو تیار بیٹھے تھے۔ گزشتہ سال کالج کے جلسے میں مولوی عبدالحق صاحب نے مجھے اورنگ آباد کھینچ بلایا۔ روانہ ہونے کے لیے جو حیدرآباد کے اسٹیشن پر پہنچا تو کیا دیکھتا ہوں کہ اسٹیشن اورنگ آباد جانے والوں سے بھرا پڑا ہے۔ طالب علم بھی ہیں، ماسٹر بھی ہیں۔ کچھ ضرورت سے جا رہے ہیں، کچھ بے ضرورت چلے جا رہے ہیں۔ کچھ واقعی مہمان ہیں۔ کچھ بن بلائے مہمان ہیں۔ غرض یہ آدمی ریل انھی اورنگ آباد کے مسافروں نے گھیر رکھی ہے۔ ریل کی روانگی میں دیر تھی۔ سب کے سب پلیٹ فارم پر کھڑے گپیں مار رہے تھے۔ میں بھی ایک صاحب سے کھڑا باتیں کر رہا تھا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ ایک بڑے میاں بھیڑ کو چیرتے پھاڑتے بڑے بڑے ڈگ بھرتے میری طرف چلے آ رہے ہیں۔ متوسط قد، بھاری گٹھیلا بدن، بڑی سی توند، کالی سیاہ فام رنگت، اس پر سفید چھوٹی سی گول ڈاڑھی، چھوٹی چھوٹی کرنجی آنکھیں، شرعی سفید پاجامہ، کتھئی رنگ کے کشمیرے کی شیروانی۔ سر پر عنابی ترکی ٹوپی، پاؤں میں جرابیں اور انگریزی جوتا۔ آئے اور آتے ہی مجھے گلے لگا لیا۔ حیران تھا کہ یا الٰہی! یہ کیا ماجرا ہے! کیا امیر حبیب اللہ خاں اور مولوی نذیر احمد مرحوم کی ملاقات کا دوسرا سین ہونے والا ہے؟ جب ان کی اور میری ہڈیاں پسلیاں گلے ملتے ملتے تھک کر چور ہو

گئیں، اس وقت انھوں نے فرمایا ''میاں فرحت! مجھے تم سے ملنے کا بہت شوق تھا۔ جب سے تمھارا نذیر احمد والا مضمون دیکھا ہے، کئی دفعہ ارادہ کیا کہ گھر پر آ کر ملوں مگر موقع نہ ملا۔ قسمت میں ملنا تو آج لکھا تھا۔ مجھے نذیر احمد کی قسمت پر رشک آتا ہے کہ تجھ جیسا شاگرد اس کو ملا۔ مرنے کے بعد بھی ان کا نام زندہ کر دیا۔ افسوس ہے ہم کو کوئی ایسا شاگرد نہیں ملتا جو مرنے کے بعد اسی رنگ میں ہمارا حال بھی لکھتا''۔ میں پریشان تھا کہ یا اللہ! یہ ہیں کون اور کیا کہہ رہے ہیں مگر میری زبان کب رکتی ہے۔ میں نے کہا ''مولوی صاحب آپ گھبراتے کیوں ہیں۔ بسم اللہ کیجیے، مرجایئے، مضمون میں لکھ دوں گا۔''

کیا خبر تھی کہ سال بھر کے اندر ہی اندر مولوی صاحب مر جائیں گے اور مجھے ان کی وصیت کو پورا کرنا پڑے گا۔ جب مجھے معلوم ہوا کہ یہ مولوی وحیدالدین سلیم ہیں تو واقعی مجھے پشیمانی ہوئی۔

ادھر ریل چلی۔ اُدھر اُن کی زبان چلی۔ ریل میں دو ایک بڑے شخصوں کا ذکر آیا۔ انھوں نے ہر دفعہ یہی کہا۔ ''ارے میاں! گدھا ہے۔ ایک سطر بھی صحیح نہیں لکھتا اور دیکھو تو کون ہے کہ نواب صاحب۔ ہم کو دیکھو تمام عمر علم حاصل کرنے میں گزار دی۔ اس اخبار کی ایڈیٹری کی۔ اُس رسالے کے منیجر ہوئے۔ سرسید کی خدمت میں، سرگاڑی پاؤں پہیہ کیا۔ اب جو چند روپلی مل رہے ہیں تو فلاں صاحب ہیں کہ جلے جاتے ہیں۔ خبر نہیں کچھ ہوتے تو گلا ہی گھونٹ دیتے''۔ میں نے کہا ''مولوی صاحب! یہ دنیا ہے آخرت نہیں ہے کہ جیسا بوؤ گے ویسا پھل ملے گا''۔ یہاں اہل کمال ہمیشہ آشفتہ حال رہے ہیں۔ آپ خواہ مخواہ دل جلاتے ہیں۔ جو اللہ نے دیا ہے، بہت ہے۔ آگے ناتھ نہ پیچھے پگا۔ مزے کیجیے۔ بہت گئی ہے تھوڑی رہی ہے، ہنسی خوشی یہ بھی گزار دیجیے''۔

اورنگ آباد سے واپس آنے کے بعد میرا ان کے ہاں آنا جانا بہت ہو گیا تھا۔ جب کچھ لکھتا پہلے اُن کو جا کر سناتا۔ بڑے خوش ہوتے۔ تعریفیں کرتے، دل بڑھاتے۔ ہائے ان کے گھر کا نقشہ اس وقت آنکھوں میں پھر گیا۔ گھر بہت بڑا تھا مگر خالی ڈھنڈار۔ ساٹھ روپے مہینہ کرایہ دیتے اور اپنی اکیلی جان سے رہتے۔ نہ بال نہ بچہ، نہ ماما نہ نوکر۔ میں گیا، باہر کا دروازہ کھٹکھٹایا، آواز آئی: ''کون''۔ میں نے کہا ''فرحت'' اسی وقت کرتا پہنتے ہوئے آئے، دروازہ کھولا، اندر لے گئے۔ برآمدے میں بان کی چارپائی پڑی ہے۔ دو تین تخت جڑی ٹوٹی پھوٹی کرسیاں ہیں۔ اندر ایک ذرا سی دری ہے، اس پر میلی چاندنی ہے۔ دو چار چوہاچٹ تکیے اور ایک سڑی ہوئی رضائی رکھی ہے۔ دیواروں پر ایک دو سگریٹ کے اشتہاروں کی تصویریں اور تین چار پُرانے کیلنڈر لٹکے ہیں۔ سامنے دیوار کی الماری میں پانچ چھ ٹنڈا ٹوٹی چائے کی پیالیاں، کنارے جھڑی رکابیاں، ایک دو چائے کے ڈبے رکھے ہیں۔ سامنے کمرے میں کھونٹیوں پر دو تین شیروانیاں، دو تین ٹوپیاں لٹک رہی ہیں۔ نیچے دو تین پُرانے

کھڑ تک جوتوں کے جوڑے پڑے ہیں۔ لیجیے مولوی صاحب کے گھر بار کا خلاصہ یہ ہے۔

مولوی صاحب بیٹھے ہیں۔ سامنے دو انگیٹھیاں رکھی ہیں۔ ایک پر پانی دسرے پر دودھ جوش ہو رہا ہے۔ چائے بن رہی ہے، خود پی رہے ہیں، دوسروں کو پلا رہے ہیں۔ ایک نمک کا ڈلا پاس رکھا ہوا ہے۔ چائے بنائی، نمک کے ڈلے کو ڈالا، دو ایک چکر دے کر نکال لیا۔ بس سارے دن ان کا یہی شغل تھا۔ گھر میں برتن ہی نہیں تھے، کھانا کیسے پکتا اور کون پکاتا۔ خبر نہیں، کہاں جا کر کھا پی آتے تھے۔ کبھی میں گیا، دیکھا کہ دروازے میں قفل لٹک رہا ہے، سمجھ گیا کہ مولوی صاحب چرنے چگنے تشریف لے گئے ہیں۔

مولوی صاحب کو مٹھاس کا شوق تھا۔ خدا شکر خورے کو شکر دیتا ہے، ان کے بھی یار دوست، شاگرد، غرض کوئی نہ کوئی ان کو مٹھائی پہنچا ہی دیتا تھا۔ یہ کچھ کھاتے، کچھ رکھ چھوڑتے۔ مٹھائی کی ٹوکریوں میں جو کاغذ آتے، ان کو پونچھ پانچھ، صاف کر جمع کرتے جاتے۔ انھی کاغذوں پر خط لکھتے، غزلیں لکھتے، غرض جو کچھ لکھنا پڑھنا ہوتا۔ بس انھی کاغذوں پر ہوتا۔ خدا معلوم ایسے جھر جھرے کاغذ پر لکھتے کیوں کرتھے۔

مولوی صاحب کو اصطلاحات وضع کرنے کا خاص ملکہ تھا۔ ایسے ایسے الفاظ دماغ سے اتارتے کہ باید وشاید۔ جہاں ثبوت طلب کیا، انھوں نے شعر پڑھا اور کسی نہ کسی بڑے شاعر سے منسوب کر دیا۔ اب خدا بہتر جانتا ہے کہ یہ خود ان کا شعر ہوتا تھا یا واقعی اس شاعر کا۔ بھلا ایک ایک لفظ کے لیے کون دیوان ڈھونڈے، اگر کوئی تلاش بھی کرتا اور وہ شعر دیوان میں نہ ملتا تو یہ کہہ دینا کیا مشکل تھا کہ یہ غیر مطبوعہ کلام ہے۔

میری کیا اس وقت سب کی یہی رائے ہے کہ اصطلاحات بنانے میں مولوی وحید الدین سلیم اپنا جواب نہیں رکھتے تھے اور اب ان کے بعد ان کا بدل ملنا مشکل کیا ناممکن ہے۔ عربی اور فارسی میں اچھی دسترس تھی مگر وہ اردو کے لیے بنے تھے اور اُردو ان کے لیے۔ خوب سمجھتے تھے اور خوب سمجھاتے تھے۔ زبان کے جو نکات وہ اپنے شاگردوں کو بتا گئے ہیں، اسی کا نتیجہ ہے کہ کالج کے لونڈے وہ مضمون لکھ جاتے ہیں جو بڑے بڑے اہل قلم کے خیال میں بھی نہیں آتے۔ مولوی صاحب کیا مرے، زبان اُردو کا ایک ستون گر گیا اور ستون گرا کہ اس جیسا بننا تو کجا اس حصے میں اڑواڑ بھی لگانی مشکل ہے۔ ان کی جگہ بھرنے کے لیے دوسرے پروفیسروں کی تلاش ہو رہی ہے مگر عثمانیہ یونیورسٹی کے ارباب حل وعقد لکھ رکھیں کہ چاہے اس سرے سے اُس سرے تک ہندوستان بھر میں چھان مارو، مولوی وحید الدین سلیم جیسا پروفیسر ملنا تو بڑی بات ہے، ان کا پاسنگ بھی مل جائے تو غنیمت اور بہت غنیمت۔

## 4.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| انشا پرداز | مضمون نگار |
| عرصہ دراز | بڑی مدت |
| پُر لطف | لطف سے بھرا ہوا |
| ناتراشیدہ | سادہ۔تہذیب وشائستگی سے ناآشنا |
| ریہ | کھاری مٹی، جو خطرناک ہوتی ہے |
| پھول نکلے | خوبیاں ظاہر ہوئیں |
| چمک بڑھی | شہرت ہوئی |
| راس نہیں آئی | موافق نہیں آئی |
| نام بڑھا | مشہور ہوئے |
| صف سے آگے نکلا | مراد زرا شہرت ہوئی |
| تیر قضا کا نشانہ ہوا | موت نے آ گھیرا |
| چل چلاؤ کا زور ہے | موت کا سلسلہ جاری ہے |
| سوکھے چلے جا رہے ہیں | کمزور ہوتے چلے جا رہے ہیں |
| خشک ہو کر رہ جائیں گے | مر جائیں گے |
| تشبیہ دیتے تھے | مثال دیتے تھے |
| اُردو کی مجلس میں دو چار لیمپ جل رہے ہیں | اُردو کی دنیا میں دو چار قابل شخصیتیں زندہ ہیں |
| گُل ہو جائیں گے | مر جائیں گے |
| اسٹیشن کا اسٹیشن | سارا اسٹیشن یعنی سارا پلیٹ فارم |
| بڑے بڑے ڈگ بھرتے | لمبے لمبے قدم اٹھاتے |
| متوسط قد | درمیانہ قد |

| معنی | الفاظ |
|---|---|
| مضبوط بدن | گٹھیلا بدن |
| نیلی | کرنجی |
| بھاگ دوڑ کی کوشش کی۔ سخت دوڑ دھوپ کی | سر گاڑی پاؤں پہیہ کیا |
| پریشان حال | آشفتہ حال |
| بنا والدین ۔بنا اولاد۔ لاوارث | آگے ناتھ نہ پیچھے پگھا |
| بالکل خالی | خالی ڈھنڈار |
| نام لگا دینا | منسوب کرنا |
| جو چھپا ہوا نہ ہو | غیر مطبوعہ |
| پہنچ ۔رسائی | دسترس |
| ستون ۔ٹیک | اڑواڑ |
| نکتہ کی جمع ۔معنی باریکیاں | نکات |
| مضامین لکھنے والے | اہلِ قلم |
| کہاں | کجا |
| فیصلہ کرنے والے | اربابِ حل وعقد |
| ان سے کم قابل ہی مل جائے | اُن کا پاسنگ بھی مل جائے |
| بہت بڑی بات ہے | بہت غنیمت ہے |

## 4.5۔ تشریحات

اُردو کی مجلس میں.......................................اللہ ہی اللہ ہے۔

یہ سطریں مرزا فرحت اللہ بیگ کے ایک مضمون ''ایک وصیت کی تعمیل'' سے لی گئی ہیں۔

اُردو کو سمجھنے اور سمجھانے والے اور اسے ترقی دینے والے گنتی کے دو چار حضرات ہی رہ گئے ہیں۔ وہ بھی رفتہ رفتہ اور

لوگوں کی طرح ختم ہو جائیں گے۔ پھر ان کے بعد اُردو کی خدمت کرنے والا اور اُسے ترقی دینے والا دنیا میں ڈھونڈنے سے نہیں ملے گا اور پھر اردو بے یار و مددگار ہو کر رہ جائے گی۔

مولوی صاحب کیا مرے کہ.......................................بہت غنیمت ہے۔

یہ عبارت مولوی فرحت اللہ بیگ کے مضمون "ایک وصیت کی تعمیل" سے لی گئی ہے۔

مولوی وحیدالدین سلیم کی قابلیت کی تعریف کرتے ہوئے مصنف کہتا ہے کہ مولوی صاحب کے مرجانے سے اُردو کو اتنا ہی نقصان ہوا جتنا کہ کسی عالی شان عمارت کو اس کے ایک ستون کے گر جانے سے ہوتا ہے۔

مولوی وحیدالدین سلیم جیسا قابل اور عالم پروفیسر ملنا تو کجا اگر ان کا آٹھواں حصہ قابلیت رکھنے والا شخص ہی مل جائے تو یونیورسٹی کے لیے بہت غنیمت ہے۔

## 4.6۔ خود آزمائی نمبر 4

مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیجیے۔

1- مرزا فرحت اللہ کے مضامین زیادہ تر کس قسم کے ہوتے ہیں؟

2- مرزا فرحت اللہ بیگ کے وطن کا کیا نام ہے؟

3- مرزا فرحت اللہ کے مزاحیہ مضمون کی ایک بڑی خوبی کیا ہے؟

4- مصنف نے مضمون "ایک وصیت کی تعمیل" میں کیا پیش کیا ہے؟

5- "اُس وقت چٹ سے ٹوٹ گیا" کس کو کہا گیا ہے؟

6- شہرت کی رسیہ کس کو لگ گئی؟

7- مولوی وحیدالدین کو کس بات پر ملکہ تھا؟

8- مولوی وحیدالدین سلیم کس یونیورسٹی میں پروفیسر تھے؟

9- اُن کا پاسنگ ہی مل جائے، کس کے لیے کہا؟

10- مولوی صاحب کو کھانے میں کس چیز کا شوق تھا؟

# 5- اُردو کی آخری کتاب

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''اُردو کی آخری کتاب'' اس کے مصنف پطرس بخاری ہیں۔

## 5.1۔ مصنف کا تعارف

پطرس بخاری کا اصل نام سید احمد شاہ تھا۔ انگریزی اور اردو کے فاضل ادیب اور گورنمنٹ کالج لاہور کے پروفیسر تھے۔ ترقی کرتے کرتے اقوامِ متحدہ میں پاکستان کے مستقل نمائندے بن کر امریکہ گئے تھے۔ وہیں 1958ء میں باسٹھ 62 سال کی عمر میں انتقال کر گئے۔

پطرس بخاری اُردو زبان میں ''مزاح نگار'' کی حیثیت سے مشہور ہیں۔

## 5.2۔ سبق کا تعارف

مضمون کی بہت سی قسمیں ہوتی ہیں۔ مثلاً سنجیدہ مضمون۔ مزاحیہ مضمون ''اُردو کی آخری کتاب'' ایک مزاحیہ مضمون ہے جس کا مقصد ہنسنا ہنسانا ہے۔ پطرس اُردو کے بہت بڑے مزاح نگاروں میں سے ہیں یعنی ایسے لکھنے والوں میں سے ہیں جن کی تحریروں میں ہنسنے ہنسانے کی باتیں ہوتی ہیں۔ کہیں کہیں کسی خرابی یا کمزوری پر طنز یعنی چوٹ بھی ہوتی ہے تاکہ آدمی یا معاشرے کی اصلاح ہو سکے۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے:

## 5.3۔ متن

## ماں کی مصیبت

ماں بچے کو گود میں لیے بیٹھی ہے۔ باپ انگوٹھا چوس رہا ہے اور دیکھ کر خوش ہوتا ہے۔ بچہ حسبِ معمول آنکھیں کھولے پڑا ہے۔ ماں محبت بھری نگاہوں سے اُس کے منہ کو تک رہی ہے اور پیار سے حسبِ ذیل باتیں پوچھتی ہے:

1- وہ دن کب آئے گا جب تو میٹھی میٹھی باتیں کرے گا؟

2- بڑا کب ہوگا؟

3- دولہا کب بنے گا اور دلہن کب بیاہ کر لائے گا؟ اس میں شرمانے کی ضرورت نہیں۔

4- ہم کب بڈھے ہوں گے؟

5- تو کب کمائے گا؟

6- آپ کب کمائے گا؟ اور ہمیں کب کھلائے گا؟ باقاعدہ ٹائم ٹیبل بنا کر واضح کرو۔

بچہ مسکراتا ہے اور کیلنڈر کی مختلف تاریخوں کی طرف اشارہ کرتا ہے تو ماں کا دل باغ باغ ہو جاتا ہے۔ جب ننھا سا ہونٹ نکال کر ہاتی چہرے سے رونی صورت بناتا ہے تو یہ بے چین ہو جاتی ہے۔ سامنے پنگوڑا لٹک رہا ہے۔ سلانا ہو تو اس میں لٹا دیتی ہے۔ رات کو اپنے ساتھ سلاتی ہے (باپ کے ساتھ دوسرا بچہ سوتا ہے) جاگ اٹھتا ہے تو جھٹ چونک پڑتی ہے اور محلے والوں سے معافی مانگتی ہے۔ کچی نیند میں رونے لگتا ہے تو بے چاری ماںتا کی ماری آگ جلا کر ایک اور اُبال دیتی ہے۔ صبح جب بچے کی آنکھ کھلتی ہے تو آپ بھی اُٹھ بیٹھتی ہے۔ اس وقت تین بجے کا عمل ہوتا ہے۔ دن چڑھے منہ دھلاتی ہے، آنکھوں میں کاجل لگاتی ہے اور جی کڑا کر کے کہتی ہے کیا چاند سا مکھڑا نکل آیا۔ واہ واہ!

# کھانا خود پک رہا ہے

دیکھنا بیوی آپ بیٹھی پکا رہی ہے۔ ورنہ دراصل یہ کام میاں کا ہے۔ ہر چیز کیا قرینے سے رکھی ہے۔ دھوئے دھائے برتن صندوق پر چنے ہیں تاکہ صندوق نہ کھل سکے۔ ایک طرف نیچے اوپر مٹی کے برتن دھرے ہیں۔ کسی میں دال ہے، کسی میں آٹا، کسی میں چو ہے۔ بکھنی اور پانی کا لوٹا پاس ہے تاکہ جب چاہے آگ جلا لے، جب چاہے پانی ڈال کر بجھا لے۔ آٹا گندھا رکھا ہے۔ چاول پک چکے ہیں۔ نیچے اُتار کر رکھے ہیں۔ دال چولہے پر چڑھی ہے۔ غرض یہ کہ سب کام ہو چکا ہے لیکن پھر بھی پاس بیٹھی ہے۔ میاں جب آتا ہے تو کھانا لا کر سامنے رکھتی ہے، پیچھے کبھی نہیں رکھتی۔ کھانا کھا چکتا ہے تو کھانا اُٹھا لیتی ہے۔ ہر روز یوں نہ کرے تو میاں کے سامنے ہزاروں رکابیوں کا ڈھیر لگ جائے۔ کھانا پکانے سے فارغ ہوتی ہے تو کبھی سینا لے بیٹھتی ہے، کبھی چرخا کاتنے لگتی ہے۔ کیوں نہ ہو؟ مہاتما گاندھی کی بدولت ساری باتیں سیکھی ہیں۔ آپ ہاتھ پاؤں نہ ہلائے تو ڈاکٹر سے علاج کروانا پڑے۔

# دھوبی آج کپڑے دھو رہا ہے

بڑی محنت کرتا ہے۔ شام کو بھٹی چڑھاتا ہے۔ دن بھر بیکار بیٹھا رہتا ہے۔ کبھی کبھی بیل پر لادی لادتا ہے اور گھاٹ کا رستہ لیتا ہے۔ کبھی نالے پر دھوتا ہے، کبھی دریا پر، تاکہ کپڑے والے کبھی پکڑ نہ سکیں۔ جاڑا ہو تو سردی ستاتی ہے۔ گرمی ہو تو دھوپ جلاتی ہے۔ صرف بہار کے موسم میں کام کرتا ہے۔ دوپہر ہونے کو آئی ہے، اب تک پانی میں کھڑا ہے۔ اُسے ضرور سرسام ہو جائے گا۔ درخت کے نیچے بیل بندھا ہے۔ جھاڑی کے پاس کتا بیٹھا ہے۔ دریا کے اس پار ایک گلہری دوڑ رہی ہے۔ دھوبی انہی سے اپنا دل بہلاتا ہے۔

دیکھنا! دھوبن روٹی لائی ہے۔ دھوبی کو بہانا ہاتھ آیا ہے، کپڑا لپڑے پر رکھ کر اس سے باتیں کرنے لگا۔ کتے نے بھی دیکھ کر کان کھڑے کیے۔ اب دھوبن گائے گی۔ دھوبی دریا سے نکلے گا۔ دریا کا پانی پھر نیچا ہو جائے گا۔

میاں دھوبی یہ کتا کیوں پال رکھا ہے؟ صاحب کہاوت کی وجہ سے اور پھر یہ تو ہمارا چوکیدار ہے۔ دیکھیے! امیروں کے کپڑے میدان میں پھیلے پڑے ہیں۔ کیا مجال کوئی پاس تو آ جائے۔ جو لوگ ایک دفعہ کپڑے دے جائیں پھر واپس نہیں لے جا سکتے۔ میاں دھوبی تمھارا کام بہت اچھا ہے۔ میل کچیل سے پاک صاف کرتے ہو، ننگا پھراتے ہو۔

## 5.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| اسباق | سبق کی جمع |
| اضافہ کرنا | زیادہ کرنا |
| حسب معمول | دستور کے مطابق۔ جیسا کہ روزانہ کوئی کرتا ہے |
| واضح کرنا | ظاہر کرنا |
| پنگوڑا | پالنا۔ جھولا |
| قرینے سے | ترتیب سے۔ سلیقے سے |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| لادی | کپڑوں کا گٹھڑ |
| سرسام | ایک قسم کی بیماری جس سے دماغ میں ورم آ جاتا ہے۔ |

## 5.5۔ تشریحات

صبح جب بچے .................................. چاند سا مکھڑا نکل آیا۔

یہ سطریں ''اُردو کی آخری کتاب'' سے لی گئی ہیں جس کے مصنف پطرس بخاری ہیں۔

ان سطروں میں ماں کی محبت بیان کی گئی ہے۔ ماں اپنے آرام کا خیال نہیں کرتی۔ جب بھی آنکھ کھل جاتی ہے، تو خود بھی اُٹھ جاتی ہے اور اپنے بچے کو دیکھ دیکھ کر خوش ہوتی ہے، اُس کو نہلاتی دھلاتی ہے اور کہتی جاتی ہے کیا چاند سا مکھڑا نکل آیا ہے یعنی خوبصورت چہرہ ہے۔

آپ ہاتھ پاؤں.................................. علاج کروانا پڑے۔

یہ سطریں ''اُردو کی آخری کتاب'' سے لی گئی ہیں جس کے مصنف پطرس بخاری ہیں۔

مصنف ان سطروں میں بتا رہا ہے کہ کام کرنے سے انسانی صحت اچھی رہتی ہے اور جو لوگ کام نہیں کرتے، ان کی صحت خراب رہتی ہے اور آئے دن وہ ڈاکٹر کے پاس جاتے ہیں۔ صحت مند رہنے کے لیے کام کرنا ضروری ہے۔

## 5.6۔ خود آزمائی نمبر 5

مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیجیے۔

1- پطرس بخاری کا اصل نام کیا ہے؟

2- پطرس بخاری کس کالج کے پروفیسر تھے؟

3- پطرس بخاری اُردو زبان میں کس حیثیت سے مشہور ہیں؟

4- پطرس بخاری اقوامِ متحدہ میں پاکستان کے مستقل نمائندے بن کر کہاں گئے؟

5- کیا مرزا فرحت اللہ بیگ اور پطرس بخاری کے مزاح کا رنگ ایک جیسا ہے؟

6- ''اُردو کی آخری کتاب'' کا مضمون کس کتاب سے لیا گیا ہے؟

7- ماں کس کو گود میں لیے بیٹھی ہوتی ہے؟

8- ''ننگا پھراتے ہو'' مصنف کا کس کی طرف اشارہ ہے؟

9- پطرس بخاری کا انتقال کس سن میں ہوا؟

10- پطرس بخاری کتنے سال کی عمر میں اس دنیا سے رخصت ہوئے؟

# 6۔ جوابات

## خودآزمائی نمبر 1

(الف)

1- بدلے کا گھر یا بدلے کی جگہ

2- دو فرشتے جو ہر وقت انسان کے دونوں کندھوں پر رہتے ہیں اور ہمارے اچھے بُرے اعمال لکھتے رہتے ہیں۔

3- اعضاء انسانی

4- نصوح ایک دنیادار اور دین سے بے پرواآدمی تھا۔

5- دارالجزا

(ب)

1- میرے جسم کے تمام اعضاء 2- انکساری 3- جوابدہی 4- خلوص 5- آخرت

## خودآزمائی نمبر 2

1- خواجہ حسن نظامی نے 2- ان بے زبان جانوروں کو کیوں ستاتے ہو؟ 3- محبت اور مہربانی کا سلوک کرنا چاہیے۔

4- یہ قصہ 1857ء کا ہے 5- شہزادے نے غلّے سے فقیر کی ٹانگ پر ایسی چوٹ لگائی کہ وہ لنگڑا ہو گیا۔

6- فقیر نے بددعا دی کہ جس طرح تو نے میری ٹانگ توڑ دی اُسی طرح خدا تیری بھی ٹانگ توڑ دے۔

7- فالج گرنے سے نصیر مرزا کی دونوں ٹانگیں بے کار ہو گئیں۔ 8- شہزادے

9- بہادر شاہ ہمایوں کے مقبرے سے گرفتار ہوئے۔ 10- پٹھان نے

## خودآزمائی نمبر 3

1- کم آمدنی تھی 2- دایہ کو بہت چاہتا تھا 3- دایہ پر 4- تین بجے

5- نہایت کم ظرف، سفلہ مزاج، بے حس عورت تھی۔

6- عباسی کو نصیر سے بے حد محبت تھی، وہ سخت بیمار ہو گیا تھا اس وجہ سے اس نے حج کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔

7- دایہ کے آنے سے نصیر صحت مند ہوا 8- عباسی دنیا میں اکیلی تھی 9- نصیر یہاں ہوتا تو بہت روتا

10- نصیر نے

## خود آزمائی نمبر 4

1- مزاحیہ مضامین ہوتے ہیں 2- دلی

3- یہ مزاح کے ساتھ اصلیت اور حقیقت کو نہیں چھوڑتے۔ جس چیز کا بیان کرتے ہیں، اس کی تصویر آنکھوں کے سامنے پیش کر دیتے ہیں۔

4- اس مضمون میں مولوی وحید الدین سلیم صاحب کا حلیہ اور ان کے گھر کا نقشہ پیش کیا ہے۔

5- مولوی وحید الدین سلیم کو 6- مولوی عبدالحق 7- اصطلاحات وضع کرنے پر۔

8- عثمانیہ یونیورسٹی 9- مولوی وحید الدین سلیم کے لیے

10- مولوی صاحب کو میٹھا کھانے کا بہت شوق تھا۔

## خود آزمائی نمبر 5

1- سید احمد شاہ 2- گورنمنٹ کالج لاہور 3- مزاح نگار 4- امریکہ

5- نہیں 6- مضامین پطرس سے 7- بچے کو 8- دھوبی کی طرف

9- 1958ء میں 10- باسٹھ سال کی عمر میں۔

## موضوعات

- اُردو کی کہانی
- مولانا محمد علی جوہر
- طالب علموں کے نام سرسید کا ایک خط
- نامور ادیبوں کے خطوط
- سید معصوم شاہ بکھری
- ایران کا جاڑا

# فہرست مضامین

# یونٹ کا تعارف

عزیز طلبہ وطالبات!

اس یونٹ میں آپ جن اسباق کا مطالعہ کریں گے ان کے عنوانات حسب ذیل ہیں:

- ☆ اُردو کی کہانی
- ☆ مولانا محمد علی جوہر
- ☆ طالب علموں کے نام سر سیّد کا ایک خط
- ☆ نامور ادیبوں کے خطوط
- ☆ میر معصوم شاہ بکھری
- ☆ ایران کا جاڑا

# یونٹ کے مقاصد

اس یونٹ کو پڑھنے کے بعد آپ اس قابل ہو سکیں گے کہ:

1۔ اُردو کے نامور ادیبوں کے حالاتِ زندگی اور ادبی خصوصیات کو بیان کر سکیں۔
2۔ مولانا محمد علی جوہر کی سیاسی حیثیت کے علاوہ ادبی حیثیت کی بھی وضاحت کر سکیں۔
3۔ ان اسباق کے مطالعہ کے بعد اُردو میں تحریر و تقریر کی صلاحیت کو بہتر بنا سکیں۔
4۔ سندھ کی تاریخی اہمیت بیان کر سکیں اور یہاں کے مشہور عالم سیّد معصوم شاہ بکھری کے بارے میں اپنے خیالات قلم بند کر سکیں۔
5۔ ایران میں سردی کے موسم پر مضمون لکھ سکیں۔

# 1- اُردو کی کہانی

سب سے پہلے جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے" اُردو کی کہانی" جس کے مصنف مولوی عبدالحق ہیں۔

## 1.1۔ مصنف کا تعارف

مولوی صاحب ہاپڑ ضلع میرٹھ میں 20 اگست 1870ء کو پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم کے بعد علی گڑھ سے بی اے کیا۔ مولوی عبدالحق کو اُردو زبان سے شروع ہی سے بے حد لگاؤ تھا۔ اسی بنا پر آپ کو بابائے اُردو کا خطاب بھی دیا گیا۔ آپ کا اہم کارنامہ انگریزی قواعد کے طرز پر اُردو قواعد لکھنا ہے۔ اُردو ادب میں مولوی عبدالحق ایک نقاد، مقدمہ نگار، خطبات نگار، خاکہ نگار کی حیثیت سے جانے جاتے ہیں۔ آپ کی مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں:۔

چند ہم عصر، سر سید احمد خاں کے حالات و افکار، مقدمات عبدالحق، خطبات عبدالحق، اردو قواعد۔ مولوی صاحب کی تحریر میں بے ساختگی اور صفائی پائی جاتی ہے۔ ان کی تحریروں میں بول چال کی زبان نظر آتی ہے، آپ کا انتقال نوے سال کی عمر میں 16 اگست 1961ء کو کراچی میں ہوا۔

## 1.2۔ سبق کا تعارف

سبق "اُردو کی کہانی" مولوی عبدالحق نے تحریر کیا ہے۔ اس میں مصنف نے اُردو زبان کی مختصر تاریخ بیان کی ہے۔ اُردو زبان جنوبی ایشیا کی سب سے بڑی زبان ہے۔

جب مسلمان فاتح ہندوستان میں آئے اور اہلِ ہند سے ان کا میل جول روز بروز بڑھتا گیا تو ایک نئی زبان نے جنم لیا جس کا نام بعد میں "اُردو" رکھا گیا ہے۔ اُردو کے معنی لشکر کے ہیں۔ اب یہ دور دور تک پھیل چکی ہے اور پاک و ہند کے اس سرے سے اُس سرے تک ہر جگہ بولی اور سمجھی جاتی ہے اور دنیا کی جدید زبانوں میں شمار کیے جانے کے قابل ہو چکی ہے۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے۔

## 1.3۔ متن

زبان نہ تو کسی کی ایجاد ہوتی ہے اور نہ کوئی اسے ایجاد کر سکتا ہے۔ جس اصول سے بیج سے کونپل پھوٹتی، پتے نکلتے،

شاخیں پھوٹتی اور پھول لگتے ہیں اور ایک دن وہی ننھا سا پودا ایک تناور درخت ہو جاتا ہے، اسی اصول کے مطابق زبان پیدا ہوتی، بڑھتی اور پھولتی پھلتی ہے۔

اُردو اس زمانے کی یادگار ہے جب مسلمان فاتح ہندوستان میں آئے اور اہلِ ہند سے ان کا میل جول روز بروز بڑھتا گیا۔ اس وقت سے ملک کی زبان میں خفیف سا تغیر پیدا ہو چلا۔ جس نے آخر ایک نئی صورت اختیار کر لی جس کا کسی کو سان گمان نہ تھا۔ مسلمان فارسی بولتے آئے تھے اور ایک زمانے تک ان کی زبان فارسی ہی رہی۔ دربار و دفاتر میں اسی کا سِکّہ جاری تھا۔ ہندوؤں نے بھی اسے شوق سے سیکھا۔ اس زمانے میں فارسی لکھنا پڑھنا تہذیب میں داخل تھا۔ فارسی کے علاوہ عربی مسلمانوں کی مذہبی اور علمی زبان تھی۔ دستارِ فضیلت کا ملنا بغیر تحصیلِ زبانِ عربی ممکن نہ تھا کیونکہ مسلمانوں کے علوم وفنون کا خزانہ اسی زبان میں مدفون ہے۔ ادھر ملک میں جو زبان (قدیم ہندی یا پراکرت) رائج تھی، اسے بھی مسلمانوں نے سیکھا۔ عوام وہی زبان بولتے تھے چنانچہ اس مخلوط زبان میں بڑے بڑے شاعر ہوئے۔ مسلمان شاہی درباریوں اور علماء وشعراء نے بھی یہی زبان سیکھی اور اس میں تصنیف وتالیف بھی کی۔

غرض، ہندوستانیوں کے اس میل جول اور خلط ملط سے ایک نئی زبان نے جنم لیا جس کا نام بعد میں اُردو رکھا گیا ہے۔ اُردو کے معنی لشکر کے ہیں اور لشکری زبان جیسی ہوتی ہے ظاہر ہے یعنی آدھا تیتر آدھا بٹیر۔ اس لیے اوّل اوّل ثقہ لوگ اس کے استعمال سے بچتے رہے اور اس کے لکھنے پڑھنے کو عار سمجھتے رہے لیکن رفتہ رفتہ اس کے قدم جمنے لگے اور مغلیہ سلطنت کے آخری دور میں شعراء نے اس بچے کو اپنے سایہء عاطفت میں لیا اور پال پوس کر بڑا کیا۔ بہت کچھ صفائی پیدا کی اور نئی تراش خراش سے آراستہ کیا۔

مغلیہ سلطنت کے زوال پر سمندر کے راستے ایک نئی قوم ہندوستان پر مسلط ہوئی، جو ہندوؤں اور مسلمانوں سے بالکل غیر تھی۔ اس قوم نے اس کی انگلی پکڑی۔ اس نے انگلی پکڑتے ان کا پہنچا پکڑا اور دربار سرکار میں اس کی رسائی ہو گئی اور رفتہ رفتہ دفاتر سے فارسی زبان کو نکال باہر کیا اور خود اس کی کرسی پر جلوہ گر ہو گئی۔ آخر ہندوستان کی قدیم راجدھانی اس کا جنم بھوم اور دوآبہ اس کا وطن ہوا۔

اب یہ دور دور تک پھیل چکی ہے اور اس سرے سے اُس سرے تک چلے جایئے ہر جگہ بولی اور سمجھی جاتی ہے بلکہ باہر تک جا پہنچی ہے۔ سب سے بڑی چڑھی بات یہ ہے کہ یہ تین مختلف جلیل القدر قوموں کی یعنی ہندو، مسلمان اور انگریز کی متفقہ کوششوں کی عظیم الشان یادگار ہے۔ تینوں نے اسے سیکھا، پڑھا، لکھا۔ تینوں نے اس کی ترقی میں مقدور بھر کوشش کی اور

اب تینوں کی بدولت اس رتبے کو پہنچی ہے کہ دنیا کی جدید زبانوں میں شمار کیے جانے کے قابل ہوگئی۔

اُردو، ہندی نثراور قدیم ہندی یا پراکرت کی آخری اور سب سے شائستہ صورت ہے۔ ہندی بولی فارسی کے میل سے بنی ہے۔ اس میں جو سنسکرت اور پراکرت کے الفاظ ہیں وہ زمانہ دراز کے استعمال اور زبانوں پر چڑھ جانے سے ایسے ڈھل گئے ہیں کہ اصل الفاظ میں جو بھدا پن اور کرختگی اور تلفظ و لہجے کی دقت تھی بالکل جاتی رہی اور چھٹ چھٹا کر پاک صاف سیدھے سادے رہ گئے۔ جس سے زبان میں لوچ، گھلاوٹ اور صفائی پیدا ہوگئی۔ اُردو کے ہندی نژاد ہونے میں کچھ شبہ نہیں کیونکہ بیرونی زبانوں کا اثر صرف اسماء وصفات پر ہوا ہے ورنہ زبان کی بنیاد ہمیں کی زبان پر ہے۔ تمام حروف فاعلی، مفعولی، اضافہ، ربط وغیرہ ہندی ہیں۔ ضمیریں سب کی سب ہندی ہیں۔ افعال سب ہندی ہیں لیکن فارسی عربی الفاظ کے اضافے نے مختلف صورتوں میں اس کی اصل خوبی میں اضافہ کر دیا ہے۔ ہندی الفاظ میں دل نشینی کا اثر خاص ہے، عربی اور فارسی الفاظ میں شان وشوکت۔ زبان کے لیے ان دونوں عنصروں کا ہونا ضروری ہے۔

عربی، فارسی الفاظ نے نہ صرف لغت میں بلکہ خیالات میں بھی وسعت پیدا کر دی ہے۔ جس سے اس کا حُسن دوبالا ہو گیا ہے اور وہ زیادہ وسیع اور کارآمد بن گئی ہے مگر اصل بنیاد جس پر وہ قائم ہے، ہندی ہی ہے۔ بعض غیر زبانوں کے اسماء وصفات کے اضافے سے اس کے ہندی ہونے میں مطلق فرق نہیں آ سکتا۔ مثلاً آج کل بہت سے انگریزی لفظ داخل ہوتے جاتے ہیں لیکن اس سے زبان کی اصلیت و ماہیت پر کچھ اثر نہیں پڑتا۔

غرض، یہ زبان مختلف حیثیتوں سے ایسی قبول صورت ہوگئی ہے کہ اس کی ترقی میں شبہ نہیں ہو سکتا۔ اس کی صفائی فصاحت اور صلاحیت اور ہندی، فارسی، عربی اور انگریزی کے مفید اثرات اس امر کا یقین دلاتے ہیں کہ دنیا کی ہونہار زبانوں میں سے ہے اور ایشیا میں ایک روز اس کا بھی ستارہ چمکے گا۔

## 1.4۔ مشکل الفاظ کے معنی .

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| تناور درخت | موٹا تازہ درخت |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| سان گمان نہ تھا | خیال بھی نہ تھا |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| تغیر | تبدیلی |
| مدفون | دفن کیا ہوا۔ پوشیدہ |
| رائج تھی | استعمال ہوتی تھی |
| مخلوط | گڈمڈ۔ ملی جلی |
| خلط ملط | میل جول |
| وھاتیتر آدھا بٹیر | ملی جلی |
| اُ زلوگ | معتبر لوگ |
| یہ عاطفت میں لیا | پرورش کی |
| مسلط ہوئی | قابض ہوئی |
| انگلی پکڑی | سہارا دیا |
| راج دھانی | دارالحکومت، پایہ تخت |
| دوآبہ | گنگا جمنا کا میدان |
| جلیل القدر | اعلیٰ رتبہ والی |
| شائستہ | مہذب، لائق، مناسب |
| درشتگی | سختی |
| ہندی نژاد | ہندی نسل سے |
| حسن دوبالا ہونا | حسن بڑھ جانا، زیادہ حسین ہو جانا |
| ماہیت | اصلیت |
| فصاحت | خوش بیانی۔ سلیس گوئی |
| اس کا ستارہ چمکے گا | اس کی شہرت بڑھے گی |
| دل نشینی | دل میں بیٹھ جانا |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| عنصر | حصّہ۔ جزو |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| وسعت | کشادگی۔ پھیلاؤ |
| تراش خراش | بناوٹ |
| آراستہ کیا | سجایا |
| مطلق | بالکل |

## 1.5۔ تشریحات

مغلیہ سلطنت کے زوال............................................اس کا وطن ہونا۔

یہ سطریں سبق ''اُردو کی کہانی'' سے لی گئی ہیں جسے مولوی عبدالحق نے لکھا ہے۔ ان سطروں میں مولوی عبدالحق بتاتے ہیں کہ جب ہندوستان میں مغلیہ سلطنت کا زوال شروع ہوا تو سمندر کے راستے سے ایک نئی قوم ہندوستان میں داخل ہوئی جو ہندو اور مسلمان دونوں قوموں سے رنگ، نسل اور زبان کے اعتبار سے بالکل مختلف تھی۔ یہ انگریز قوم تھی جو رفتہ رفتہ ہندوستان میں پھیل گئی اور پھر سارے ہندوستان پر قابض ہوگئی۔ یہ حقیقت ہے کہ جب کوئی قوم کسی غیر ملک میں فاتح کی حیثیت سے داخل ہوتی ہے تو سب سے پہلے وہ مفتوح قوم کی زبان کو سیکھنے کی کوشش کرتی ہے تا کہ وہ اس ملک کی عوام پر آسانی کے ساتھ حکومت کر سکے۔ لہٰذا جب انگریز قوم نے ہندوستان کی باگ ڈور سنبھالی تو سب سے پہلے انھیں یہاں کے عوام کی زبان سیکھنے کی خواہش ہوئی۔ جب انھوں نے دیکھا کہ ہندوستان میں دو بڑی قومیں آباد ہیں یعنی ہندو اور مسلمان اور ان دونوں کی مشترکہ زبان ہندوستانی (اُردو) ہے تو انھوں نے اسے سیکھنا شروع کر دیا اور رفتہ رفتہ اسے ترقی دے کر عروج پر پہنچا دیا۔ پہلے یہ دفتروں میں پہنچی اور پھر آہستہ آہستہ ترقی کر کے اس نے فارسی کی جگہ حاصل کر لی۔ یہ زبان ہندوستان کے قدیم دارالحکومت دہلی میں پیدا ہوئی مگر بعد میں ترقی کرتے کرتے یو پی کے سارے علاقے میں پھیل گئی اور اسی علاقہ میں اس نے مستقل سکونت اختیار کر لی۔

غرض یہ زبان......................................................ستارہ چمکے گا۔

یہ سطریں سبق ''اُردو کی کہانی'' سے لی گئی ہیں۔اس کے مصنف مولوی عبدالحق ہیں۔ان سطروں میں یہ بات بتائی گئی ہے کہ اُردو زبان اس قدر عام فہم اور کارآمد ہو گئی ہے کہ اب اس کی ترقی میں کوئی شک باقی نہیں۔ترقی کی یہی رفتار رہی تو نہ صرف پاک و ہند میں بلکہ پورے ایشیا میں بہت جلد اُردو مقبول ترین زبان بن جائے گی۔

## 1.6۔ خود آزمائی نمبر 1

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- کیا زبان کسی کی ایجاد ہوتی ہے؟

2- اُردو زبان کس زمانے کی یادگار ہے؟

3- اُردو کے کیا معنی ہیں؟

4- مولوی عبدالحق کو اُردو زبان کا کیا کہا جاتا ہے؟

5- مولوی عبدالحق کا انتقال کہاں ہوا؟

6- مولوی عبدالحق کی دو کتابوں کے نام لکھیے۔

(ب) مندرجہ ذیل الفاظ کی جمع بنائیے۔

1- علم ______________ 2- دفتر ______________

3- صفت ______________ 4- شاعر ______________

5- فن ______________

(ج) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو پُر کیجیے۔

1- مولوی عبدالحق __________ میں پیدا ہوئے۔

2- مولوی عبدالحق کو __________ کہا جاتا ہے۔

3- مولوی عبدالحق ایک _____ کی حیثیت سے جانے جاتے ہیں۔

4- زبان _______ تو کسی کی ایجاد ہوتی ہے۔

# 2۔ مولانا محمد علی جوہر

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''مولانا محمد علی جوہر''۔ اس کے مصنف مولانا عبدالماجد دریابادی ہیں۔

## 2.1۔ مصنف کا تعارف

مولانا عبدالماجد دریابادی 1893ء میں پیدا ہوئے۔ لکھنؤ کالج سے بی اے کی ڈگری حاصل کی۔ ایم اے کے لیے علی گڑھ گئے، لیکن والد کے انتقال کے سبب تعلیم جاری نہ رکھ سکے۔ 1917ء میں دارالترجمہ حیدرآباد دکن سے تعلق ہو گیا۔ مگر کچھ مدت بعد ملازمت ترک کر دی۔ کافی عرصے تک لکھنؤ سے اخبار ''صدق'' نکالتے رہے۔ آپ ادیب، صحافی اور مفسّر کی حیثیت سے پہچانے جاتے ہیں۔

آپ کی مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں۔

فلسفۂ حیات، فلسفۂ جذبات، پیامِ امن اور اخلاقِ یورپ

## 2.2۔ سبق کا تعارف

''مولانا محمد علی جوہر'' کا مضمون مولانا عبدالماجد دریابادی نے تحریر کیا ہے۔ انھوں نے اس مضمون میں مولانا محمد علی جوہر کے حالاتِ زندگی بیان کیے ہیں۔

یوں تو آج بھی مولانا محمد علی جوہر کا نام دنیا میں مختلف حیثیتوں سے مشہور ہے مثلاً وہ مسلمانوں کے سیاسی رہنما، قوم کے سچے ہمدرد، بہادر اور نڈر لیڈر تھے۔ اعلیٰ درجے کے انشا پرداز اور خطیب بھی تھے۔ اُردو کے ادیب اور شاعر بھی تھے لیکن سب سے پہلے ان کی شہرت ان کی انگریزی زبان دانی اور انگریزی زبان میں تقریر اور تحریر کی اعلیٰ مہارت کی وجہ سے ہوئی اور سارے ہندوستان میں ان کی قابلیت کی دھوم مچ گئی۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے۔

## 2.3۔ متن

محمد علی جوہر کو دنیا نے اوّل اوّل جانا تو اس حیثیت سے کہ انگریزی خوب لکھتے ہیں، بولتے ہیں، علی گڑھ کے فدائی ہیں، قوم کے شیدائی ہیں۔ ابھی کالج ہی میں تھے کہ شہرت نے بلائیں لینی شروع کر دیں۔ آکسفورڈ گئے، نام اور چمکا۔ ہندوستانی طلبہ کی مجلس ''نورتن'' کے نام سے قائم کی۔ خود ہی صدر بنائے گئے۔ لوٹ کر آئے تو بڑودہ سول سروس میں داخل ہوئے۔ ٹائمز آف انڈیا، بمبئی میں مضمون نگاری شروع کی۔ شہرت اور بڑھی۔ سنہ 1911ء آ گیا۔ کلکتے سے اپنا انگریزی ہفتہ وار اخبار'' کامریڈ'' نکالا۔ حاکموں اور محکوموں، انگریزوں اور ہندوستانیوں، سارے انگریزی دانوں کے حلقے میں دھوم مچ گئی۔ نثر میں شاعری! واہ واہ اور سبحان اللہ کے نعرے ہر طرف، ڈرائنگ روم میں بھی اور کلب میں بھی۔ شیکسپیئر کے فلاں ڈرامے پر تنقید کیا خوب لکھ دی۔ مسلم یونیورسٹی کے نظام زیرِ تجویز پر مضمون کیا زبردست لکھ ڈالا۔

سنہ 1912ء آیا۔ کامریڈ کو دہلی لائے۔ یہیں سے ''ہمدرد'' بھی نکالا۔ اب محمد علی جوہر ایڈیٹر نہ تھے۔ ایڈیٹر سے کہیں بڑھ کر صحیح معنوں میں لیڈر تھے۔ اب قوم ان کی نہ تھی، وہ قوم کے تھے۔ جنگ طرابلس کے بعد جنگ بلقان چھڑی اور محمد علی جوہر بے خودانہ اور مجنونانہ ادھر لپکے۔ بلقان میں اتحادیوں کی ہر ضرب ترکوں کے جسم پر نہیں، محمد علی جوہر کے جسم پر پڑ رہی تھی۔ کچھ اور نہ بن پڑی تو ایک عظیم الشان اور یادگار زمانہ طبی وفد ہی ترکی روانہ کر دیا۔ چندے کے لیے پکارا تو روپے کا ڈھیر سامنے لگ گیا۔ اتنے میں مسجد کانپور کا ہنگامہ پیش آیا۔ محمد علی دیوانہ وار جھٹ اس آگ میں کود پڑے۔ اب ان کا شمار ہوشیاروں، عاقلوں میں کب تھا؟ اب وہ مستوں کے مست تھے۔ مست الست!

ولایت گئے اور آئے، گرجے، چیخے، چلائے۔ دم نہ لینے پائے تھے کہ سنہ 1914ء کی جنگ یورپ شروع ہو گئی۔ خلافتِ اسلامیہ کی جنگ۔ آہ! وہ آخری جنگ جس میں خلیفہ اسلام کا پرچم آخری بار لہرایا۔ محمد علی جوہر اب اپنے عالم میں کہاں تھے؟ قلم کا ایک ایک لفظ تیر و نشتر، منہ کا ایک ایک بول خنجر، زبان کھولی تو نظر بند ہوئے۔ نظر بندی بھی مہینے دو مہینے کی نہیں اکٹھے پانچ برس کی۔ عمر ہی کتنی لے کر آئے تھے۔ اس میں پانچ برس یوں زبان بندی، معطّلی کی نذر۔ شاعری کے جوہر اسی زمانے میں چمکے۔ مظلوم کی زبان بن کر نالہ و فریاد کرتے ہیں۔ ساتھ ہی تیکھی چتونوں سے ظالم کی طرف بھی گھورتے جاتے ہیں۔

ہوں لاکھ نظر بند، دعا بند نہیں ہے
اللہ کے بندوں کو نہ اس طرح ستا، دیکھ

اس نظر بندی کے زمانے میں ایک بار ریل پر ملاقات ہوئی۔ پوچھا، رہائی کے بعد کیا ارادے ہیں؟ فرمایا!

''ارادے کیسے؟ اب دشمن تو صرف ایک ہی ہے۔ یورپ پہنچوں اور گلی گلی، گھر گھر تبلیغ اسلام کروں''۔

نظر بندی اور اس کے بعد جیل۔ پانچ سال بعد چھوٹ کر آئے تو ملک میں تلاطم برپا۔ ترکوں پر جنگ کے بعد اب صلح کے وار۔ توپ کے گولوں کے بجائے اب صلح کانفرنس کے پینترے۔ ادھر ہندوستان کے اندر حکومت پنجاب کے بے پناہ مظالم کا طوفان۔ شروع سنہ 1920ء تھا کہ محمد علی جوہر دو ایک رفیقوں کو ہمراہ لیے دوڑے دوڑے پھر یورپ پہنچے اور لندن و پیرس کے خدا جانے کتنے جلسوں میں تقریریں کر ڈالیں۔ وقت کی ضرورت ناگزیر کہ موضوع تقریر صرف تحفظ خلافت ہی رہے لیکن موقع جہاں کہیں نکل سکا چپکے چپکے اور اندر ہی اندر دین کی تبلیغ بھی۔

لوٹے تو پھر وہی جیل کا کھلا ہوا پھاٹک منتظر تھا۔ عدم تشدد پر لاکھ زور دیتے رہے لیکن حق گوئی کا جرم بہر حال جرم ہی تھا۔ جامعہ ملیہ کی بنیاد علی گڑھ میں ڈال چکے تھے اور ابھی چند ہی سبق پڑھائے ہوں گے کہ سنہ 1921ء میں پکڑے گئے اور جکڑے گئے۔ سنہ 1923ء تک کچھ کم دو برس پھر چوروں اور رہزنوں، ڈاکوؤں اور قاتلوں کے ساتھ سرکار کے مہمان۔ اب سجدے زمین ہی پر ہوتے تھے لیکن سجدے والی زمین رفعت میں آسمان سے مل مل کر رہتی تھی۔ ذرا آپ بیتی کی ایک دو حرفی روداد تو کان لگا کر سن ہی لیجیے:

معراج کی سی حاصل سجدے میں ہے کیفیت

اک فاسق و فاجر میں اور ایسی کراماتیں

نکلے تو ہاتھوں ہاتھ لیے گئے۔ استقبال میں وہ بھی پیش پیش، جن کے ہاں وطن مذہب سے عزیز تر اور دنیا دین پر مقدم، کانگریس کے صدر منتخب ہوئے۔ ملک نعروں سے گونج اُٹھا۔ محمد علی جوہر کی زبان پر ایک ہی نعرہ تھا۔ سب نعروں سے بالاتر وہی ''نعرۂ تکبیر'' وہی ساڑھے تیرہ سو برس کا پرانا نعرہ ''اللہ اکبر''۔

سنہ 1924ء سے سنہ 1931ء تک زندہ ضرور رہے اور بہت سے زندوں سے کہیں بڑھ کر زندگی کا ثبوت دیتے رہے۔ کانگریس والوں کی زیادتیوں کا مقابلہ بے جگری سے کیا۔ یورپ، قسطنطنیہ اور انگورہ بھی آئے گئے۔ آخری سفر دیکھنے میں لندن کا سفر گول میز کانفرنس کے لیے اور اصل میں سفر آخرت۔ بدبینوں نے کہا، اب اس خاکستر کے ڈھیر میں ہے ہی کیا! لیکن جب بولنے کھڑے ہوئے تو انگریز اور ہندو سب پکار اُٹھے کہ یہ گوشت پوست کا بنا ہوا آدمی ہے یا ایک متحرک کوہ آتش فشاں! فاش اور برملا کہا جیسے مستقبل کو دیکھ ہی رہے تھے کہ ''آزادی لینے آیا ہوں۔ یا آزادی لے کر جاؤں گا یا اپنی جان اسی سرزمین پر دے کر!''۔

مالک نے بندے کی لاج رکھ لی۔ جنوری سنہ 1931ء کی چوتھی تاریخ اور شعبان سنہ 1350ھ کی پندرھویں شب میں عین اس وقت جب روئے زمین کے مسلمان اپنے پروردگار سے رزق کی، صحت کی، اقبال کی، زندگی کی، مغفرت کی نعمتیں مانگ رہے تھے۔ مشیت الٰہی نے یہ نعمت عظمٰی دنیائے اسلام سے واپس لے لی۔ شاید کہ اس کے ہم قوم اور ہم وطن اس نعمت کے اہل نہیں ثابت ہوئے تھے۔ آزادی محمد علی جوہر کے ملک کو کیا ملتی، محمد علی جوہر کی روح کو البتہ مل گئی۔ بندہ اپنا ٹوٹا ہوا دل، ہزاروں داغ کھایا ہوا دل لے کر اپنے مولا کے حضور میں حاضر ہو گیا۔ عمر کل باون سال کی پائی۔

موت لندن میں آئی اور دفن کے لیے جگہ کہاں ملی؟ سرزمین قدس میں قبلہ اوّل میں، ہیکل سلیمانی کے قریب۔

ہے رشک ایک خلق کو 'جوہر' کی موت پر
یہ اس کی دین ہے جسے پروردگار دے

## 2.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| شیدائی | عاشق |
| نام اور چکا | شہرت اور بڑھی |
| محکوم | ماتحت۔ زیردست |
| دھوم مچ گئی | شہرت پھیل گئی |
| زیر تجویز | تجویز کیا جانے والا |
| بے خودانہ | بے خود ہو کر |
| مجنونانہ | پاگلوں کی طرح |
| کچھ اور نہ بن پڑی | کچھ اور نہ ہو سکا |
| عاقلوں | عقلمندوں |
| مست الست | قدرتی مست |
| دھن | لگن۔ خواہش |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| جوہر چمکے | قابلیت ظاہر ہوئی |
| تیکھی چتون | ٹیڑھی نگاہ۔ ترچھی نظر |
| تلاطم | طوفان |
| پینترے | چالیں |
| عدم تشدد | سختی نہ کرنا |
| جکڑے گئے | قید ہو گئے |
| فاسق و فاجر | بدکار۔ خدا کا نافرمان |
| بدبین | دشمن، مخالف |
| خاکستر | راکھ |
| متحرک | حرکت میں |
| آتش فشاں | آگ اُگلنے والا |
| فاش اور برملا | صاف صاف، کھلم کھلا |
| مغفرت | بخشش |
| نعمتِ عظمیٰ | بڑی نعمت |
| اہل | لائق |
| سرزمین قدس | بیت المقدس یعنی قبلہ اوّل |

## 2.5۔ تشریحات

**محمد علی جوہر اب اپنے عالم میں .............................. گھورتے جاتے ہیں۔**

یہ سطریں سبق ''مولانا محمد علی جوہر'' میں سے لی گئی ہیں جسے ''مولانا عبدالماجد دریابادی'' نے لکھا ہے۔ مصنف ان سطروں میں کہتے ہیں کہ جب 1914ء میں یورپ والوں نے خلافتِ اسلامیہ کے خلاف اعلان جنگ کر دیا اور خلیفہ اسلام کا

پر چم سرنگوں کرنے کی کوشش کی تو مولانا محمد علی جوہر اپنے آپ میں نہ رہے۔اب وہ دشمنوں کے خلاف اپنی تقریر اور تحریر کے ذریعے زہر اگلنے لگے۔ اس زمانے میں ان کی تحریر کا ایک ایک لفظ زہر میں بجھا ہوا ہوتا تھا اور ان کی تقریر کا ایک ایک جملہ اسلام کے دشمنوں پر تیر اور خنجر کا کام کرتا تھا۔ مولانا جوہر نے دشمنوں کے خلاف تقریریں کرنا شروع ہی کی تھیں کہ حکومت نے انھیں گرفتار کر لیا اور پانچ سال کی لمبی مدت کے لیے جیل بھیج دیا۔

مولانا محمد علی جوہر نے اپنی زندگی کا بہترین حصہ زیادہ تر قید ہی میں گزارا۔ قید کے زمانے میں مولانا نے اپنی شاعری کے جوہر دکھائے۔ وہ اپنی شاعری میں مظلوم مسلمانوں کی زبان بن کر دنیا کے سامنے نالہ وفریاد کرتے رہے۔ ساتھ ساتھ وہ ظالموں پر تنقید بھی کرتے جاتے تھے اور غصے میں بُرا بھلا بھی کہتے جاتے تھے۔ یہ شعر اسی نظر بندی کے زمانے کا ہے:

ہوں لاکھ نظر بند، دعا بند نہیں ہے
اللہ کے بندوں کو نہ اس طرح ستا، دیکھ

مطلب یہ ہے کہ اے ظالمو! تم چاہے مجھے کتنا ہی نظر بند کیوں نہ کر دو لیکن تم میری دعا کو نظر بند نہیں کر سکو گے اور میری آہوں پر کنٹرول نہیں کر سکو گے۔ میری آہ قید کی سلاخوں سے نکل کر دربار خداوندی میں پہنچ ہی جائے گی اور اللہ مظلوموں کی فریاد فوراً سن لیتا ہے۔ دیکھو حق پرستوں کو تم اس قدر مت ستاؤ کہیں ایسا نہ ہو کہ اللہ ان مظلوموں کی فریاد سن لے اور تمھیں نیست ونابود کر دے۔

مالک نے بندہ کی لاج.............................................ہیکل سلیمانی کے قریب۔

یہ سطریں سبق ''مولانا محمد علی جوہر'' سے لی گئی ہیں اور اس کے مصنف عبدالماجد دریابادی ہیں۔ مصنف ان سطروں میں یہ کہتے ہیں کہ جب لندن میں گول میز کانفرنس ہوئی تو اس اجلاس میں مولانا محمد علی جوہر نے ایک ہنگامہ خیز تقریر کی جس میں انھوں نے فرمایا:

''آزادی لینے آیا ہوں۔ یا آزادی لے کر جاؤں گا یا اپنی جان اسی سرزمین پر دے کر!''۔

یعنی وہ غلام ملک میں واپس جانے سے آزاد ملک میں مرجانا بہتر سمجھتے تھے۔ 1931ء کو انگلستان میں ان کا انتقال ہوا اور دفن بیت المقدس میں ہوئے جو مسلمانوں کا قبلہ اول کہلاتا ہے۔

## 2.6۔ خودآزمائی نمبر2

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- محمد علی جوہر کی علمی قابلیت کے بارے میں بتائیے؟

2- محمد علی جوہر کی زندگی کن کاموں میں گزری؟

3- محمد علی جوہر کے اسلامی جذبے کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟

4- انگریزی ہفتہ وار اخبار ''کامریڈ'' کس نے نکالا؟

5- محمد علی جوہر کی زبان پر کون سا نعرہ تھا؟

6- محمد علی جوہر کا انتقال کہاں ہوا؟

7- محمد علی جوہر کہاں دفن ہوئے؟

(ب) درج ذیل مثال پر غور کریں۔

عزیز (پیارا)، عزیز تر (زیادہ پیارا)، عزیز ترین (سب سے زیادہ پیارا)

اس مثال کی روشنی میں درج ذیل الفاظ میں تر اور ترین کا اضافہ کیجیے۔

قریب، عظیم، روشن، تازہ، وسیع۔

# 3۔ طالب علموں کے نام سرسیّد کا ایک خط

اب ہم ایک خط پڑھیں گے، اس کا عنوان ہے ''طالب علموں کے نام سرسید کا ایک خط''۔جیسا کہ عنوان سے ظاہر ہے یہ خط سرسیّد احمد خان نے لکھا تھا۔

## 3.1۔ مصنف کا تعارف

سرسیّد احمد خان **1817**ء میں دلّی میں پیدا ہوئے اور **1898**ء میں علی گڑھ میں وفات پائی۔ ان کے دو اہم کارنامے ہیں۔ ایک کارنامہ یہ ہے کہ انھوں نے علی گڑھ کالج قائم کر کے مسلمانوں کے لیے جدید تعلیم کی بنیاد رکھی اور دوسرا یہ کہ اُردو میں ہر قسم کے مضامین کو آسان اور سادہ زبان میں ادا کرنے کا نمونہ دکھایا۔ آپ نے ''تہذیب الاخلاق'' کے نام سے ایک رسالہ بھی جاری کیا۔ آپ کی مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں:

آثار الصنادید، اسباب بغاوت ہند، خطبات احمدیہ اور تہذیب الاخلاق میں شائع شدہ مضامین وغیرہ۔

## 3.2۔ خط کا تعارف

اس خط میں سرسید نے بڑے اچھے انداز میں طلبہ سے خطاب کیا ہے اور انھیں یہ نصیحت کی ہے کہ وہ اپنی زندگی سیدھے راستے پر گزارنے کی کوشش کریں، وقت کی قدر کریں۔ عقل و ہوش اور دل و دماغ جو خدا کی دی ہوئی نعمتیں ہیں، ان سے فائدہ اُٹھائیں تا کہ انھیں زندگی کے آخری حصے میں پچھتانا نہ پڑے۔

اب آپ اصل خط پڑھیے۔

## 3.3۔ متن

اے عزیزو! تم نے منزل ہستی میں قدم رکھا ہے اور میں بہت سے مرحلے طے کر چکا ہوں۔ مجھے افسوس ہے کہ عمر کی پہاڑی کی سیر کرتے وقت جو اوزار مجھے قدرت نے عنایت کیے تھے، ان کو میں اپنی نادانی اور گمراہی سے مناسب طور پر استعمال میں نہ لا سکا۔

پہاڑی کی ابتدائی منزل سے اس کی بلند چوٹی تک جابجا چمن لہلہا رہے تھے۔ مرادوں اور آرزوؤں کے گل ہر طرف

کھل رہے تھے۔ ہر ایک جگہ خوشی وانبساط کے سامان تھے۔ اذن عام تھا کہ مسافر جس طرح چاہے، استعمال کرے۔ کسی طرح کی روک ٹوک نہ تھی۔ ان سے فائدہ اُٹھانا محض مسافر کی عقل اور خواہش پر منحصر تھا مگر حیف کہ میں اس منزل سے آنکھیں بند کیے چلا آیا۔ میں یہی سمجھتا رہا کہ یہ فضا اور یہ بہار اسی طرح چلی جائے گی اور یہ پُر لطف سامان منزل کے آخری حصے تک ختم نہ ہوگا، مگر یہ میری غلطی تھی۔ اب کہ عمر کے آخری مقام پر کھڑا ہو کر پچھلی طے کی ہوئی منزل پر نظر ڈالتا ہوں تو سوائے حسرت اور افسوس کے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ عمر کا جو نہایت پُرخوش حصہ تھا وہ گزر گیا۔ آگے کی طرف جو نظر ڈالتا ہوں تو سارے منظر وادیٔ پُر خار معلوم ہوتے ہیں اور ایسی اونچی چڑھائی نظر آتی ہے کہ جس کا کامیابی کے ساتھ طے کرنا ایک موہوم سی اُمید ہے۔ سامنے کے منظر کی ڈراؤنی صورت اور طے کی ہوئی منزل کی خوبصورتی چھوڑ آنے کے خیالات میرے دماغ کو ایسا پراگندہ کرتے ہیں کہ رہی سہی طاقت بھی زائل ہوتی معلوم ہوتی ہے۔

اے عزیزو! یہ مایوسی مجھے کیوں حاصل ہوئی اور کیوں میں دنیا سے حسب مراد بہرہ ور نہ ہوا؟ صرف اس سبب سے کہ میں نے وقت کی قدر نہ جانی۔ ابتدائے عمر میں جب کہ میں کچھ کر سکتا تھا، میں نے کچھ نہیں کیا۔ بدقسمتی سے کوئی رہبر یا ہادی ایسا نہ ملا جو مجھے سیدھے راستے پر ڈالتا۔ کوئی مربی یا محسن ایسا نصیب نہ ہوا جو میرے افعال واعمال کو مناسب سمت کی طرف رجوع کرنے کی کوشش کرتا۔ اپنی ہی مرضی اور اپنی عقل سے کسی کامل رہبر کے بغیر اپنی کشتی کو کھیتا رہا۔ یہاں تک کہ ایک خطرناک چٹان پر آ کر بحرِ ہستی پر جو نظر ڈالتا ہوں تو دیکھتا ہوں کہ جن لوگوں نے دانش مندی اور قاعدے کی پابندی سے کام لیا اور وقت کو بے بہا سرمایہ سمجھا وہ کیسے خوش وخرم ہیں اور بحرِ ہستی کو عبور کر رہے ہیں۔

سالہا سال سورج صبح سے نکل کر اس نیلگوں چھت پر اپنا معمولی دورہ کرتا ہوا مغرب میں جا ڈوبا۔ مگر میں یوں ہی کاہلی سے بیٹھا ہوا اس کے منہ کو تکتا رہا۔ اس کے قاعدے کی پابندی سے ذرا بھی سبق نہ لیا۔ چاند، ہلال اور بدر ہو کر اپنے مقرر وقتوں پر ظاہر ہوتا رہا مگر مجھے اس کے نمونے سے نصیحت حاصل نہ ہوئی۔ کالے کالے مست بادل اپنے وقت پر آئے اور برس کے چلے گئے۔ بجلی نے آب وتاب کے ساتھ میری مُندی ہوئی آنکھوں کو کھولنا چاہا مگر صد افسوس کہ میرے خفتہ دل نے بیداری حاصل نہ کی۔ گرج اور کڑک نے میرے کانوں کو کھولنا چاہا، مگر میرے کان پر جوں تک نہ رینگی۔ ہوا تیز اور تند، ٹھنڈی اور گرم سب قسم کی چلتی رہی مگر مجھے ذرا سی ہوشیاری نہ ہوئی۔ گھڑی ہر وقت میری جیب میں رہی مجھے اپنی غم ناک آواز سے ہر منٹ اور ہر سیکنڈ وقت کی پرواز کی خبر دیتی رہی۔ مگر میں نہ سمجھا کہ یہ دراصل میری گزرتی ہوئی عمر کے پاؤں کی آہٹ ہے۔ ہزاروں دفعہ جیب سے نکال کر دیکھا، کبھی چھ بجے، کبھی دس بجے، کبھی بارہ بجے مگر حیف میں نہ سمجھا کہ یہ اپنی ہی عمر کے قدم کے نشان ہیں۔

بہت دفعہ ریلوے اسٹیشن پر گیا۔ٹرین کو جانے کے لیے تیار دیکھا۔مسافر گٹھڑی باندھے سوار ہونے کے لیے تیاری کر رہے ہیں اور بہت سے اپنی منزل مقصود پر پہنچنے کے لیے خوشیاں منارہے ہیں۔اتنے میں انجن نے سیٹی دی اور گھنٹی نے ٹن ٹن کی، ریل یہ جا وہ جا۔اب دیکھا تو نہ وہ ٹرین ہے، نہ وہ رفیق۔اسٹیشن پر ایک اداسی کا عالم ہے۔اس انقلاب سے میرے دل پر ایک خفیہ چوٹ لگی۔مگر حیف یہ نہ سمجھا کہ یہ ٹرین زندگی کی رفتار کی خبر دیتی ہے۔جو لوگ کہ سوار ہوئے ہیں وہ ملک عدم کے مسافر ہیں اور جو آتے ہیں وہ ملک ہستی کے وارد ہیں۔اب جب کہ سمجھ آئی اور تجربہ ہوا تو وہ زمانہ نہ رہا نہ وہ طاقت رہی۔اب جب کہ کسی اسکول یا کالج کی عمارت کے پاس سے گزرتا ہوں اور طالب علموں کے پڑھنے کی آواز میرے کان میں پڑتی ہے، کھڑا ہو جاتا ہوں، اور آہ سرد بھر کر کہتا ہوں کہ ''افسوس! اب میں دوبارہ لڑکا نہیں ہو سکتا''۔کیا اچھا ہو کہ میں اس تحریر کے ساتھ پھر از سر نو زندگی کا سفر شروع کروں۔اب کیا ہو سکتا ہے!

بس، اے طالب علمو! اور اے میرے ملک کے ہوشیار اُمیدوارو! میں حسرت کے ساتھ تم سے مخاطب ہوتا ہوں کہ میری کھوئی ہوئی عمر تمہارے راستے میں ''نوٹس بورڈ'' ہو جس پر یہ درج ہو کہ:

خبردار! اس طرف خطرہ ہے سنبھل کر چلو۔

## 3.۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| کارنامے | بڑے اہم کام |
| غیر فانی | کبھی فنا نہ ہونے والے |
| وقار بڑھے | عزت بڑھے۔رتبہ بڑھے |
| منزل ہستی | دنیا۔جہاں |
| پہاڑی کی ابتدائی منزل | بچپن سے جوانی تک |
| انبساط | خوشی۔مسرت |
| اذن عام تھا | عام اجازت تھی |
| وادی پُر خار | کانٹوں سے بھرا ہوا جنگل |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| موہوم | فرضی، خیالی |
| پراگندہ | پریشان |
| بہرہ ور | کامیاب |
| ہادی | ہدایت کرنے والا |
| مربیّ | سرپرست |
| بے بہا | بہت زیادہ |
| بحرِ ہستی | زندگی کا سمندر |
| بحرِ ہستی کو عبور کر رہے ہیں | زندگی گزار رہے ہیں |
| نیلگوں چھت | نیلی چھت یعنی آسمان |
| ہلال | نیا چاند |
| بدر | پورا چاند |
| آب وتاب کے ساتھ | چمک دمک کے ساتھ، آن بان کے ساتھ |
| خفتہ دل | سویا ہوا دل۔ مردہ دل |
| کان پر جوں تک نہ رینگی | کوئی اثر نہ ہوا |
| غم ناک | غم سے بھری ہوئی |
| ملکِ عدم | دوسری دنیا۔ آخرت |
| ملکِ ہستی | مراد یہ دنیا |
| بہرہ | نصیب۔ حصّہ |
| کشتی کو کھیتا رہا | زندگی گزارتا رہا |
| محسن | احسان کرنے والا |

## 3.5۔ تشریحات

اے عزیزو............................................استعمال میں نہ لا سکا۔

یہ سطریں سبق "طالب علموں کے نام سرسیّد کا ایک خط" سے لی گئی ہیں جس میں سرسید نے بڑے اچھے انداز سے طلبہ سے خطاب کیا ہے۔

اے عزیزو! تم نے ابھی زندگی کی پہلی ہی منزل میں قدم رکھا ہے لیکن میں زندگی کی کئی منزلیں طے کر چکا ہوں۔ جو نعمتیں خدا تعالیٰ نے مجھے عنایت کیں، میں نے ان کا صحیح استعمال نہیں کیا۔ اگر صحیح استعمال کرتا تو آج ان مشکلوں کا سامنا نہ کرنا پڑتا جن میں گھرا ہوا ہوں۔

بس اے طالب علمو!............................................سنبھل کر چلو۔

یہ سطریں سبق "طالب علموں کے نام سرسیّد کا ایک خط" سے لی گئی ہیں جس کے مصنف سرسید احمد خان ہیں۔ ان سطروں میں سرسید کہتے ہیں کہ اے طالب علمو! میری خواہش یہ ہے کہ تم میری زندگی سے نصیحت حاصل کرو اور میری گزری ہوئی زندگی کا مطالعہ کرو جو تمہارے لیے ایک نوٹس بورڈ کی طرح ہے جس پر یہ لکھا ہے کہ خبردار تم ایسی زندگی مت گزارنا اس میں خطرہ ہے تم اپنی زندگی کے سفر میں ذرا سنبھل کر چلنا۔

## 3.6۔ خود آزمائی نمبر 3

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- علی گڑھ کالج کس نے قائم کیا؟

2- پہاڑی کی ابتدائی منزل سے کیا مراد ہے؟

3- سرسید نے اُردو زبان کو کس طرح پیش کیا؟

4- اس خط سے سرسید کا کیا مقصد ہے؟

5- انسان کے پیدا ہونے اور مرنے کو سفر سے کیسے مثال دی جاسکتی ہے؟

6- دنیا میں ہمیں ہوشیار اور خبردار کرنے کے لیے قدرت نے کون کون سے سامان مہیا کیے ہیں؟

(ب) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو مناسب الفاظ سے پُر کیجیے۔

-1 سر سید احمد خان نے ______ میں پیدا ہوئے۔

-2 تم نے ______ ہستی میں قدم رکھا ہے۔

-3 میں بہت سے ______ طے کر چکا ہوں۔

-4 سارے ______ وادی پُر خار معلوم ہوتے ہیں۔

-5 جو لوگ سوار ہوئے ہیں وہ ملک ______ کے مسافر ہیں۔

# 4۔ ناموراد یبوں کے خطوط

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "ناموراد یبوں کے خطوط" ناموراد یبوں سے مُراد غالب، سرسید، ڈپٹی نذیر احمد اور اکبر الہ آبادی ہیں۔

## 4.1۔ خطوط کا تعارف

یہ سبق "ناموراد یبوں کے خطوط" مختلف ادیبوں نے تحریر کیا ہے۔ اس سبق میں مرزا غالب کا خط میر مہدی کے نام، سرسید کا خط مولانا حالی کے نام، ڈپٹی نذیر احمد کا خط اپنے بیٹے کے نام اور اکبر الہ آبادی کا خط شبلی کے نام شامل ہیں۔

## 4.2۔ مصنف کا تعارف

اُردو میں سب سے پہلے مرزا غالب نے خطوط نویسی کی ایک نئی طرز ایجاد کی۔ ان کے خطوط بہت دلچسپ ہوتے ہیں۔ پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ سامنے بیٹھے بے تکلف باتیں کر رہے ہیں۔ یہ انداز بہت پسند کیا گیا چنانچہ ان کے بعد سرسید، شبلی، حالی، اکبر اور ڈپٹی نذیر احمد نے بھی یہی انداز اختیار کیا۔ سب سے پہلے پڑھیے مرزا غالب کا خط۔

## 4.3۔ متن

### (1) مرزا غالب کا خط میر مہدی مجروح کے نام

اے جناب میر [illegible]

حضرت آ[illegible]

[illegible] اجازت ہے میر مہدی کے خط کا جواب لکھنے کی؟

[illegible] نے تو یہ عرض کیا تھا [illegible] وہ تن درست ہو گئے ہیں۔ بخار جاتا رہا ہے۔

[illegible] ہو جائے گی۔ میں اپنے [illegible] میں آپ کی طرف سے دعا لکھ دیتا ہوں۔ پھر آپ

[illegible]

نہیں میرن صاحب، اس کے خط کو آئے بہت دن ہو گئے، وہ خفا ہوتا ہو گا۔ جواب لکھنا ضروری ہے۔

حضرت! وہ آپ کے فرزند ہیں، آپ سے خفا کیا ہوں گے؟

بھائی! آخر کوئی وجہ تو بتاؤ کہ تم مجھے خط لکھنے سے کیوں باز رکھتے ہو؟

سبحان اللہ! سبحان اللہ! اے لو حضرت، آپ تو خط نہیں لکھتے اور مجھے فرماتے ہیں، تو باز رکھتا ہے۔

اچھا، تم باز نہیں رکھتے، مگر یہ تو تم کہو تم کیوں نہیں چاہتے کہ میں میر مہدی کو خط لکھوں؟

کیا عرض کروں، سچ تو یہ ہے کہ جب آپ کا خط جاتا اور وہ پڑھا جاتا تو میں سنتا اور حظ اٹھاتا۔ اب جو میں وہاں نہیں، نہیں چاہتا کہ آپ کا خط جائے۔ میں اب پنجشنبہ کو روانہ ہوتا ہوں۔ میری روانگی کے تین دن بعد آپ خط شوق سے لکھیے گا۔

میاں بیٹھو، ہوش کی خبر لو۔ تمھارے جانے نہ جانے سے مجھے کیا علاقہ! میں بوڑھا آدمی، تمھاری باتوں میں آ گیا اور آج تک اس کو خط نہیں لکھا۔ لاحول ولاقوۃ۔

سنو، میر مہدی! میرا کچھ گناہ نہیں۔ اپنے خط کا جواب پڑھو۔ تپ تو رفع ہو گئی۔ پیچش کے رفع ہونے کی خبر شتاب لکھو۔ پرہیز کا بھی خیال رکھا کرو۔

میں خط لکھ چکا۔ سرنامہ لکھ چھوڑوں گا۔ میر سرفراز حسین کو دعا پہنچے۔ اللہ اللہ! تم تو پانی پت کے سلطان العلماء اور مجتہد العصر بن گئے۔ کہو، وہاں کے لوگ تمھیں قبلہ و کعبہ کہنے لگے یا نہیں؟ میر نصیر الدین کو دعا کہنا۔

غالب

## (2) سر سید کا خط مولانا حالی کے نام

جناب مولانا مخدوم و مکرم

شملے میں میرے لیے اس سے بڑھ کر کون سی نعمت ہو سکتی ہے کہ چند روز آپ کی صحبت رہے۔ میرا رمضان بیچ بیچ عید ہو جائے گا۔ آپ بلا تامل تشریف لائیں، مکان، دل، آنکھیں سب حاضر ہیں۔ موسم یہاں کا اچھا ہے۔

اتفاقیہ علالت دوسری چیز ہے۔ معمولی بیماری کا دور ہونا لازمی ہے۔ سردی بہت نہیں ہے۔ نہایت ملائم ٹھنڈک ہے۔ بارش اکثر ہوتی ہے جو کسی قدر ناگوار ہے۔ گر ارادہ ہو تو اس عریضے کا جواب فوراً ارقام فرمایئے گا۔

والسلام

خاکسار

سیّد احمد

## (3) ڈپٹی نذیر احمد کا خط بیٹے کے نام

میاں بشر!

جس وقت سے میں آیا تھا، تمہارا اسباب جمع کرنے کی فکر میں تھا، چنانچہ اس وقت اسباب صندوق میں بند کر کے اوپر سے ٹاٹ مڑھ کر بکس میں روانہ کرتا ہوں۔ وہاں سے ریل پر روانہ ہو جائے گا۔ اس ایک بکس میں اتنی کتابیں ہیں کہ اگر آدمی نظرِ تحقیق سے ان پر عبور حاصل کر لے تو عالم ہو جائے۔ مگر رکھ چھوڑنے کو کتاب اور پتھر برابر ہے، مقدم جماعت کی پڑھائی ہے۔ اس کے یاد کرنے سے جو وقت بچے اس میں دوسرا کام کرنا چاہیے۔ اس وقت بوجھ اپنے اوپر مت بڑھاؤ، جماعت میں بڑھے رہو۔ کیوں کہ ہم سبقوں میں پیچھے رہنا بڑی بے عزتی کی بات ہے۔ بڑا انتظام اس کا ہو، انگریزی بول چال اور عبارت انگریزی کے لکھنے میں یعنی انگریزی کمپوزیشن میں ترقی ہو، سو اُمید ہے، تم نے اس کے لیے مناسب تدبیر کر لی ہوگی۔ اگر وقت کو انتظام سے صرف کرو اور معمول باندھ کر ہر کام وقت پر کرتے رہو تو بافراغت جماعت کی پڑھائی بھی یاد کر لو گے اور پھر بھی اتنا وقت بچے گا کہ اس میں انگریزی کو بڑھاؤ، عربی پڑھو اور اونچی کلاس میں جانے کا حوصلہ کرو۔

دُعا گو

نذیر احمد

## (4) اکبرالہ آبادی کا دعوت نامہ شبلی کے نام

اکبرالہ آبادی ریٹائرڈ سیشن جج تھے۔ بہت نیک دل اور دین دار بزرگ ہونے کے علاوہ ایک مشاق شاعر بھی تھے۔ سیدھی سادی زبان میں شعر کہتے تھے مگر زیادہ تر ایسے شعر جن میں طنز ومزاح کے ساتھ ساتھ قوم کی اخلاقی و معاشرتی اصلاح کا پہلو نمایاں ہو۔

ایک دفعہ مولانا شبلی الہ آباد گئے۔ اکبر مرحوم نے ایک ''دعوت نامہ'' نظم میں بھیجا، جو یہ ہے۔

آتا نہیں مجھ کو قبلہ قبلی
بس صاف یہ ہے کہ بھائی شبلی
تکلیف اٹھاؤ آج کی رات
کھانا یہیں کھاؤ آج کی رات

آخر عمر میں مولانا شبلی کا پاؤں ایک حادثے کی وجہ سے کاٹ دیا گیا تھا۔ اس سبب سے وہ لنگڑے ہو گئے تھے۔ بیساکھی کے سہارے چلتے تھے۔ اس لیے معذرت نامہ لکھ بھیجا جو یہ ہے:

آج دعوت میں نہ آنے کا مجھے بھی ہے ملال
لیکن اسباب کچھ ایسے ہیں کہ مجبور ہوں میں
آپ کے لطف و کرم سے مجھے انکار نہیں
حلقہ درگوش ہوں، ممنون ہوں، مشکور ہوں میں
لیکن اب وہ نہیں ہوں میں کہ پڑا پھرتا تھا
اب تو اللہ کے افضال سے تیمور ہوں میں
دل کے بہلانے کی باتیں ہیں یہ شبلی ورنہ
جیتے جی مردہ ہوں، مرحوم ہوں، مغفور ہوں میں

(شبلی نعمانی)

## 4.4۔ خطوط کے خلاصے

خط نمبر 1: مرزا غالب کا خط میر مہدی کے نام

غالب کا خط لکھنے کا انداز بالکل نرالا ہے۔ ان کا خط پڑھنے سے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے غالب اور میر مہدی آمنے سامنے بیٹھے ایک دوسرے سے باتیں کر رہے ہیں۔ پورا خط ایک مکالمہ معلوم ہوتا ہے۔ غالب کے خط کا یہ انداز ایسا ہے جو کسی کے خط میں نہیں ملتا۔

خط نمبر 2: سرسید کا خط مولانا حالی کے نام

سرسیّد احمد خان نے مولانا حالی کو اپنے یہاں شملے میں بلانے کے لیے خط میں تحریر کیا کہ یہاں کا موسم بہت اچھا ہے۔ سردی بہت نہیں ہے۔ بارش اکثر ہوتی ہے جو کسی قدر ناگوار ہے۔ اگر آپ کا ارادہ ہو تو اس خط کا جواب جلد دیں۔

خط نمبر 3: ڈپٹی نذیر احمد کا خط بیٹے کے نام

ڈپٹی نذیر احمد نے اپنے بیٹے بشیر کو ایک بکس میں بہت سی درسی کتابیں پارسل کیں اور خط میں لکھا کہ میں اس صندوق میں اتنی عمدہ کتابیں تمھارے لیے روانہ کر رہا ہوں کہ اگر تم دل لگا کر پوری طرح ان کا مطالعہ کر لو گے تو تم عالم بن جاؤ گے۔ لیکن اگر تم نے ان کتابوں کو الماری میں رکھ چھوڑا اور ان کا مطالعہ کرنا گوارا نہیں کیا تو پھر تمھیں ان سے کوئی فائدہ حاصل نہیں ہو سکتا۔ کتاب وہی ہے جس کا مطالعہ کیا جائے۔ اگر کتابیں خرید کر طاق یا الماری میں رکھ دی جائیں اور انھیں پڑھا نہ جائے تو وہ کتابیں پتھر کے برابر ہیں۔ جس طرح گدھے پر عمدہ عمدہ کتابیں لاد دی جائیں تو گدھا عالم نہیں بن سکتا۔

خط نمبر 4: اکبرالہ آبادی کا دعوت نامہ شبلی کے نام

اکبرالہ آبادی نے مولانا شبلی کو نظم میں ایک دعوت نامہ بھیجا جس میں مندرجہ بالا اشعار درج تھے۔ ان اشعار کا نثر میں ترجمہ یہ ہے۔

اے بھائی شبلی مجھے بڑے بڑے القاب و آداب سے بھرا ہوا خط تو لکھنا نہیں آتا۔ بس مقصد صرف یہ ہے کہ آج کی رات آپ تکلیف کر کے میرے غریب خانہ پر تشریف لائیں اور کھانا میرے ساتھ ہی کھائیں مہربانی ہوگی۔

مولانا شبلی کا پاؤں چونکہ ایک حادثے کی وجہ سے کاٹ دیا گیا لہٰذا انھوں نے دعوت میں شریک نہ ہونے کے لیے

اکبرالہ آبادی کو چند اشعار معذرت کے طور پر لکھ بھیجے۔

ان اشعار کا مفہوم یہ ہے:

شعر نمبر 1: کچھ مجبوریاں ایسی ہیں جن کی وجہ سے میں آپ کی دعوت میں شریک ہونے سے معذور ہوں۔ اگر چہ مجھے دعوت میں شرکت نہ کرنے کا افسوس ہے۔

شعر نمبر 2: اگرچہ آپ کی مہربانیاں اور نوازشیں مجھ پر بہت ہیں جن سے مجھے انکار نہیں ہو سکتا۔ میں آپ کی مہربانیوں کا بہت شکرگزار ہوں اور آپ کا احسان مند ہوں بلکہ آپ کی نوازشوں نے مجھے آپ کا غلام بنا دیا ہے۔

شعر نمبر 3: مگر اب میری حالت ایسی نہیں ہے کہ میں دعوتوں میں شریک ہو سکوں جیسے کہ میں پہلے شریک ہوتا رہتا تھا کیونکہ میں ایک حادثے میں لنگڑا ہو گیا ہوں (اور تیمور لنگ کی طرح ہوں) اس لیے زیادہ چلنے پھرنے سے مجھے تکلیف ہوتی ہے۔

شعر نمبر 4: بھائی اب میری تندرستی ویسی نہیں رہی جیسی پہلے تھی۔ یہ تو صرف دل کو سمجھانے کی باتیں ہیں کہ میں فلاں وجہ سے دعوت میں شریک نہیں ہو سکتا۔ درحقیقت بات تو یہ ہے کہ میں زندہ درگور ہو گیا ہوں یعنی ظاہر میں زندہ نظر آتا ہوں لیکن میرے ہاتھ پیر سب مردہ ہو چکے ہیں۔ اب مجھ میں چلنے پھرنے کی ذرا بھی طاقت باقی نہیں رہی، بس مردوں کی طرح چارپائی پر پڑا رہتا ہوں۔

## 4.5۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| خطوط | خط کی جمع |
| رفع کرنا | دور کرنا |
| حظ اٹھانا | لطف اٹھانا |
| پنج شنبہ | جمعرات |
| شتاب | جلدی |
| سرنامہ | پتہ |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| سلطان العلماء | عالموں کے بادشاہ |
| مجتہد العصر | اپنے وقت کا عالم |
| قبلہ وکعبہ | بڑا بزرگ |
| بلا تامل | بے دھڑک۔ بے کھٹکے |
| اتفاقیہ علالت | اتفاقیہ بیمار ہو جانا |
| عریضہ | درخواست خط |
| ارقام | لکھائی، تحریر |
| اسباب | سبب کی جمع یعنی سامان |
| کمپوزیشن | انشاء۔ لکھنا |
| مناسب تدبیر کرنا | ٹھیک بندوبست کرنا |
| معمول باندھ کر | روز کا قاعدہ مقرر کر کے |
| بافراغت | اطمینان سے |
| مشاق | ماہر۔ تجربہ کار |
| بیساکھی | لکڑی سے بنی ہوئی وہ چیز جس سے چلنے میں مدد ملتی ہے۔ |
| مشکور | شکر ادا کرنے والا |
| افضال | فضل کی جمع۔ مہربانی |
| جیتے جی | زندگی ہی میں |
| مرحوم | جس پر خدا کا رحم ہو |
| مغفور | جسے خدا نے بخش دیا ہو |
| عبور حاصل کرنا | پوری طرح سمجھ لینا |

## 4.6۔ خود آزمائی نمبر 4

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- خطوط نویسی کا نیا طرز کس نے ایجاد کیا؟

2- مرزا غالب کے خط میں کون سی خاص خوبی پائی جاتی ہے؟

3- ڈپٹی نذیر احمد کے خط میں آپ کی نصیحتوں کا مخاطب کون ہے؟

4- نذیر احمد نے اپنے بیٹے کو بکس میں کیا چیزیں روانہ کیں۔

5- اکبر الہ آبادی کا دعوت نامہ کس کے نام ہے؟

(ب) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو پُر کیجیے۔

1- ____ میں میرے لیے اس سے بڑھ کر کون سی ___ ہو سکتی ہے کہ چند روز آپ کی ____ رہے۔

2- میرا رمضان سچ مچ عید ہو جائے گا آپ ___ تشریف لائیں، مکان، دل، آنکھیں سب حاضر ہیں۔

3- ______ یہاں کا اچھا ہے۔

4- _____ علالت دوسری چیز ہے معمولی بیماری کا دور ہونا ________ ہے۔

5- سردی بہت نہیں ہے۔ نہایت ___ ٹھنڈک ہے بارش اکثر ہوتی ہے جو کسی ____ ناگوار ہے۔

# 5۔ سیّد معصوم شاہ بکھری

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان "میر معصوم شاہ بکھری" ہے اس کے مصنف عبدالواحد سندھی ہیں۔

## 5.1۔ مصنف کا تعارف

عبد[illegible] اردو اور سندھی زبان کے ادیب اور انشا پرداز تھے۔ جامعہ تعلیم ملّی، ملیر کے بچوں کے رسالے کے [illegible] مدیر تھے۔ اس رسالے میں اکثر ان کے مضامین شائع ہوتے تھے۔ ساری عمر بچوں کی تعلیم کے لیے وقف کردی تھی۔

ان کی تحریر آسان اور زبان سادہ ہے۔ ان کی تحریروں میں ایک ستھراپن پایا جاتا ہے۔

## 5.2۔ سبق کا تعارف

اس سبق میں میر معصوم شاہ بکھری کے حالاتِ زندگی تحریر کیے گئے ہیں۔ سبق سے آپ کو یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ سندھ کی تاریخی اہمیت کیا ہے اور یہاں کیسے کیسے صاحب علم و فضل گزر چکے ہیں۔

اصل نام میر معصوم تھا۔ ان کا تخلص "نامی" اور لقب "نظام الدین" تھا۔ والد کا نام سید صفائی تھا جو قندھار کے رہنے والے تھے اور شاہ حسن ارغون کے دور حکومت میں سندھ چلے آئے تھے اور بکھر کو اپنا وطن بنا لیا تھا۔ میر معصوم 7 رمضان 944ھ کو بکھر میں پیدا ہوئے۔ بچپن میں انھوں نے ملا محمد ساکن، کنگری، قاضی دتہ سیہوانی اور مخدوم بلال سے تعلیم حاصل کی۔ ان کی مشہور فارسی کتاب "تاریخ معصومی" سندھ کی مستند تاریخ مانی جاتی ہے جس میں محمد بن قاسم کی فتوحات سے لے کر اکبر کے سندھ پر قبضہ کر لینے تک کے حالات تحریر ہیں۔

اب آپ اصل سبق پڑھیے۔

## 5.3۔ متن

[illegible] سلسلۂ نسب حضرت امام موسیٰ کاظم رحمۃ اللہ علیہ سے ملتا ہے۔ مرزا شاہ بیگ ارغون کے والد [illegible] حاکم تھے اس وقت اس خانوادۂ سادات کے جد اعلیٰ سید محمد شیر علی وہاں درویشوں کی سی زندگی بسر کرتے تھے۔ [illegible] مرید تھے۔ ان کے چاروں طرف [illegible] ان لوگوں کا مجمع کا

رہتا تھا۔

شاہ بیگ ارغون نے جب سندھ پر حملہ کر کے اس علاقے کو سموں کے خاندان سے چھینا تو یہ خانوادہ قندھار سے سندھ آ کر بکھر کے مقام پر آباد ہو گیا۔ بکھر اس زمانے میں پورے عروج پر تھا۔ اس کا حکمران محمود اصفہانی قندھار کے فرماں روا کا دوست تھا۔ اس لیے وہاں سے آنے والوں کو نئی سرزمین پر کوئی دقت نہیں ہوئی، انھی لوگوں میں سید میر معصوم شاہ کے والد سید صفائی بھی شامل تھے جو سید محمد شیر علی قندھار کی اولاد میں سے تھے۔ سید صفائی خود بھی صاحب شریعت وطریقت تھے۔ سلطان محمد حاکم بکھر نے انھیں اپنے علاقے کا شیخ الاسلام مقرر کر دیا تھا۔ یہ سنہ 977ھ کا واقعہ ہے۔ سنہ 991ھ میں انھوں نے وفات پائی اور وہیں دفن ہوئے۔

یہاں یہ بتا دینا ضروری ہے کہ سنہ 980ھ میں سلطان اصفہانی نے سیاسی مصلحت کی بنا پر اپنی بیٹی کی شادی شہنشاہ اکبر سے کر دی تھی۔ دو سال کے بعد سلطان کا انتقال ہو گیا تو بکھر مغلوں کی مرکزی حکومت کے تحت آ گیا۔ سندھ کے باقی علاقے پر بھی ان کا عمل دخل ہو چلا تھا۔ اب بکھر کے گورنر مغل دربار کی طرف سے مقرر ہونے لگے۔

سیّد میر معصوم شاہ نے زمانے کا رنگ دیکھتے ہوئے اپنے مربی کے داماد یعنی شہنشاہ اکبر کے دربار تک رسائی حاصل کی اور اپنی اعلیٰ قابلیت کی بنا پر بلند مرتبہ پایا۔ وہاں عبدالرحیم خان خاناں سے ان کے تعلقات بڑھ گئے حتیٰ کہ گجرات کے معرکوں میں بھی ان کے ساتھ رہے۔ جب گجرات پوری طرح فتح ہو گیا تو حکم حاکم کے ماتحت احمد آباد میں مقیم ہو گئے جہاں ان کو نظام الدین بروی جیسے علم دوست انسان کی صحبت نصیب ہوئی۔ یہ بزرگ اس کتب خانے سے متعلق تھے جو خان خاناں نے احمد آباد میں قائم کیا تھا اور جس میں 95 اہل قلم کتابوں کی ترتیب وتالیف کے لیے ملازم تھے۔ نظام الدین بروی نے اپنی مشہور تاریخی کتاب ''طبقات اکبری'' اسی کتب خانے میں بیٹھ کر لکھی۔ اس تصنیف میں میر معصوم شاہ مددگار رہے تھے۔

سنہ 999ھ میں جب اکبر بادشاہ نے خان خاناں کی سرکردگی میں ٹھٹھہ کے حکمران مرزا جانی بیگ ترخان کے خلاف فوج بھیجی تو میر معصوم شاہ بھی فوج میں شامل تھے۔ نصیر پور کے مقام پر دونوں فوجوں کا مقابلہ ہوا جس میں مغل فوج کو کامیابی ہوئی۔ اس کے بعد خان خاناں نے اپنی فوجیں چار حصوں میں تقسیم کر کے الگ الگ علاقوں میں بھیجیں۔ شاہ صاحب کے ہاتھ میں اس فوج کی کمان دے دی جو سیوہن کی طرف گئی تھی۔ مرزا جانی بیگ ٹھٹھہ سے بھاگ کر اس وقت سیوہن میں مقیم تھا، اس نے مقابلے کی تیاری شروع کی لیکن اس کی فوجیں مکلی نامی پہاڑیوں میں مغل فوجوں کے نرغے میں آ گئیں اور شکست کھا کر بھاگ گئیں۔ مرزا جانی بیگ نے فوراً ہتھیار ڈال دیے۔ اس طرح تمام سندھ پر مغلوں کا قبضہ ہو گیا۔

اس ہنگامے میں بہت سے شہر تباہ ہو گئے چنانچہ ٹھٹھ کو اس کے بعد کبھی پہلی سی شہرت نصیب نہ ہو سکی۔ میر معصوم شاہ کو ان کی خدمات کے عوض بہت سی جاگیر مل چکی تھی اس لیے وہ اپنے وطن بکھر میں رہنے لگے اور سنہ 1000ھ سے 1005ھ تک وہیں مقیم رہے۔ اسی اثنا میں انھوں نے ''تاریخ معصومی'' لکھی جو سندھ پر بڑی مستند تاریخی کتاب سمجھی جاتی ہے۔

میر معصوم کو عمارتوں کا بہت شوق تھا۔ سنہ 1002ھ میں انھوں نے روہڑی کی مشہور عیدگاہ بنوائی جو آج تک قائم ہے۔ اگلے سال سکھر میں ایک مینار کی بنیاد رکھی جس کی تکمیل کا سہرا ان کے بیٹے کے سر رہا لیکن وہ ''مینار معصومی'' کے نام سے آج تک مشہور ہے۔ سنہ 1004ھ میں انھوں نے مینار کی تعمیر کے ساتھ ساتھ سکھر میں ایک مسافر خانہ تعمیر کرایا جو ''آرام گاہ'' کے نام سے مشہور ہے۔ دو سال بعد سکھر میں ایک بڑی مسجد تعمیر کرائی جو ''مسجد منزل گاہ'' کہلاتی ہے۔

اس دوران جب بادشاہ دکن کے دورے پر روانہ ہوا تو اس نے میر معصوم شاہ کو بھی اپنے ہمراہ لے لیا۔ چوں کہ شاہ صاحب کو تاریخ گوئی میں بڑا ملکہ تھا اس لیے وہ ہر نئے مقام پر پہنچ کر ایک قطعہ لکھتے تھے اور اکبر کے دورۂ دکن کی یادگار میں ہر جگہ نصب کرا دیتے۔ چناں چہ بُرہان پور، بیانہ، اُجین اور دھارواڑ وغیرہ میں ایسے کتبے اب تک موجود ہیں۔

اکبر بادشاہ کو ان پر اس درجہ اعتماد تھا اور وہ ان کی قابلیت کا اتنا معترف تھا کہ جب ایران کے بادشاہ عباس صفوی کے دربار میں سفیر بھیجنے کی ضرورت ہوئی تو نظرِ انتخاب انھی پر پڑی۔ وہ آگرہ سے قندھار کے راستے ایران روانہ ہوئے تو راستے میں بھی یادگار کتبے نصب کراتے رہے۔ چنانچہ تبریز تک ان کے بہت سے کتبے ملتے ہیں۔ تقریباً دو سال وہ سفیر کی حیثیت سے ایران میں رہے۔ اس کے بعد جب آگرہ واپس آئے تو اکبر کا آخری وقت قریب آ پہنچا تھا۔

بادشاہ کے انتقال کے بعد میر معصوم شاہ اپنے وطن واپس چلے آئے اور زندگی کے باقی پانچ سال وہیں گزار دیے۔ سنہ 1019ھ میں ان کا انتقال ہوا۔ وہ سکھر میں ''مینار معصومی'' کے زیرِ سایہ اپنے والد کی قبر کے پاس مدفون ہیں۔

سیّد صاحب مؤرخ اور سیاست دان ہونے کے علاوہ ایک بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ ''نامی'' تخلص کرتے تھے چنانچہ ان کے دیوان کے بہت سے نسخے سندھ کے مختلف کتب خانوں میں موجود ہیں۔ ان کی مثنوی ''راز و نیاز'' کے نام سے مشہور ہے جس میں انھوں نے ''سسی پنوں'' کی کہانی اپنے خاص انداز میں بیان کی ہے۔

## 5.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| ادیب وانشا پرداز | مضامین لکھنے والے |
| سلسلۂ نسب | خاندانی سلسلہ |
| خانوادہ | خاندان |
| سادات | سید کی جمع |
| جدِ اعلیٰ | پردادا |
| درویشوں کی سی | فقیرانہ |
| گردونواح | اردگرد۔ آس پاس |
| عروج پر تھا | ترقی پر تھا |
| حکمران | حکومت کرنے والا |
| فرمانبردار | حکم ماننے والا |
| صاحب شریعت وطریقت | اسلامی قوانین پر عمل کرنے والا |
| شیخ الاسلام | اسلامی قوانین کا محافظ |
| عمل دخل ہو چلا | قبضہ ہو گیا |
| زمانہ کا رنگ | زمانے کا حال |
| مربی | سرپرست |
| معرکوں میں | جنگوں میں |
| علم دوست | علم سے محبت رکھنے والا |
| اہلِ قلم | لکھنے والے |
| عوض | بدلہ میں |

| معنی | الفاظ |
|---|---|
| کام پورا ہونے کی عزت ان کے بیٹے کو ملی | تکمیل کا سہرا ان کے بیٹے کے سر آیا |
| مہارت | ملکہ |
| پتھر پر کھدی ہوئی عبارت | کتبہ |
| انھی کو چنا گیا | نظرِ انتخاب انھی پر پڑی |
| تاریخ لکھنے والا | مورّخ |
| اعلیٰ مرتبہ کا | بلند پایہ |

## 5.5۔ تشریحات

اس کی فوجیں........................................ جاگیر مل چکی تھی۔

یہ سطریں سبق "میر معصوم شاہ بکھری" سے لی گئی ہیں اور اس کے مصنف عبدالواحد سندھی ہیں۔

اکبر کے دورِ حکومت میں میر معصوم نے فوج میں سپہ سالار کی حیثیت سے بہت سی لڑائیوں میں بہادری کے ایسے جوہر دکھائے کہ اکبر نے خوش ہو کر انھیں نہ صرف انعامات سے نوازا بلکہ انھیں جاگیر بھی دے دی۔

سیّد صاحب مؤرخ........................ ........................ کتب خانوں میں موجود ہیں۔

یہ سطریں سبق "میر معصوم شاہ بکھری" سے لی گئی ہیں۔ اس کے مصنف عبدالواحد سندھی ہیں۔

ان کی مشہور فارسی کتاب "تاریخ معصومی" سندھ کی مستند تاریخ مانی جاتی ہے جس میں محمد بن قاسم کی فتوحات سے لے کر اکبر بادشاہ کا سندھ پر قبضہ کر لینے تک کے حالات تحریر ہیں۔ 'نامی' کے تخلص سے شاعری بھی کرتے تھے۔ ان کی ایک مثنوی "راز و نیاز" بے حد مشہور ہے جس میں انھوں نے سسّی پنوں کی رومانوی داستان ایک انوکھے انداز میں بیان کی ہے۔

## 5.6۔ خود آزمائی نمبر 5

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- سید معصوم شاہ کا سلسلہ نسب کس سے ملتا ہے؟

-2 سید معصوم شاہ کے والد کا کیا نام تھا؟

-3 سید صفائی کس کی اولاد سے ہیں؟

-4 بکھر کے حاکم نے کس کو شیخ الاسلام مقرر کیا؟

-5 سید معصوم شاہ نے کن کن لوگوں سے تعلیم پائی؟

-6 سلطان اصفہانی نے اپنی بیٹی کی شادی کس سے کی؟

-7 نظام الدین بروی کی مشہور کتاب کا کیا نام ہے؟

-8 مرزا جانی بیگ ٹھٹھہ سے بھاگ کر کہاں گیا؟

-9 سید میر معصوم شاہ کی مشہور کتاب کا کیا نام ہے؟

-10 ان کی مثنوی کس نام سے مشہور ہے اور اس میں کس کا ذکر ہے؟

(ب) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو مناسب الفاظ سے پُر کیجیے۔

-1 سید میر معصوم شاہ کا اصل نام محمد________ تھا۔

-2 ان کا تخلص ________ تھا۔

-3 آپ کا لقب ________ تھا۔

-4 والد کا نام سید ________ تھا۔

-5 جو قندھار کے ________ والے تھے۔

-6 میر معصوم ________ کو بکھر میں پیدا ہوئے۔

-7 ________ سے تعلیم حاصل کی۔

-8 روہڑی میں ایک ________ تعمیر کروائی

-9 شاعری میں ان کی ایک مثنوی ________ بے حد مشہور ہے۔

-10 میر معصوم کو ________ کا بہت شوق تھا۔

# 6۔ ایران کا جاڑا

اب جو سبق آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "ایران کا جاڑا" اس کے مصنف محمد حسین آزاد ہیں۔

## 6.1۔ مصنف کا تعارف

مولانا محمد حسین آزاد 1827ء میں دہلی میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد کا نام محمد باقر تھا۔ مولانا آزاد کو ان کی علمی خدمات کے صلے میں "شمس العلماء" کا خطاب ملا۔ آپ اُردو کے بڑے اچھے انشا پرداز تھے۔ ان کی اُردو سادہ، بامحاورہ اور دلکش ہوتی ہے۔ چھوٹے چھوٹے جملوں میں اظہار مطلب کرتے ہیں اور بات سے بات پیدا کر دیتے ہیں۔

آپ کی چند مشہور کتابوں کے نام یہ ہیں:

آبِ حیات، نیرنگِ خیال، دربارِ اکبری وغیرہ۔ آپ نے لاہور میں تقریباً تراسی سال کی عمر میں 1910ء میں وفات پائی۔

## 6.2۔ سبق کا تعارف

سبق "ایران کا جاڑا" مولانا محمد حسین نے لکھا ہے۔ انھوں نے اس سبق میں ایران میں جاڑے کے موسم پر روشنی ڈالی ہے کہ برف باری کے موسم میں بھی ایران کے لوگ اپنے سب کام کرتے ہیں۔

ایران کے باشندے برف میں رہنے کے عادی ہوتے ہیں۔ انھیں سردی زیادہ نہیں ستاتی، لہٰذا وہ برف باری کے دوران بھی اپنا سفر جاری رکھتے ہیں۔ اپنے سب دھندے کرتے ہیں۔ بازاروں میں خرید و فروخت ہوتی رہتی ہے۔ یہ لوگ برف سے بچنے کے لیے اپنے جسموں پر نمدی چغے ڈالے رکھتے ہیں جن پر برف تو جم جاتی ہے لیکن ان کے جسم برف سے محفوظ رہتے ہیں۔

یہ سبق ان کی کتاب "سخندانِ فارس" سے ایک اقتباس ہے جسے انھوں نے ایران کی سیر کے بعد لکھا تھا۔ اب آپ اصل سبق پڑھیں۔

## 6.3۔ متن

دفعتہً ہوا بند ہوئی۔ ابر سا گھر آیا۔ دنیا دھواں دھار ہوگئی۔ پھر سفید غبار سا برستا ہوا معلوم ہوا۔ تھوڑی دیر بعد دیکھا تو زمین پر، دیواروں اور منڈیروں پر کوئی سفید سفید آٹا چھڑک گیا۔ غرض کہ ایک جھکولا برف کا اور پڑا۔ رات گزری۔ صبح کو دیکھا تو تمام درختوں پر برگ ریز کا حکم پہنچ گیا۔ دوسرے دن ایک جھکولا اور ساتھ ہی سناٹا ہوا کا آیا۔ پھر جو دیکھا تو درخت پر پتے کا نام نہیں۔ جو درخت ہفتہ بھر پہلے پتوں سے بھرے پڑے تھے، خالی جھاڑیاں کھڑی ہیں جیسے کسی نے کپڑے اتار لیے۔ وہ بھی سیاہ رنگ، جیسے بجلی مار الو ہا۔ ایک دو دن بعد برف باری شروع ہوگئی مگر کس طرح؟ جیسے کوئی آسمان پر بیٹھا روئی دھنک رہا ہو۔ ایک رات جو برف کا تار لگا تو در و دیوار، زمین، آسمان تمام سفید، وہ سیاہ جھاڑیاں برف جم کر بلور کے درخت اور شیشے کی شاخیں ہوگئیں۔

پہاڑوں پر برف کے پہاڑ چڑھ گئے۔ جنگلوں میں برف سے رستے رُک گئے۔ سوداگر جہاں کے تہاں بیٹھ رہے۔ میدان، کھیت، گلی کوچے گھر گھر ننں قد آدم برفیں چڑھ گئیں۔ بازاروں میں سناٹا، کارخانے بند، غریب کاریگروں کے کاروبار ان کے ہاتھوں سے بھی سوا ٹھنڈے، کوٹھوں پر برف کے انبار ہیں۔ جلدی گراؤ نہیں تو گھر بیٹھا۔ امراء کے غلام نوکر، مزدور لکڑی کے بیچ شانے اور پھاوڑیاں لیے ہوئے ہیں اور برف گرا رہے ہیں۔ غریب غربا اپنا کام آپ ہی کرتے ہیں، پھر اپنے گھروں میں آ گھستے ہیں۔ آگ بغیر گزارا نہیں۔ انگیٹھی بیچ میں لے بیٹھتے ہیں۔ جن کو خدا نے دیا ہے ان کے یہاں آتش دان اور بخاریاں روشن ہوتی ہیں۔ کمروں کے دروازے بند ہوتے ہیں۔ وہ گھروں میں دُنبے کاٹتے ہیں۔ مرغ ذبح کرتے ہیں۔ نہیں تو گوشت قاق کے پلاؤ دم دیتے ہیں۔ ان کی یخنیاں پیتے ہیں۔ کلّے پائے اور شب دیگیں پکا پکا کر کھاتے ہیں لیکن باہر تمام ویرانہ ہے۔ کھیت اور باغ سب سنسان، گیدڑ، لومڑی، خرگوش بلکہ چوہا تک جنگل میں نظر نہیں آتا۔ اپنے اپنے بھٹوں اور بلوں میں گھس رہتے ہیں۔

"گرگ آشتی" بھیڑیوں کو اس موسم میں سخت مشکل ہوتی ہے۔ وہ گوشت کے سوا اور کچھ کھاتے نہیں اور کسی قسم کا ذخیرہ رکھتے نہیں۔ باہر برف کی کثرت سے کتا تک نظر نہیں آتا۔ گلے سب بند ہو جاتے ہیں۔ یہ دس دس، بیس بیس جمع ہو کر بیٹھ جاتے ہیں مگر ہر بھیڑیا اس طرح بیٹھتا ہے کہ اس کی آنکھ سب پر پڑے۔ ہر چند بھوک پیاس، تھکن سے تنگ ہوتے ہیں، مگر ایک دوسرے پر اعتبار نہیں۔ اس لیے آنکھوں میں آنکھیں ڈالے بیٹھے رہتے ہیں۔ آخر نیند تو ظالم ہے، کسی کی ذرا آنکھ جھپکی اور جتنے بیٹھے تھے جھٹ اس پر ٹوٹ پڑتے ہیں۔ فوراً پھاڑ چیر تکا بوٹی کر کے کھا ہی جاتے ہیں۔ اس لیے اہلِ ملک نے

اصطلاح نکالی ہے "گرگ آشتی" یعنی اس بدذات جانور کے ملاپ کا بھی اعتبار نہیں۔

ملک کے لوگ اس برف کے کیڑے ہیں۔ انھیں یہ سردی کچھ بہت دکھ نہیں دیتی۔ اس لیے بازار چلتے رہتے ہیں۔ حاجت مند بیچارے یا اکثر مصیبت کے مارے سفر بھی کرتے ہیں۔ ان کے نمدی جتوں پر برف پڑی ہوئی، پلکوں پر برف جمی ہوئی، مونچھیں اور داڑھی میں گویا شیشے کی سلائیاں لٹکتی ہیں۔ اس عالم میں پرند، جانور بھی کم نکلتے ہیں۔ البتہ خاص قسموں کے کوے اور بعض جانور اُڑتے پھرتے ہیں۔ ان کی پیٹھ اور بازوؤں پر برف جمی ہوتی ہے۔

## 6.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| دل کش | دل پسند۔ دل کو کھینچنے والا |
| اظہار مطلب | مطلب بیان کرنا |
| بات میں بات پیدا کرنا | کسی بات کو بڑی خوبی سے بیان کرنا |
| دفعتہً | اچانک |
| ایک جھکولا برف کا پڑا | برف ایک دفعہ پھر پڑی |
| تمام درختوں پر برگ ریز کا حکم پہنچ گیا | سب درختوں کے پتے جھڑنے لگے / سب درختوں پر خزاں آ گئی |
| دنیا دھواں دھار ہوگئی | چاروں طرف اندھیرا چھا گیا |
| برف کا تار لگا | خوب برف پڑی |
| جہاں کی تہاں | جہاں تھے وہیں |
| قدِ آدم | آدمی کے قد کے برابر |
| امراء | امیر کی جمع۔ دولت مند |
| گوشت قاق | سوکھا ہوا گوشت |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| بخاریاں | چمنی۔ انگیٹھی جو دیوار میں بنائی جاتی ہے، اس دھواں چھت پر نکالا جاتا ہے۔ |
| گرگ آشتی | بھیڑیوں کا ملاپ۔ دوستی۔ ایران کے رہنے والوں نے یہ اصطلاح نکالی ہے۔ |
| اصطلاح | محاورہ |
| آنکھوں میں آنکھیں ڈالنا | نظریں ملانا |
| ٹوٹ پڑنا | حملہ کرنا |
| برف کے کیڑے ہیں | برف میں رہنے کے عادی ہیں |
| حاجت مند | ضرورت مند محتاج |
| نمدی چغے | اونی کوٹ |

## 6.5۔ تشریحات

دفعتہً ہوا بند ہوئی.................................برگ ریز کا حکم پہنچ گیا۔

یہ سطریں سبق ''ایران کا جاڑا'' سے لی گئی ہیں جسے مولانا محمد حسین آزاد نے تحریر کیا ہے۔ ان سطروں میں محمد حسین آزاد بتاتے ہیں کہ ایران میں ایک روز سردی کے موسم میں ہوا چلتے چلتے اچانک بند ہو گئی۔ آسمان پر چاروں طرف کالے بادل چھا گئے اور ہر طرف اندھیرا ہی اندھیرا ہو گیا۔ تھوڑی دیر میں سفید سفید دھند برسنی شروع ہوئی۔ کچھ دیر بعد جب نظر اُٹھا کر دیکھا تو ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے چھتوں، دیواروں اور منڈیروں پر سفید آٹا چھڑک دیا ہے۔ اسی اثنا میں ایک بار اور برف باری ہوئی۔ رات جوں توں گزر گئی، جب صبح اُٹھ کر درختوں پر نظر ڈالی تو معلوم ہوا کہ درختوں کے بہت سے پتے جھڑ چکے ہیں۔

ملک کے لوگ.................................برف جمی ہوتی ہے۔

یہ سطریں سبق ''ایران کا جاڑا'' سے لی گئی ہیں، جسے محمد حسین آزاد نے تحریر کیا ہے۔ ان سطروں میں آزاد بتاتے ہیں کہ ایران کے باشندے برف میں رہنے کے عادی ہوتے ہیں۔ انھیں سردی زیادہ نہیں ستاتی۔ لہٰذا وہ برف باری کے دوران

بھی اپنا سفر جاری رکھتے ہیں۔ اپنے سب دھندے کرتے ہیں۔ بازاروں میں خرید وفروخت ہوتی رہتی ہے۔ یہ لوگ برف سے بچنے کے لیے اپنے جسموں پر اونی کوٹ پہنے رکھتے ہیں جن پر برف جم جاتی ہے لیکن ان کے جسم برف سے محفوظ رہتے ہیں۔ ہاں ان کی ڈاڑھی، مونچھوں پر بھی برف جم جاتی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ان کی داڑھیوں پر شیشے کی سلائیاں لٹک رہی ہیں۔ برف باری کے دوران پرندے بھی بہت کم باہر نکلتے ہیں۔ البتہ خاص قسم کے کوّے اور بعض اور پرندے بھی اُڑتے نظر آتے ہیں لیکن ان کی پیٹھ اور بازوؤں پر بھی برف جمی رہتی ہے۔

## 6.6۔ خود آزمائی نمبر 6

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1- یران میں جاڑے کے موسم میں درختوں کا کیا حال ہوتا ہے؟

2- غریب اپنا جاڑا کس طرح گزارتے ہیں؟

3- کیا برف باری کے دوران پرندے باہر نکلتے ہیں؟

4- کیا ایران کے باشندے برف میں رہنے کے عادی ہوتے ہیں؟

5- ایران کے لوگ برف سے محفوظ رہنے کے لیے کیا پہنتے ہیں؟

(ب) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو پُر کیجیے۔

1- محمد حسین آزاد ________ میں پیدا ہوئے۔

2- ان کے والد کا نام ________ ہے۔

3- محمد حسین آزاد کو ان کی علمی خدمات کے صلے میں ________ کا خطاب ملا۔

4- آپ کی مشہور کتاب ________ ہے۔

5- آپ نے لاہور میں ________ میں وفات پائی۔

6- ملک کے لوگ اس ________ کے کیڑے ہیں۔

7- پہاڑوں پر برف کے ________ چڑھ گئے۔

8- اس ________ میں پرند، جانور بھی کم نکلتے ہیں۔

9- غریب ________ اپنا کام آپ ہی کرتے ہیں۔

# 7۔ جوابات

## خودآزمائی نمبر 1

(الف)

(1) نہیں (2) جب مسلمان فاتح ہندوستان آئے (3) اردو کے معنی لشکر کے ہیں

(4) بابائے اُردو (5) کراچی میں (6) سرسید احمد خاں کے حالات وافکار۔ مقدمات عبدالحق

(ب)

علوم، دفاتر، صفات، شعرا، فنون

(ج)

(1) 1870ء (2) بابائے اُردو (3) مقدمہ نگار (4) نہ

## خودآزمائی نمبر 2

(الف)

1- مولانا محمد علی جوہر اعلیٰ درجے کے انگریزی دان تھے۔ وہ اُردو، فارسی، عربی میں بھی اچھی قابلیت رکھتے تھے۔ اعلیٰ پائے کے صحافی تھے اور اُردو شاعری میں بھی مہارت رکھتے تھے۔

2- محمد علی جوہر کی ساری زندگی ہندوستان کے مسلمانوں کو انگریزوں اور ہندؤں کی غلامی سے نجات دلانے کی جدوجہد میں گزری۔ ساتھ ہی وہ مسلمانوں کو مذہبی تعلیم بھی دیتے رہے۔

3- محمد علی جوہر میں اسلامی جذبہ اس قدر تھا کہ وہ دنیا کی غیر مسلم قوموں کو بھی مسلمان بنانا چاہتے تھے۔

4- مولانا محمد علی جوہر نے

5- نعرہ تکبیر

6- لندن

7- بیت المقدس

(ب)

1- قریب۔ قریب تر۔ قریب ترین

2- عظیم۔ عظیم تر۔ عظیم ترین

3- روشن۔ روشن تر۔ روشن ترین

4- تازہ۔ تازہ تر۔ تازہ ترین

5- وسیع۔ وسیع تر۔ وسیع ترین

## خود آزمائی نمبر 3

(الف)

1- سرسید احمد خان 2- بچپن سے جوانی تک 3- آسان اور سادہ انداز میں

4- بچپن سے جوانی تک اچھے اچھے کام کرنے چاہئیں

5- ریل کے سفر کی مثال بالکل انسان کے پیدا ہونے اور مرنے کی سی ہے۔

6- دنیا میں ہمیں ہوشیار اور خبردار کرنے کے لیے قدرت نے سورج، چاند، ستارے، موسم، بجلی، بادل، برسات اور ہوا وغیرہ جیسے سامان مہیا کیے ہیں۔

(ب)

1- 1817ء 2- منزل 3- مرحلے 4- منظر 5- عدم

## خود آزمائی نمبر 4

(الف)

1- غالب نے 2- مکالمہ کا انداز 3- آپ کا بیٹا 4- کتابیں 5- شبلی کے نام

(ب)

1- شملے، نعمت، صحبت 2- بلا تامل 3- موسم 4- اتفاقیہ، لازمی 5- ملائم، قدر

## خود آزمائی نمبر 5

(الف)

1- حضرت امام موسیٰ کاظم سے 2- سید صفائی 3- سید محمد شیر علی قلندر کی اولاد میں سے تھے۔

4- سید صفائی کو 5- مخدوم بلال، قاضی دتہ سیوانی سے تعلیم پائی۔

6- شہنشاہ اکبر سے 7- طبقات اکبری 8- سیوہن

9- تاریخ معصومی 10- ''راز و نیاز'' جس میں انھوں نے سسّی پنوں کا ذکر کیا ہے۔

(ب)

1- معصوم 2- نامی 3- نظام الدین 4- سید صفائی 5- رہنے

6- 944ھ 7- مخدوم بلال 8- عیدگاہ 9- راز و نیاز 10- عمارتوں

## خود آزمائی نمبر 6

(الف)

1- درختوں کے تمام پتے جھڑ جاتے ہیں۔

2- برف باری کے دوران وہ اپنے کاموں پر نہیں جاتے بلکہ سردی سے بچنے کے لیے وہ اپنے گھروں میں انگیٹھیاں جلائے بیٹھے رہتے ہیں۔

3- برف باری کے دوران پرندے بہت کم باہر نکلتے ہیں۔

4- ہاں

5- نمدی چغے

(ب)

1- دہلی 2- محمد باقر 3- شمس العلماء 4- آبِ حیات 5- 1910ء

6- برف 7- پہاڑ 8- عالم 9- غربا

## موضوعات

- حمد
- حضرت صدیق اکبرؓ کا ایثار
- حُبِ وطن
- مردِ مجاہد
- آسمان اور تارے
- آمد بہار
- آدمی نامہ
- رُباعیات

# فہرست مضامین

# یونٹ کا تعارف

عزیز طلبہ و طالبات!

اس یونٹ میں آپ رُباعیات کے علاوہ سات نظمیں پڑھیں گے جن کے عنوانات حسب ذیل ہیں:

☆ حمد
☆ حضرت صدیق اکبرؓ کا ایثار
☆ حُبِ وطن
☆ مردِ مجاہد
☆ آسمان اور تارے
☆ آمدِ بہار
☆ آدمی نامہ
☆ رُباعیات

# یونٹ کے مقاصد

اس یونٹ کو پڑھنے کے بعد آپ اس قابل ہو سکیں گے کہ:

1۔ حمد کے مفہوم کو بیان کر سکیں۔
2۔ مسلمانوں کے پہلے خلیفہ حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ایثار کو واضح طور پر بیان کر سکیں۔
3۔ وطن کی محبت کی صحیح وضاحت کر سکیں۔
4۔ مردِ مجاہد اور جہاد کے مفہوم کو بیان کر سکیں۔
5۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت کو محسوس کر سکیں۔
6۔ موسمِ بہار کی کیفیات کو جان سکیں اور لطف اندوز ہو سکیں۔
7۔ آدمی کی فطرت اور کردار کے مختلف پہلوؤں سے بحث کر سکیں۔
8۔ رباعی کی تعریف سے آشنا ہو سکیں اور جو رباعیات کتاب میں شامل ہیں، ان کے مفہوم اور اہمیت کو بیان کر سکیں۔

# 1- حمد

سب سے پہلے آپ جو نظم پڑھیں گے یہ "حمد" ہے اور اس کے شاعر ہیں حفیظ جالندھری۔

## 1.1۔ حمد کی تعریف

جس نظم میں اللہ تعالیٰ کی تعریف و توصیف بیان کی جائے، اُسے حمد کہتے ہیں۔

## 1.2۔ شاعر کا تعارف

حفیظ جالندھری (1900ء-1982ء)

حفیظ جالندھری کی شہرت کی ایک وجہ یہ ہے کہ وہ پاکستان کے قومی ترانے کے خالق ہیں۔ فارسی کے نامور شاعر مولانا غلام قادر گرامی کے شاگرد تھے۔ وہ ایک قادر الکلام شاعر تھے۔ انھوں نے مختلف اصناف شعر میں اپنے کمالات دکھائے ہیں۔ ان کی مشہور نظم "شاہنامہ اسلام" اردو کی ملی شاعری میں نمایاں مقام رکھتی ہے۔ حفیظ ایک اچھے گیت نگار بھی تھے۔ بچوں کے لیے انھوں نے بہت سے نغمات لکھے ہیں۔ ان کی نظموں "رقاصہ" اور "ابھی تو میں جوان ہوں" کو بہت مقبولیت حاصل ہوئی۔ ان کے متعدد شعری مجموعے "سوز و ساز"، "حفیظ کے گیت"، "حفیظ کی نظمیں" وغیرہ کے نام سے شائع ہو چکے ہیں۔

## 1.3۔ حمد

اے دو جہاں کے والی!
اے گلشنوں کے مالی!
ہر چیز سے ہے ظاہر حکمت تری نرالی
تیرے ہی فیض سے ہے سرسبز ڈالی ڈالی
یہ سلسلہ جہاں کا
دنیا کے گلستاں کا

پھولوں بھری زمیں کا　　تاروں کے آسماں کا
سارا ہے کام تیرا　　پیارا ہے نام تیرا

یہ خاک، آگ، پانی
ہے تیری مہربانی

ہر دم ہوا کے لب پر　　ہے تیری ہی کہانی
ہے دم قدم سے تیرے　　دریاؤں میں روانی

ہر بحر اور بر میں
ہر خشک اور تر میں

ہر بیج اور شجر میں　　ہر شاخ اور ثمر میں
ہے فیض عام تیرا　　پیارا ہے نام تیرا

تو نے ہمیں بنایا
اور سوچنا سکھایا

ہر شے پہ ہم نے دیکھا　　تیرے کرم کا سایا
جس راستے میں ڈھونڈا　　تیرا نشان پایا

انسان بھی ہیں تیرے
حیوان بھی ہیں تیرے

جاندار بھی ہیں تیرے　　بے جان بھی ہیں تیرے
ہر اک غلام تیرا　　پیارا ہے نام تیرا

## 1.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| والی | وارث، مالک، حاکم |

| معنی | الفاظ |
| --- | --- |
| دانائی، عقلمندی | حکمت |
| فائدہ، بھلائی | فیض |
| انوکھی | نرالی |
| کاروبار۔ ترتیب | سلسلہ |
| باغ | گلستاں |
| دنیا | جہاں |
| ہونٹ | لب |
| تیرے سبب سے یا تیری وجہ سے | دم قدم سے |
| پانی۔ تری۔ سمندر۔ دریا | بحر |
| زمین یا خشکی | بر |
| درخت | شجر |
| ٹہنی | شاخ |
| پھل | ثمر |
| چیز | شے |
| پتہ | نشان |
| تمام طرح کے جانور | حیوان |

## 1.5۔ تشریحات

### پہلے بند کی تشریح

اے دونوں جہان کے مالک! اے تمام باغوں کی رکھوالی کرنے والے یعنی حقیقی مالی۔ باغ دنیا کی ہر چیز سے تیری عقلمندی کا پتہ چلتا ہے اور دنیا کی یہ ہریالی تیری ہی عطا کردہ ہے۔

## دوسرے بند کی تشریح

دوسرے بند میں شاعر نے دنیا کو ایک خوبصورت باغ کی مانند قرار دیا ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ دنیا کی یہ ترتیب اور دنیا کو اس نے خوبصورت پھولوں سے بھر دیا اور آسمان کو روشن ستاروں سے منور کرنا صرف اور صرف تیرا ہی کام ہے اور تیرا نام ہی بہت پیارا ہے۔

## تیسرے بند کی تشریح

مٹی، آگ اور پانی یہ سب تیری ہی مہربانیاں ہیں کیونکہ انسان انھیں اپنے استعمال میں لا کر خوشحال، پُرسکون اور کامیاب زندگی گزارتا ہے۔ ہر وقت ہر گھڑی ہوا کے ہونٹوں پر تیری کہانی ہوتی ہے ٹھنڈی ہوا کا ہر جھونکا ہمیں تیری یاد دلاتا ہے اور دریاؤں اور ندی نالوں میں یہ پانی کی روانی صرف تیری ہی قدرت کا کمال ہے۔

## چوتھے بند کی تشریح

پانی ہو یا زمین، خشکی ہو یا تری، ننھا منا سا بیج یا ننھا سا پودا، درخت ہر ٹہنی اور ہر پھل یعنی دنیا کی ہر شے میں تیری عنایت اور تیرے کرم کے جلوے پھیلے ہوئے ہیں اور پروردگار تیرا نام بہت ہی پیارا ہے۔

## پانچویں بند کی تشریح

اے مالک تو نے ہمیں پیدا کیا ہے اور ہمیں سوچنے اور سمجھنے کی طاقت عطا کی ہے۔ دنیا کی ہر چیز پر تیرا کرم اور تیرا رحم اپنا سایہ کیے ہوئے ہے۔ دنیا کی ہر شے میں اور ہر راستے میں تیری نشانیاں موجود ہیں۔

## چھٹے بند کی تشریح

انسان ہوں یا جانور یہ سب تیرے ہی پیدا کیے ہوئے ہیں۔ جاندار ہوں یا بے جان چیزیں یہ سب تیری امانت ہیں۔ ہر شے تیری مخلوق ہے اور صرف تو ہی ہم سب کا خالق و مالک ہے۔ اے پیارے نام والے۔

### مقصد

دنیا کی ہر شے اور تمام جاندار انسان ہوں یا حیوان یہ تمام ایک خدا کی تخلیق ہیں۔ وہی ہمارا مالک و خالق ہے اور اس کی قدرت کے نظارے ہر طرف پھیلے ہوئے ہیں۔

## 1.6۔ خود آزمائی نمبر 1

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1۔ حمد کس نظم کو کہتے ہیں؟

2۔ پاکستان کا قومی ترانہ کس نے لکھا؟

3۔ حفیظ جالندھری کے کون کونسے شعری مجموعے شائع ہوئے ہیں؟

4۔ گلستان سے کیا مراد ہے؟

5۔ "بحر" اور "بر" کے کیا معنی ہیں۔

(ب) مندرجہ ذیل خالی جگہیں پُر کیجیے:

1۔ اے دو جہاں کے ________________

2۔ اے گلشنوں کے ________________

3۔ ____________ بھی ہیں تیرے

4۔ ____________ بھی ہیں تیرے

5۔ ہر تنج اور ____________ میں

6۔ ہر شاخ اور ____________ میں

# 2- حضرت صدیق اکبرؓ کا ایثار

آپ جو نظم پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "حضرت صدیق اکبرؓ کا ایثار" اس نظم کے لکھنے والے علامہ اقبال ہیں۔

## 2.1۔ شاعر کا تعارف

علامہ اقبال 1877ء میں سیالکوٹ میں پیدا ہوئے۔ انھوں نے اُردو، فارسی اور انگریزی میں کئی کتابیں لکھی ہیں۔ فارسی اور اُردو میں زیادہ تر نظمیں ہیں۔ بانگِ درا، بالِ جبریل، ضربِ کلیم اور ارمغان حجاز ان کی اُردو کتابوں کے نام ہیں۔ نظموں کی ان کتابوں میں انھوں نے اسلامی تعلیمات اور اسلامی طریق زندگی کے بارے میں بتایا ہے۔

## 2.2۔ نظم کا تعارف

یہ نظم علامہ اقبالؒ کی ہے جو ان کی مشہور کتاب "بانگِ درا" سے لی گئی ہے۔ اس نظم میں اقبال نے حضرت ابوبکر صدیقؓ کے ایثار اور قربانی کی ایک اعلیٰ مثال بیان کی ہے، جو بہت مؤثر ہے اور سچے مسلمان کے کردار کا نمونہ پیش کرتی ہے۔

## 2.3۔ نظم، حضرت صدیق اکبرؓ کا ایثار

اِک دن رسولِ پاکؐ نے اصحابؓ سے کہا
دیں مال راہِ حق میں جو ہوں تم میں مال دار

ارشاد سُن کے فرطِ طرب سے عمرؓ اُٹھے
اُس روز ان کے پاس تھے درہم کئی ہزار

دل میں یہ کہہ رہے تھے کہ صدیقؓ سے ضرور
بڑھ کر رکھے گا آج قدم میرا راہوار

لائے غرض کہ مال رسولِ امیںؐ کے پاس
ایثار کی ہے دست نگر ابتدائے کار

پوچھا حضورِ سرورِ عالمؐ نے اے عمرؓ!
اے وہ کہ جوشِ حق سے ترے دل کو ہے قرار

رکھا ہے کچھ عیال کی خاطر بھی تو نے کیا؟
مسلم ہے اپنے خویش و اقارب کا حق گزار

کی عرض "نصف مال ہے فرزند و زن کا حق
باقی جو ہے وہ ملّتِ بیضا پہ ہے نثار"

اتنے میں وہ رفیقِ نبوّت بھی آ گیا
جس سے بنائے عشق و محبت ہے استوار

لے آیا اپنے ساتھ وہ مردِ وفا سرشت
ہر چیز جس سے چشمِ جہاں میں ہو اعتبار

بولے حضورؐ چاہیے فکرِ عیال بھی
کہنے لگا وہ عشق و محبت کا رازدار

پروانے کو چراغ، عنادل کو پھول بس
صدیقؓ کے لیے ہے خدا کا رسولؐ بس

## 2.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| ایثار | قربانی |
| اصحاب | صاحب کی جمع بمعنی ساتھی (یعنی وہ لوگ جو رسولؐ کے ساتھ ہمیشہ رہتے تھے) |
| راہِ حق | اللہ کی راہ میں |
| ارشاد | حکم، فرمان |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| فرطِ طرب سے | نہایت خوشی سے |
| درہم | چاندی کا ایک سکہ |
| راہوار | گھوڑا |
| دستِ نگر | محتاج ،ضرورت مند |
| ابتدائے کار | کام کا آغاز |
| سرورِ عالم | دنیا کا سردار |
| جوشِ حق | حق کا جوش |
| قرار | تسلی ، آرام |
| عیال | بیوی بچے |
| خویش | اپنا |
| اقارب | اقرب کی جمع ، رشتہ دار ، عزیز |
| حق گزار | حق ادا کرنے والا |
| فرزند و زن | بچے اور بیوی |
| ملتِ بیضا | روشن قوم |
| نثار | قربان |
| رفیقِ نبوت | رسولؐ کے دوست یعنی حضرت صدیق اکبرؓ |
| بنائے عشق | عشق کی بنیاد |
| اُستوار | مضبوط |
| مردِ وفا سرشت | جس کی فطرت میں وفا ہو یعنی وفادار آدمی |
| چشمِ جہاں میں | دنیا کی نگاہوں میں |
| فکرِ عیال | بیوی بچوں کی فکر |
| عنادل | عندلیب کی جمع ۔ بلبلیں |

کرنے کے لیے اپنی تمام دولت لے آئے تو آپؐ نے فرمایا کہ اے دوست! تجھ پر اپنے بیوی بچوں کی پرورش کرنا بھی فرض ہے۔ تو پھر تُو نے اپنی دولت میں سے تھوڑا بہت حصہ ان کے لیے کیوں نہیں چھوڑا۔ اس پر اللہ اور اُس کے سچے عاشق نے جواب دیا کہ خدا نگہبان ہے۔

شعر نمبر 11: جس طرح پروانہ شمع کا عاشق ہے اُسے شمع کے علاوہ دنیا کی کسی اور چیز کی خواہش نہیں ہے اور جس طرح بلبل پھول کا عاشق ہوتا ہے اور وہ بھی پھول کے علاوہ دنیا کی کسی چیز سے دوستی نہیں رکھتا، اسی طرح میں بھی اللہ اور اُس کے رسولؐ کا عاشق ہوں۔ لہٰذا میرے اور میرے اہل و عیال کے لیے اللہ اور اُس کا رسولؐ ہی کافی ہے۔ ان کے علاوہ دنیا میں مجھے کسی اور چیز کی خواہش نہیں ہے۔

## 2.6۔ خود آزمائی نمبر 2

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1۔ نظم حضرت ابوبکر صدیقؓ کا ایثار کس کتاب سے لی گئی ہے؟

2۔ ایثار کے کیا معنی ہیں؟

3۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ گھر سے کتنا سامان لائے تھے؟

4۔ حضرت عمرؓ کتنا سامان گھر چھوڑ کر آئے تھے؟

5۔ رفیقِ نبوتؐ کے کیا معنی ہیں؟

(ب) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو دیئے گئے الفاظ کی مدد سے پُر کیجیے:

فرطِ طرب۔ چراغ۔ خدا۔ عشق۔ ایثار۔

1۔ ارشادِ سن کے __________ سے عمرؓ اُٹھے

2۔ __________ کی ہے دست نگر ابتدائے کار

3۔ جس سے بنائے __________ و محبت ہے استوار

4۔ پروانے کو __________ عنادل کو پھول بس

5۔ صدیق کے لیے ہے __________ کا رسولؐ بس

# 3- حُبّ وطن

اب آپ جو نظم پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''حُبّ وطن'' اور اس کے لکھنے والے شاعر الطاف حسین حالی ہیں۔

## 3.1۔ شاعر کا تعارف

حالی اُردو کے پہلے قومی شاعر ہیں۔ شاعرانہ زندگی کا آغاز عام شاعروں کی طرح کیا۔ مرزا غالب کی شاگردی اختیار کی لیکن اشعار میں پیروی میر تقی میر کی کی۔ یہی وجہ ہے کہ حالی کے کلام میں غالب کی مشکل پسندی کے بجائے میر کی سلاست اور روانی نظر آتی ہے۔ 1857ء کی جنگِ آزادی کی ناکامی کے بعد حالی لاہور چلے آئے۔ قیام لاہور ہی کے زمانے میں حالی کے ذہن میں انقلاب برپا ہوا اور ان کی سوچ کا انداز بالکل بدل گیا۔ یہاں انھوں نے مولانا آزاد کے ساتھ مل کر غزل کے بجائے نظم کو ترقی دی اور تمام مروجہ شاعری کی شدید مخالفت کی کیونکہ وہ شاعری بے مقصد اور فرسودہ تھی۔ حالی نے اپنے کلام میں قوم کی اصلاح کی طرف زور دیا۔ ''حُبّ وطن''، ''مناظرہ رحم و انصاف''، ''برکھا رُت'' اور ''نشاط اُمید'' وغیرہ بہت مقبول ہیں۔ مولانا حالی نے سر سید احمد خان کی فرمائش پر ایک طویل نظم مسدس مدوجزر اسلام لکھی، جو مسدس حالی کے نام سے مشہور ہوئی۔ سر سیّد کے ساتھیوں میں سے حالی وہ واحد شخصیت ہیں، جنھوں نے آخری دم تک سر سید کے افکار و نظریات کا پوری طرح ساتھ دیا۔

## 3.2۔ نظم کا تعارف

مولانا حالی نے اپنی نظم ''حُبّ وطن'' میں وطن کی محبت کا صحیح مطلب سمجھایا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ وطن کے تمام باشندوں سے محبت کرنا اور اُن کو راحت و آرام پہنچانا ہر شخص کا فرض ہے۔

## 3.3۔ نظم حُبّ وطن

بیٹھے بے فکر کیا ہو ہم وطنو
اُٹھو، اہلِ وطن کے دوست بنو

مرد ہو تو کسی کے کام آؤ
ورنہ کھاؤ پیو، چلے جاؤ

کھانا کھاؤ تو جی میں شرماؤ
ٹھنڈا پانی پیو تو اشک بہاؤ

کتنے بھائی تمھارے ہیں نادار
زندگی سے ہے جن کا دل بیزار

نوکروں کی، تمھاری جو ہے غذا
ان کو وہ خواب میں نہیں ملتا

جس پہ تم جوتیوں سے پھرتے ہو
واں میسر نہیں وہ اوڑھنے کو

کھاؤ تو پہلے لو خبر ان کی
جن پہ بپتا ہے نیستی کی پڑی

پہنو تو پہلے بھائیوں کو پہناؤ
کہ ہے اُترن تمھاری جن کا بناؤ

ایک ڈالی کے سب ہیں برگ و ثمر
ہے کوئی ان میں خشک اور کوئی تر

جاگنے والو! غافلوں کو جگاؤ
تیرنے والو! ڈوبتوں کو تراؤ

ہیں ملے تم کو چشم و گوش اگر
لو جو لی جائے کوروکر کی خبر

تم اگر ہاتھ پاؤں رکھتے ہو
لنگڑے لولوں کو کچھ سہارا دو

تندرستی کا شکر کیا ہے؟ بتاؤ
رنج بیمار بھائیوں کا بٹاؤ

تم اگر چاہتے ہو ملک کی خیر
نہ کسی ہم وطن کو سمجھو غیر

ملک ہیں اتفاق سے آزاد
شہر ہیں اتفاق سے آباد

قوم جب اتفاق کھو بیٹھی
اپنی پونجی سے ہاتھ دھو بیٹھی

عزتِ قوم چاہتے ہو اگر
جا کے پھیلاؤ ان میں علم و ہنر

ذات کا فخر اور نسب کا غرور
اُٹھ گئے اب جہاں سے یہ دستور

قوم کی عزت اب ہنر سے ہے
علم سے یا کہ سیم و زر سے ہے

کوئی دن میں وہ دور آئے گا
بے ہنر بھیک تک نہ پائے گا

گر نہیں سنتے قول حالی کا
پھر نہ کہنا کہ کوئی کہتا تھا

## 3.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| اہل وطن | وطن والے |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| جی میں | دل میں |
| اشک | آنسو |
| نادار | غریب۔ مفلس |
| بےزار | تنگ |
| واں | وہاں |
| میسر | ملنا |
| بپتا | مصیبت۔ دُکھ۔ تکلیف |
| نیستی | نہ ہونا۔ معدوم |
| اُترن | پہنے ہوئے پُرانے کپڑے |
| بناؤ | سنگھار |
| ڈالی | رشتہ۔ خاندان۔ نسل۔ شاخ |
| برگ | پتا |
| ثمر | پھل |
| خشک | (مراد) غریب |
| تر | (مراد) امیر |
| غافل | بےخبر |
| چشم و گوش | آنکھ اور کان |
| کور و کر | اندھے اور بہرے |
| لُولے | ہاتھوں سے محتاج |
| رنج بیمار بھائیوں کا بٹاؤ | یعنی بیمار بھائیوں کی خدمت کرنا کہ ان کے رنج میں کمی ہو |
| غیر | پرایا |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| اتفاق | میل میلاپ۔ محبت |
| آباد | بسنے والے |
| پونجی | سرمایہ۔ ملکیت |
| ہاتھ دھو بیٹھنا | ہاتھ سے نکل جانا یا کھو دینا |
| علم و ہنر | تعلیم اور فن |
| نسب کا غرور | خاندان پر فخر کرنا یا اعلیٰ نسل ہونے کا دعویٰ کرنا |
| سیم و زر | چاندی اور سونا |
| بے ہنر | نکما۔ بے کار۔ جسے کوئی کام نہ آتا ہو |
| قول | بات |

## 3.5۔ اشعار کی تشریح

شعر نمبر 1 اے میرے وطن کے لوگو! بے فکر ہو کر یوں بیٹھے ہو، اٹھو اور ایک دوسرے کے دوست بنو۔

شعر نمبر 2. انسان کا کام دوسروں کے کام آنا ہے ورنہ کھاتے پیتے تو سب ہی جاندار ہیں۔ پیٹ بھر کر دن میں تین بار کھاتے ہیں لیکن ذرا بھی شرمندگی نہیں ہوتی۔ برف کا ٹھنڈا پانی استعمال کرتے ہو اور تمھاری آنکھوں میں آنسو نہیں آتے۔

شعر نمبر 3: اس لیے کہ تمھارے بہت سے بھائی غریب ہیں اور حالات کی سختی کی وجہ سے زندگی سے بھی بے زار ہیں۔

شعر نمبر 4. جو تمھارے نوکر اور ملازم خوراک کھاتے پیتے ہیں وہ غریبوں کو خواب میں بھی نہیں ملتی۔ تم قیمتی قالین پر جوتوں کے ساتھ گھومتے پھرتے ہو اور غریب اپنا بدن ڈھکنے میں بھی ناکام ہیں۔

شعر نمبر 5. کھانا کھانے سے پہلے ان غریبوں اور ناداروں کی بھی خبر لے لیا کرو، جن کے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔

شعر نمبر 6. نیا لباس ضرور پہنو لیکن غریبوں کے بارے میں بھی ضرور سوچو، جو تمھارے استعمال شدہ کپڑوں سے اپنے جسموں کو ڈھانپتے ہیں۔

شعر نمبر 7 امیر اور غریب سب ایک درخت کے پھول پتے ہیں۔ تمام انسان ایک ہی باپ کی اولاد ہیں۔

## 3.6۔ خود آزمائی نمبر 3

(الف) درج ذیل مصرعے مکمل کیجیے۔

1۔ بیٹھے ہے ______ کیا ہو ہم وطنو!

2۔ ایک ڈالی کے سب ہیں ______ و ثمر

3۔ ______ قوم چاہتے ہو اگر

4۔ قوم کی عزت اب ______ سے ہے

5۔ گر نہیں سنتے قول ______ کا

(ب) مندرجہ ذیل الفاظ کی ضد لکھیں:

1۔ کمال 2۔ دوست 3۔ سزا

4۔ خشک 5۔ دن

# 4- مردِ مُجاہد

اب آپ جو نظم پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''مردِ مجاہد''۔ اس نظم کے لکھنے والے شاعر مولوی شفیع الدین نیّر ہیں۔

## 4.1۔ شاعر کا تعارف

مولوی شفیع الدین نیّر دہلی کے رہنے والے تھے۔ ان کی نظمیں ''اسلامی اخلاق'' کے موضوع پر لکھی ہوتی ہیں۔ زبان آسان ہے۔ تکلف اور مبالغہ نہیں پایا جاتا، جو بات بیان کرتے ہیں اس کا صحیح نقشہ پیش کر دیتے ہیں۔

## 4.2۔ نظم کا تعارف

اس نظم میں انھوں نے ایک مجاہد کی تصویر کھینچی ہے۔ اس کا کردار دکھایا ہے پھر جہاد (یا اسلامی جنگ) کا مقصد واضح کیا ہے۔

## 4.3۔ نظم، مردِ مُجاہد

گھوڑے پہ ہے سوار بہت آن بان سے
ظاہر دلاوری ہے عجب اُس کی شان سے

ٹوٹا ہوا ہے خود، تو ہے وردی پھٹی ہوئی
ہر شے ہے اس کی گرد میں رن کی اَٹی ہوئی

کندھے پہ تیز انی کا ہے نیزہ تلا ہوا
بیٹھا ہے اپنے گھوڑے پہ کیسا ڈٹا ہوا

تلوار تیز پہلو میں ہے اِک لٹک رہی
برچھی سی ہے جو چشمِ عدو میں کھٹک رہی

ظاہر ہے چال ڈھال سے اور رنگ ڈھنگ سے
وہ آ رہا ہے بس ابھی میدانِ جنگ سے

شاید وہ کوئی معرکہ سر کر کے آیا ہے
صف دشمنوں کی زیر و زبر کر کے آیا ہے

ہیں زخم بے شمار، بدن چُور چُور ہے
فرطِ سُرُور سے مگر آنکھوں میں نُور ہے

خوش ہے کسی پہ آپ یہ چڑھ کر نہیں گیا
حملہ ہوئے بغیر یہ بڑھ کر نہیں گیا

یہ سچ ہے خاک و خون سے کھیلا ہے جوش میں
اور دشمنوں کو خوب ہی ریلا ہے جوش میں

جم کر بہادری سے یہ کچھ اس طرح لڑا
بے ساختہ پکار اُٹھے دشمن بھی واہ وا

لیکن کسی کا جنگ میں پیچھا نہیں کیا
مانی شکست جس نے اُسے دکھ نہیں دیا

کچھ اس طرح سے جنگ کا نقشہ جما دیا
کم عمر اور ضعیف کو زد سے بچا دیا

عورت پہ اُس نے ہاتھ اٹھایا نہیں کبھی
بچوں کو بھول کر بھی ڈرایا نہیں کبھی

آبادیوں کو اُس نے مٹایا نہیں ذرا
با امن شہریوں کو ستایا نہیں ذرا

ظلم و ستم مٹانے کو تلوار اُٹھائی تھی
دنیا کے امن کے لیے تیغ آزمائی تھی

یہ آرزو تھی دین کا جھنڈا بلند ہو
دُنیا میں اُس کی قوم سدا ارجمند ہو

ارمان تھا کہ راہِ خدا میں شہید ہو
حق پر فدا ہو جان، تو بس اُس کی عید ہو

یہ مال کے لیے تھی نہ تھی جاہ کے لیے
جنگ، اس کی جنگ تھی فقط اللہ کے لیے

آ شیرِ مردا تجھ کو گلے سے لگائیں ہم
لا خاکِ پا کہ آنکھوں کا سرمہ بنائیں ہم

## 4.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| مردِ مُجاہد | جہاد کرنے والا بہادر مرد |
| آن بان | ٹھاٹ باٹ سے، شان وشوکت سے |
| دلاوری | بہادری |
| خود | لوہے کا ٹوپ، جسے سپاہی میدان جنگ میں پہنتے ہیں |
| گرد | مٹی |
| رن | میدانِ جنگ |
| انی ہوئی | بھری ہوئی |
| انی | نیزے کی نوک |
| برچھی سی | نیزہ کی طرح |
| چشمِ عدو | دشمن کی آنکھیں |
| چال ڈھال سے | چلنے پھرنے کے انداز سے |
| رنگ ڈھنگ سے | طور طریقے سے |
| معرکہ سر کرکے آیا ہے | کوئی مقابلہ فتح کرکے آیا ہے |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| زیروزبر کر کے | تباہ کر کے |
| چُور چُور | تھکا ہوا |
| فرطِ سرور سے | بے حد خوشی سے |
| نور | روشنی |
| خاک وخون سے کھیلا ہے | قتلِ عام کیا ہے |
| ریلا ہے | دھکیلا ہے |
| بے ساختہ | فوراً |
| نقشہ جما دینا | اعتبار جمانا۔ رُسوخ حاصل کرنا |
| زد | نشانہ |
| باامن | امن والے |
| تیغ آزمائی کرنا | مقابلہ کرنا۔ جنگ کرنا |
| جاہ | رتبہ۔ عہدہ |
| خاکِ پا | پاؤں کی مٹی |

## 4.5۔ اشعار کی تشریح

شعر نمبر 1: ایک مجاہد مرد اپنے گھوڑے پر شان وشوکت سے بیٹھا ہوا ہے۔ اس کے چہرے سے بہادری کی ایک عجیب شان دکھائی دے رہی ہے۔

شعر نمبر 2: حالانکہ دشمن سے مقابلہ کرنے میں اس کی وردی جگہ جگہ سے پھٹ گئی ہے اور اس کے سر کا لوہے کا ٹوپ بھی ٹوٹ گیا ہے یہاں تک کہ اس کے جسم کی ہر چیز پر میدانِ جنگ کی مٹی جمی ہوئی ہے۔

شعر نمبر 3: پھر بھی وہ اپنے کندھے سے تیز نوک والا نیزہ لٹکائے ہوئے کس شان سے اپنے گھوڑے پر بیٹھا ہے۔

شعر نمبر 4: اس کی بغل میں تیز دھار کی ایک تلوار لٹک رہی ہے جس سے اس نے دشمنوں کے سر اُڑائے ہیں اور یہ تلوار دشمنوں

کی آنکھ میں کانٹے کی طرح کھٹک رہی ہے۔

شعرنمبر 5: اس کے طور طریقے سے اور اس کی چال ڈھال سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ ابھی ابھی دشمنوں سے مقابلہ کر کے میدانِ جنگ سے چلا آ رہا ہے۔

شعرنمبر 6: شاید وہ دشمنوں سے کوئی مقابلہ فتح کر کے اور میدانِ جنگ میں دشمنوں کی فوج کو تباہ و برباد کر کے چلا آ رہا ہے۔

شعرنمبر 7: حالانکہ اس کے جسم پر بے شمار زخم ہیں جن کی وجہ سے وہ نڈھال ہو رہا ہے لیکن پھر بھی دشمنوں پر فتح پانے کی خوشی اسے اس قدر ہو رہی ہے کہ خوشی کی زیادتی سے اس کی آنکھیں چمک رہی ہیں۔

شعرنمبر 8: وہ اپنے اس فعل سے بے حد خوش ہے کہ اس نے دشمنوں پر پہلے حملہ نہیں کیا بلکہ جب دشمنوں نے اس پر حملہ کیا تو اس کے جواب میں اس نے دشمنوں کو مار بھگایا۔

شعرنمبر 9: یہ سچ ہے کہ میدانِ جنگ میں اس نے خون کی ہولی کھیلی ہے اور دشمنوں کی صفوں کو مار مار کر پیچھے دھکیل دیا۔

شعرنمبر 10: اس مجاہد مرد نے میدانِ جنگ میں بہادری کے ایسے جوہر دکھائے کہ دشمن بھی بے ساختہ اس کی بہادری کی تعریف کرنے لگے۔

شعرنمبر 11: لیکن اس نے صرف انھی پر وار کیا جو مقابلہ میں آئے اور جو ڈر کر میدانِ جنگ سے بھاگ کھڑے ہوئے ان بھاگنے والوں پر اس نے کبھی وار نہیں کیا اور جن لوگوں نے ان کے سامنے ہتھیار ڈال دیے اور ہار مان لی انھیں بھی اس نے کوئی تکلیف نہیں پہنچائی۔

شعرنمبر 12: اس نے میدانِ جنگ میں لڑنے کا کچھ ایسا طریقہ اپنایا کہ بچوں اور بوڑھوں پر اس نے وار نہیں کیا اور ہمیشہ انھیں اپنی تلوار کی زد سے بچاتا رہا۔

شعرنمبر 13: جنگ کے دوران اس نے کبھی عورتوں پر ہاتھ اٹھایا اور نہ بچوں کو ڈرایا دھمکایا بلکہ ان کے ساتھ وہ نرمی سے پیش آتا رہا۔

شعرنمبر 14: اس نے میدانِ جنگ میں تو دشمنوں سے ڈٹ کر مقابلہ کیا لیکن وہ جنگ کی غرض سے پُر امن شہروں اور آبادیوں میں کبھی داخل ہوا اور نہ کبھی پُر امن شہریوں پر تلوار اٹھائی۔

شعرنمبر 15: اس نے صرف دنیا سے ظلم و ستم کا خاتمہ کرنے کی غرض سے جنگ کے لیے تلوار اٹھائی تھی اور دنیا میں امن و امان قائم کرنے کے لیے لڑائی اپنے سر مول لی تھی۔

شعر نمبر 16: میدانِ جنگ میں بس اس کی یہ آرزو تھی کہ اسلام کا پرچم ہمیشہ بلند رہے اور دنیا والے مسلمان قوم کو عزت کی نگاہ سے دیکھیں۔

شعر نمبر 17: اس کے ساتھ ساتھ اس کے دل میں یہ بھی آرزو تھی کہ کسی طرح اسے شہادت کا رتبہ مل جائے اور اگر اس کی جان حق کے راستے میں قربان ہو جائے تو یہ اس کی خوش بختی ہو گی۔

شعر نمبر 18: اس نے لڑائی دولت حاصل کرنے کے لیے لڑی تھی اور نہ کسی عہدہ کے لیے لڑی تھی بلکہ اس نے یہ لڑائی صرف اللہ کے نام کو بلند رکھنے کے لیے لڑی تھی۔

شعر نمبر 19: اے بہادر اور شیر دل مجاہد! آ کہ ہم تجھے اپنے سینے سے لگائیں اور تیرے پیروں کی مٹی کو سرمہ کی طرح اپنی آنکھوں میں لگائیں۔

## 4.6۔ خود آزمائی نمبر 4

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1۔ مجاہد میں کون سی خوبیاں ہوتی ہیں؟

2۔ جہاد کا اصل مقصد کیا ہوتا ہے؟

3۔ مجاہد کی آرزو کیا ہوتی ہے؟

4۔ شہادت اور شہید کا کیا مطلب ہے؟

5۔ مولوی شفیع الدین نیر کی نظمیں کیسی ہوتی ہیں؟

(ب) مندرجہ ذیل الفاظ کے جملے بنائیے:

1۔ آن بان 2۔ عدو 3۔ شہید

4۔ فدا 5۔ آرزو

# 5- آسمان اور تارے

آپ جو نظم پڑھیں گے اس کا عنوان ہے "آسمان اور تارے" اس کے لکھنے والے شاعر مولوی محمد اسماعیل میرٹھی ہیں۔

## 5.1۔ شاعر کا تعارف

مولوی محمد اسماعیل میرٹھی 12 نومبر 1844ء میں پیدا ہوئے۔ وہ بڑے پائے کے عالم اور اُردو کے اچھے ادیب اور شاعر تھے، اس کے علاوہ ایک ماہر استاد بھی تھے۔ وہ قدرتی مناظر اور واقعات کا بیان صاف اور سادہ لفظوں میں کرتے ہیں۔ آپ بچوں کے شاعر کے طور پر مشہور ہیں۔ آپ نے بچوں کے لیے نہایت دلچسپ اور سبق آموز نظمیں تحریر کیں۔ 1917ء میں وفات پائی۔

## 5.2۔ نظم کا تعارف

"آسمان اور تارے" میں شاعر نے نہایت خوبصورت اور دلکش انداز میں تاروں کی خصوصیات بھی بیان کی ہیں اور قدرت کی کاریگری کی تعریف بھی کی ہے۔

## 5.3۔ نظم، آسمان اور تارے

یہ تارے جو ہیں آتے جاتے ہوئے<br>
چمکتے ہوئے، جگمگاتے ہوئے

نظر آ رہے ہیں عجب شان سے<br>
ہیں لٹکے ہوئے سقفِ ایوان سے

چراغ ایسے روشن جو بن تیل ہیں<br>
یہ تیری ہی قدرت کے سب کھیل ہیں

یہ لعل و گہر ہیں جو بکھرے پڑے
زمیں سے بھی اُن میں ہیں اکثر بڑے

نظر میں جو اتنے سے آتے ہیں یہ
بہت دور چکّر لگاتے ہیں یہ

پڑے اپنے چکّر میں ہیں گھومتے
ترے حکم کے ذوق میں جھومتے

یہ قائم ہیں تیری ہی تقدیر سے
بندھے ہیں بہم سخت زنجیر سے

وہ زنجیر کیا ہے؟ کشش باہمی
نہ اس میں خلل ہے نہ بیشی کمی

عجب تو نے باندھی ہے یہ باگ ڈور
مثلاً سب کا رہتا ہے آپس میں زور

یہ سب لگ رہے ہیں اسی لاگ پر
لگاتے ہیں چکّر اسی باگ پر

نشے میں اطاعت کے سب چُور ہیں
کہ قانونِ قدرت سے مجبور ہیں

## 5.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| سقف | چھت |
| ایوان | محل۔ بڑا مکان |
| بن تیل | بغیر تیل کے |

| الفاظ | معنی |
| --- | --- |
| گُہر | موتی |
| ذوق | شوق |
| جھومنا | مست ہونا |
| تقدیر | حکم۔قدرت کا قانون |
| بہم | آپس میں |
| بیشی | زیادہ ہونا |
| باگ ڈور | لگام،کنٹرول |
| تُلا رہنا | برابر رہنا |
| لاگ | شوق،تعلق |
| اطاعت | حکم کی تعمیل |

## 5.5۔ اشعار کی تشریح

شعر نمبر 1: نیلے آسمان میں رات کے وقت جو چھوٹے چھوٹے تارے چمکتے اور جگمگاتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں اور کبھی کبھی ان میں سے اِدھر سے اُدھر بھاگتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

شعر نمبر 2: یہ کچھ اس شان سے چمک رہے ہیں اور ایسا منظر پیش کر رہے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے، جیسے کسی عالی شان محل کی نیلی چھت میں بجلی کے چھوٹے چھوٹے بے شمار بلب روشن ہوں۔

شعر نمبر 3: اے خدا! یہ تیری ہی قدرت کی کاریگری ہے کہ آسمان میں تو نے ایسے بے شمار چراغ روشن کیے ہیں جنھیں نہ تیل کی ضرورت ہے اور نہ بتی کی۔

شعر نمبر 4: آسمان میں جو رات کو ہمیں بے شمار تارے چمکتے ہوئے نظر آتے ہیں۔انھیں دیکھ کر ایسا محسوس ہوتا ہے، جیسے کسی نے نیلے فرش پر بے شمار ہیرے جواہرات بکھیر دیئے ہیں۔اگر چہ ہمیں تارے بہت چھوٹے چھوٹے نظر آتے ہیں لیکن حقیقت میں یہ بہت بڑے ہیں بلکہ ان میں سے بہت سے تارے تو ایسے ہیں جو زمین سے بھی بڑے ہوتے ہیں۔

شعر نمبر 5: اگرچہ فاصلے کی وجہ سے تارے ہمیں چھوٹے چھوٹے نظر آتے ہیں لیکن یہ قطر میں بہت بڑے ہیں اور یہ گھومتے ہوئے بڑی دور دور کا چکر لگاتے ہیں۔

شعر نمبر 6: تارے آسمان میں روزِ ازل سے ہی اپنے اپنے مخصوص دائرہ میں چکر لگانے میں مصروف ہیں اور دراصل اے خدا! یہ سب تیرے حکم کی تعمیل کے شوق میں بہت مست ہیں اور تیرا حکم بجالا رہے ہیں۔

شعر نمبر 7: اے خدا! آسمان میں جو تارے ہمیں اپنی اپنی جگہ دکھائی دیتے ہیں۔ نہ اِدھر نہ اُدھر سرکتے ہیں۔ یہ صرف تیرے ہی حکم سے اپنی جگہ قائم ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے انھیں کسی زنجیر سے سختی کے ساتھ باندھ دیا گیا ہے۔

شعر نمبر 8: مگر انھیں کسی لوہے کی زنجیر سے نہیں باندھا گیا ہے بلکہ ہر تارے میں اللہ نے مقناطیسی طاقت پیدا کی ہے جس کی وجہ سے ان سب میں کشش کی طاقت ہے جو ہر تارے میں برابر ہے۔ نہ کسی میں یہ کشش زیادہ ہے اور نہ کسی میں کم ہے اور نہ اس کشش میں کوئی خرابی ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ اپنی جگہ سے ہل نہیں سکتے۔

شعر نمبر 9: اے خدا! تو نے تاروں پر ایسا حکم عائد کیا ہے اور انھیں ایسا نظام دیا ہے کہ جس کے خلاف وہ بال برابر بھی حرکت نہیں کر سکتے۔ یہ تیرے حکم اور قانون کی وجہ ہے کہ ان سب میں کشش کی طاقت ہمیشہ برابر رہتی ہے۔

شعر نمبر 10: اے خدا! آسمان کے تارے اسی کام میں مصروف ہیں جس کا تو نے حکم دیا ہے اور وہ سب اپنے اپنے اس دائرہ میں چکر لگا رہے ہیں جو تو نے ان کے لیے مقرر کیا ہے۔

شعر نمبر 11: آسمان کے تمام تارے خدا کے حکم کی تعمیل کر رہے ہیں بلکہ ایسا کرنے کے لیے مجبور ہیں کیونکہ وہ خدا کے حکم کے بغیر کچھ نہیں کر سکتے۔

## 5.6۔ خود آزمائی نمبر 5

(الف) مندرجہ ذیل خالی جگہوں کو پُر کریں۔

1۔ یہ ______ دگہر ہیں جو بکھرے پڑے

2۔ یہ قائم ہیں تیری ہی ______ سے

3۔ عجب تو نے باندھی ہے یہ ______ ڈور

4۔ نشے میں ______ کے سب چور ہیں

5۔ کہ قانون ______ سے مجبور ہیں

(ب) شعر کا مطلب واضح کیجیے:

یہ قائم ہیں تیری ہی تقدیر سے
بندھے ہیں ہم سخت زنجیر سے

(ج) ان لفظوں کو جملوں میں استعمال کریں۔

1۔ ان تیل 2۔ ذوق 3۔ نشے میں چور

4۔ مجبور 5۔ لاگ

# 6- آمدِ بہار

اب آپ جو نظم آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''آمدِ بہار'' اور اس کے لکھنے والے شاعر احمد علی شوق قدوائی ہیں۔

## 6.1۔ شاعر کا تعارف

شوق قدوائی کا اصل نام احمد علی تھا۔ اُن کے کلام میں سادگی ہے۔ محاوروں کا استعمال اچھے طریقوں سے کرتے ہیں۔ 1935ء میں وفات پائی۔

## 6.2۔ نظم کا تعارف

آمدِ بہار میں شاعر نے بہار کی آمد کا نقشہ نہایت سادگی اور خوبی سے کھینچا ہے۔ خوبصورت تشبیہات کے استعمال سے نظم کی خوبصورتی میں اضافہ کیا گیا ہے۔ تشبیہ کے آسان معنی کسی ایک چیز کو دوسری چیز سے ملتی جلتی قرار دینا ہوتا ہے۔ اسی نظم میں چاندنی کے پھول کو تارے سے تشبیہ دی گئی ہے۔ اب آپ یہ نظم پڑھیں اور اس سے لطف اٹھائیں۔

## 6.3۔ نظم، آمدِ بہار

ہوا چاروں طرف اقصائے عالم میں پکار آئی
بہار آئی، بہار آئی، بہار آئی، بہار آئی

ہوائے صبح اس کے ساتھ پنکھا جھلتی آتی ہے
ہنسی پڑتی ہیں کلیاں جب یہ ان کو منہ لگاتی ہے

پہاڑوں سے بہایا اس نے برف صاف پگھلا کر
رواں ہو کر وہی پانی، سمندر میں گرا جا کر

نسیم باغ نے سیکھا چلن اترا کے چلنے کا
زمانہ آ گیا پردے سے سبزے کے نکلنے کا

دلہن کی شکل پر گل نے لباس سُرخ پہنا ہے
شجر کے جسم پر کیا خوشنما پھولوں کا گہنا ہے

تعجب کیا جو ہیبت سے خزاں کے منہ پہ زردی
کہ وہ فوج اُس پہ غالب آئی جس کی سبز وردی . . .

پلاتی ہے شجر کو اوس اپنا دودھ لا لا کر
محبت سے ہوا منہ چومتی ہے بار بار آ کر

جڑیں اندر ہی اندر پھیل کر قوت پکڑتی ہیں
زمیں ان کو جکڑتی ہے، زمیں کو وہ جکڑتی ہیں

چمن اور دشت میں ہے ہر طرف انبار پھولوں کا
جدھر دیکھو زمیں پہنے ہوئے ہے ہار پھولوں کا

ہیں روشن چاندنی کے پھول یا تارے چمکتے ہیں
کھلے ہیں پھول لالے کے کہ انگارے دہکتے ہیں

ہزاروں رنگ کی چڑیاں ہیں شکلیں خوشنما جن کی
ادائیں دلربا جن کی، صدائیں نغمہ زا جن کی

بہار آنے سے خوش ہیں ہر طرف اِتراتی پھرتی ہیں
ہوا تو ناچتی پھرتی ہے، چڑیاں گاتی پھرتی ہیں

## 6.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| اقصائے عالم | دنیا میں دور دور |
| پکار آئی | خبر آئی ۔ اعلان ہوا |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| بہار آئی | بہار کا موسم آ گیا ہے |
| ہوائے صبح | صبح کی ہوا |
| کلیوں کا ہنسنا | کلیوں کا پھول بننا |
| منہ لگاتی ہے | چھوتی ہے، چومتی ہے |
| رواں ہوکر | جاری ہوکر، بہہ کر |
| شمیم | خوشبو |
| چلن | طریقہ، ڈھنگ |
| اترا کے چلنے کا | ناز سے چلنے کا |
| پرے سے سبزہ نکلنا | زمیں سے سبز گھاس کا پیدا ہونا |
| شجر | درخت |
| گہنا | زیور |
| سبز وردی | ہرے رنگ کا لباس |
| نغمہ زا | نغمہ بکھیرنے والی |

## 6.5۔ اشعار کی تشریح

شعر نمبر 1: ہوا نے دنیا میں دور دور گھوم کر چاروں طرف یہ اعلان کر دیا ہے کہ اے دنیا والو! خوشیاں مناؤ کہ اب بہار کا موسم آ گیا ہے۔

شعر نمبر 2: اب اس موسم میں صبح کی ٹھنڈی ہوا باغوں میں پنکھا جھلتی ہوئی نظر آتی ہے اور جب ہوا کلیوں کا منہ چومتی ہے تو ساری کلیاں ایک دم کھل کر ہنس پڑتی ہیں (یعنی ساری کلیاں کھل کر پھول بن جاتی ہیں)

شعر نمبر 3: اس موسم میں پہاڑوں پر جمی ہوئی برف بھی پگھل پگھل کر بہنا شروع ہوگئی ہے اور پہاڑوں کے دامن میں پانی کی ندیاں جاری ہوگئی ہیں جن کا پانی دور دور میدانوں میں بہتا ہوا سمندر میں جا کر گر رہا ہے۔

شعرنمبر 4: اس موسم میں شمیم (خوشبو) نے بھی باغ میں اترا اترا کر چلنے کا ڈھنگ سیکھ لیا ہے (یعنی باغ کی خوشبو آج کل چاروں طرف اٹھلاتی ہوئی بڑے ناز و انداز سے پھرتی ہے) اور اب وہ زمانہ آ گیا ہے جس میں ہر طرف سبزہ اُگ آتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے قدرت نے ساری زمین پر سبز مخمل کا فرش بچھا دیا ہے۔

شعرنمبر 5: دلہن کی طرح گلاب کے پھولوں نے بھی اس موسم میں سرخ لباس پہن لیا ہے (یعنی باغ میں چاروں طرف سرخ پھول کھل گئے ہیں) اور باغ کے ہر درخت اور ہر پودے پر قسم قسم کے خوش رنگ پھول اس قدر کھلے ہوئے ہیں جنھیں دیکھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ درختوں نے بہار کی آمد کی خوشی میں پھولوں کے بنے ہوئے زیورات پہن لیے ہیں۔

شعرنمبر 6: خزاں کے موسم میں درخت کا پتہ پیلا ہو جاتا ہے اور باغوں میں ہر طرف ہریالی کی بجائے پیلاہٹ چھا جاتی ہے جس طرح کسی شخص کا چہرہ کسی خوف یا ہیبت کی وجہ سے زرد پڑ جاتا ہے۔ اسی طرح خزاں کے موسم میں ہر طرف زردی چھا جاتی ہے۔ یہاں شاعر کہتا ہے کہ بہار کی آمد سے پہلے باغوں میں پیلاہٹ ہے۔ یہ پیلاہٹ بے وجہ نہیں ہے بلکہ بہار کے موسم نے آ کر خزاں کو شکست دے دی ہے اور ہر طرف اپنا قبضہ جمانا شروع کر دیا ہے۔ لہٰذا بہار کی سبز وردی فوج کے ڈر سے خزاں کا چہرہ پیلا پڑ گیا ہے۔

شعرنمبر 7: بہار کے موسم میں صبح کے وقت شبنم پڑتی ہے اور درختوں اور پتوں پر اس کے سفید قطرے جم جاتے ہیں کیونکہ شبنم کے قطروں کا رنگ دودھ کی بوند کی طرح سفید ہوتا ہے۔ اس مناسبت سے شاعر نے یہاں شبنم کے قطروں کو دودھ سے تشبیہ دی ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ جب بہار کا موسم آتا ہے تو صبح صبح شبنم بھی آ کر سوکھے پتوں کو اپنا دودھ پلاتی ہے اور ساتھ ہی صبح کی ہوا بھی آ کر پتوں کا اس طرح منہ چومتی ہے جس طرح ماں اپنے بچے کو دودھ پلاتی ہے اور ساتھ ہی لاڈ سے اس کا منہ چومتی جاتی ہے۔

شعرنمبر 8: خزاں کے موسم میں درختوں اور پودوں کی جڑیں بھی خشک ہو کر کمزور اور بے جان ہو جاتی ہیں لیکن جب بہار کا موسم آتا ہے خشک جڑوں میں پھر سے تازگی آ جاتی ہے اور بے جان جڑوں میں دوبارہ جان پڑ جاتی ہے۔ پھر یہ جڑیں ایسی طاقتور ہو جاتی ہیں کہ زمین میں مضبوطی کے ساتھ جم جاتی ہیں اور انھیں زمین بھی مضبوط پکڑ لیتی ہے۔

شعرنمبر 9: بہار کے موسم میں باغوں اور جنگلوں میں ہر طرف قسم قسم کے خوش نما پھول کھل جاتے ہیں اور جس طرف نظر جاتی ہے پھول ہی پھول دکھائی دیتے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ زمین نے بہار کی آمد کی خوشی میں پھولوں کا ہار پہن لیا ہے۔

شعرنمبر 10: باغوں میں ہر طرف کھلے ہوئے چاندنی کے سفید سفید پھولوں کو دیکھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے یہ پھول نہیں بلکہ آسمان نے بہار کی خوشی میں زمین پر تارے بکھیر دیئے ہیں اور باغوں میں وہی تارے چمک رہے ہیں۔ اسی طرح باغوں میں ہر طرف لالے کے پھول اس قدر کھلے ہوئے ہیں جنھیں دیکھ کر ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے کسی نے باغ میں ہر طرف انگارے روشن کر دیئے ہیں۔

شعرنمبر 11 جب بہار کا موسم آتا ہے تو باغوں میں ہر طرف بہت سے رنگوں کی حسین اور خوبصورت چڑیاں ادھر سے اُدھر پھدکتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ اس موسم میں ان کی ادائیں بھی دلوں کو بھاتی ہیں اور وہ اپنی آرزوں میں ایسے میٹھے اور سُریلے نغمے گاتی ہیں جسے سن کر لوگوں کے دل خوش ہو جاتے ہیں۔

شعرنمبر 12: مختلف رنگوں کی یہ حسین چڑیاں دراصل بہار کی آمد کی خوشی میں ہر طرف اٹھلاتی، اتراتی اور خوشیاں مناتی پھرتی ہیں اور جب یہ چڑیاں فضا میں سُریلے نغمے بکھیرتی ہیں تو ہوا بھی خوش ہو کر ان کے ساتھ ناچنے لگتی ہے۔

## 6.6۔ خود آزمائی نمبر 6

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے مختصر جوابات دیں۔

1۔ شوق قدوائی کا اصل نام کیا تھا؟

2۔ اس نظم میں مندرجہ ذیل چیزوں کو کن چیزوں سے تشبیہ دی گئی ہے؟

گل، شجر، لالے کے پھول، کلی، چہرہ

3۔ تشبیہ سے کلام میں کیا ہوتا ہے؟

4۔ تشبیہ کسے کہتے ہیں؟

5۔ شوق قدوائی کی وفات کب ہوئی؟

(ب) مندرجہ ذیل الفاظ کی ضد لکھیں۔

1- صبح 2- بہار 3- سیاہ

4- محبت 5- پھول

# 7- آدمی نامہ

## 7.1۔ شاعر کا تعارف

نظیر اکبرآبادی اردو کے مشہور شاعروں میں سے ہیں۔ اصل نام ولی محمد اور نظیر تخلص تھا۔ وہ 1735ء میں دہلی میں پیدا ہوئے اور 1830ء میں آگرہ میں وفات پائی۔

نظیر اکبرآبادی عوامی شاعر کہلاتے ہیں۔ ان کی شاعری میں عام لوگوں کی خوشیاں، دُکھ درد، رسم و رواج، دلچسپیوں، مشاغل اور عوامی احساسات و جذبات پائے جاتے ہیں۔ موضوعات کے اعتبار سے نظیر اکبرآبادی کی شاعری بہت وسیع اور رنگا رنگ ہے۔

## 7.2۔ نظم کا تعارف

کسی ایک موضوع پر لکھے ہوئے اشعار کے مجموعے کو نظم کہتے ہیں مثلاً برسات، دیہات کی شام، صبح کا منظر وغیرہ۔ کسی بھی موضوع پر نظم کہی جا سکتی ہے اور ہیئت کی بھی کوئی قید نہیں۔ نظم کی چند مشہور ہیئتیں یہ ہیں (1) مثلث (جس میں تین مصرعوں کا ایک بند ہوتا ہے۔) (2) مربع (جس میں چار مصرعوں کا ایک بند ہوتا ہے۔ (3) مخمس (جس میں پانچ مصرعوں کا ایک بند ہوتا ہے) (4) مسدس (جس میں چھ مصرعوں کا ایک بند ہوتا ہے۔)

نظیر اکبرآبادی کی یہ نظم "آدمی نامہ" ہیئت کے لحاظ سے مخمس ہے کیونکہ اس کے ہر بند میں پانچ مصرعے ہیں۔

## 7.3۔ نظم، آدمی نامہ

دنیا میں بادشہ ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
اور مفلس و گدا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
زردار، بے نوا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
نعمت جو کھا رہا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی
ٹکڑے جو مانگتا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

یاں آدمی پہ جان کو وارے ہے آدمی
اور آدمی ہی تیغ سے مارے ہے آدمی
پگڑی بھی آدمی کی اُتارے ہے آدمی
چلّا کے آدمی کو پکارے ہے آدمی
اور سُن کے دوڑتا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

مسجد بھی آدمی نے بنائی ہے اے میاں
بنتے ہیں آدمی ہی امام اور خطبہ خواں
پڑھتے ہیں آدمی ہی قرآن اور نماز، یاں
اور آدمی ہی اُن کی چُراتے ہیں جوتیاں
جو اُن کو تاڑتا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

چلتا ہے آدمی ہی مسافر ہو، لے کے مال
اور آدمی ہی مارے ہے پھانسی گلے میں ڈال
یاں آدمی ہی صید ہے اور آدمی ہی جال
سچا بھی آدمی ہی نکلتا ہے میرے لال
اور جھوٹ کا بھرا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

اِک آدمی ہیں جن کے یہ کچھ زرق برق ہیں
روپے کے ان کے پاؤں ہیں سونے کے فرق ہیں
جھمکے تمام غرب سے لے تا بہ شرق ہیں
کم خواب، تاش، شال دوشالوں میں غرق ہیں
اور چیتھڑوں لگا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

اشراف اور کمینے سے لے شاہ تا وزیر
ہیں آدمی ہی صاحبِ عزّت بھی اور حقیر

یاں آدمی مرید ہیں اور آدمی ہی پیر
اچھا بھی آدمی ہی کہاتا ہے اے نظیر
اور سب سے جو بُرا ہے، سو ہے وہ بھی آدمی

## 7.4۔ مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| پادشہ | بادشاہ |
| مفلس | نہایت غریب |
| گدا | فقیر، بھکاری |
| زردار | مالدار۔ پیسے والا |
| بے نوا | بے سہارا |
| نعمت | عمدہ چیزیں |
| ٹکڑے | بچی ہوئی روٹی |
| جان وارنا | جان قربان کرنا |
| تیغ | تلوار |
| پگڑی اتارنا | ذلیل کرنا |
| خطبہ خواں | خطیب۔ تقریر کرنے والا |
| تاڑنا | نظر رکھنا |
| صید | شکار |
| میرے لال | میرے پیارے |
| زرق برق | شان وشوکت۔ چمک دمک |
| فرق | ماتھا۔ پیشانی |

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| جھمکے | کان کا زیور |
| غرب سے تا بہ شرق | مغرب سے مشرق تک |
| کم خواب | قیمتی ریشمی کپڑا |
| تاش | زری کا کپڑا |
| شال دوشالے | قیمتی ریشمی اور گرم چادریں |
| چیتھڑے | پھٹا پرانا کپڑا |
| اشراف | شریف |
| کمینہ | ذلیل، گھٹیا |
| حقیر | کمتر |
| صاحب عزت | عزت دار |
| کہاتا ہے | کہلاتا ہے |

## 7.5۔ اشعار کی تشریح

### پہلے بند کی تشریح

ایک آدمی دنیا میں بادشاہی کر رہا ہے۔ مال و دولت کی ریل پیل ہے۔ ہر طرح کا عیش و آرام ہے اور دوسرا آدمی پائی پائی کو محتاج ہے اور غربت کی زندگی بسر کر رہا ہے۔

اسی طرح ایک آدمی اگر مالدار ہے اور دوسرا بالکل بے سہارا۔ کہیں ایک آدمی عمدہ اور لذیز پکوان کھا رہا ہوتا ہے تو دوسرا آدمی بھیک کے ٹکڑوں پر گزارا کرنے پر مجبور ہے۔ مالدار اور مفلس دونوں طرح کے آدمیوں کی زندگی میں کتنا فرق ہے۔ اس بند میں بعض باتوں کی تکرار ملتی ہے جو نظم کا خاص اسلوب ہے۔

## دوسرے بند کی تشریح

دنیا میں ایسے مخلص اور ایثار والے آدمی بھی موجود ہیں جو اپنی جان تک دوسروں پر قربان کر دیتے ہیں جبکہ اس کے مقابلے میں ایسے ظالم انسان بھی ہیں جو انسان کو قتل کرنے سے دریغ نہیں کرتے۔ پھر وہ بھی انسان ہیں جو دوسرے انسانوں کو ذلیل کرتے اور رعب اور حکم چلاتے ہیں اور وہ بے چارہ بھی انسان ہے جو اس حکم پر دیوانہ وار لپکتا ہے۔

## تیسرے بند کی تشریح

انسان ہی مسجدیں بناتے اور انسان ہی امامت کراتے اور خطبہ دیتے، قرآن کی تلاوت کرتے اور نماز ادا کرتے ہیں۔ ایسے گمراہ لوگ بھی موجود ہیں جو جوتے چرانے کے چکر میں رہتے ہیں اور جو ان پر نظر رکھتا ہے وہ بھی آدمی ہے۔

## چوتھے بند کی تشریح

یہاں جو شخص روپے پیسے کے ساتھ سفر پر نکلتا ہے۔ وہ بھی آدمی ہے اور جو ڈاکو اس کو لوٹ لیتا ہے اور گلے میں پھندا ڈال کر مار دیتا ہے، وہ بھی آدمی ہے۔ اس طرح گویا شکار بھی آدمی ہے اور شکاری بھی۔ دوسری طرف وہ بھی آدمی ہے جو سچ بولتا ہے اور وہ بھی جو جھوٹ میں پوری طرح غرق ہے۔

## پانچویں بند کی تشریح

کچھ ایسے انسان بھی ہیں جو بڑی شان و شوکت سے زندگی گزارتے ہیں اور انھوں نے سونے چاندی کے اتنے زیورات پہنے ہوئے ہیں۔ بس یوں لگتا ہے گویا ان کے پاؤں چاندی اور سر سونے کے بنے ہوئے ہیں۔ ان کے تمام جسم پر زیورات چمک رہے ہوتے ہیں جبکہ دوسری جانب وہ قسمت کا مارا بھی انسان ہی ہوتا ہے جسے باعزت لباس تو دور کی بات ہے، پھٹے پرانے کپڑے بھی نصیب نہیں ہوتے کہ وہ اپنا تن ڈھانپ سکے۔

## چھٹے بند کی تشریح

عام شرفاء اور کمینے لوگوں سے لے کر بادشاہ اور وزیر تک یہ سب انسان ہی ہیں جو صاحب عزت یعنی عزت دار بھی ہوتے ہیں اور جو ذلیل و خوار ہیں، وہ بھی آدمی ہیں۔ پھر انسانوں ہی میں سے ایک طبقہ مریدوں اور دوسرا پیروں کا ہوتا ہے یعنی بعض خدمت کرتے ہیں اور بعض کرواتے ہیں۔ اچھے لوگ بھی آدمی ہوتے ہیں اور بدترین اخلاق و کردار کے مالک بھی

آدمی کی اولاد ہیں۔

اس نظم میں شاعر نے روحانی اور مادی اعتبار سے انسانوں کے مختلف طبقوں پر اظہار خیال کیا ہے اور انسانوں نے اپنے طور پر جو عدم مساوات قائم کر رکھی ہے اس پر تعجب اور افسوس کا اظہار کیا ہے۔

## 7.6۔ خود آزمائی نمبر 7

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات دیں۔

1۔ نظم "آدمی نامہ" کس نے لکھی؟

2۔ نظیر اکبر آبادی کہاں پیدا ہوئے؟

3۔ عوامی شاعر کس کو کہتے ہیں؟

4۔ نظیر اکبر آبادی کا انتقال کہاں اور کس سن میں ہوا؟

5۔ دنیا میں کیسے کیسے آدمی ہیں؟

(ب) مندرجہ ذیل واحد کی جمع اور جمع کی واحد بنائیں۔

1- خطبات 2- مسجد 3- اشراف 4- وزیر 5- نعت

# 8- رُباعیات

## 8.1- شاعر کا تعارف

اب آپ جو رباعی پڑھیں گے، اس کا عنوان ہے ''عبرت'' اور اس کے لکھنے والے میر انیس ہیں۔ میر انیس کا پورا نام میر ببر علی اور انیس تخلص تھا۔ ان کے دادا میر حسن اور والد خلیق تھے۔ انیس کو شاعری کا فن ورثہ میں ملا تھا۔ آپ اُردو کے عظیم مرثیہ گو مانے جاتے ہیں۔

## 8.2- رُباعی کی تعریف

رباعی شاعری کی ایک ایسی قسم ہے جس میں چار مصرعے ہوتے ہیں۔ ربع کے معنی عربی میں چار کے ہوتے ہیں۔ شاعر اپنے مضمون کو چار مصرعوں میں قلمبند کرتا ہے۔ رباعی اپنی مخصوص بحر اور وزن کے اعتبار سے پہچانی جاتی ہے۔

## 8.3- عبرت

آغوشِ لحد میں جب کہ سونا ہو گا

جُز خاک نہ تکیہ نہ بچھونا ہو گا

تنہائی میں آہ! کون ہو گا انیس

ہم ہوں گے اور قبر کا کونا ہو گا

مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| عبرت | نصیحت |
| آغوشِ لحد | قبر کی گود۔ قبر کا کونا |
| جز خاک | سوائے خاک کے |
| تنہائی | اکیلا پن |

## تشریح

اس رباعی میں شاعر کہتا ہے کہ دنیا میں ہم چاہے کتنی ہی عیش کی زندگی بسر کریں لیکن ہم مر جائیں گے تو ہمارے عزیز اور رشتہ دار ہمیں قبر کے ایک کونے میں ڈال آئیں گے جہاں نہ ہمیں ریشمی گدے اور مخمل کے تکیے میسر ہوں گے اور نہ ہی ہمیں وہاں عیش کا سامان ملے گا بلکہ قبر میں مٹی میں ہی ہمارا تکیہ ہوگا اور مٹی ہی ہمارا بستر ہوگا اور کوئی دوست عزیز ہمارے ساتھ نہ ہوگا بلکہ قبر کی تنہائی میں ہم اکیلے ہوں گے۔

## 8.4۔ شاعر کا تعارف

اب جو رباعی آپ پڑھیں گے اس کا عنوان ہے ''دنیا غرض کی ہے'' اور اس کے لکھنے والے داغ دہلوی ہیں۔ نواب مرزا خاں داغ 1831ء میں دہلی میں پیدا ہوئے اور 1900ء میں اس جہان فانی سے کوچ کر گئے۔ آپ کے والد کا نام شمس الدین تھا۔ آپ کے دو دیوان ''گلزار داغ'' اور ''آفتاب داغ'' یادگار ہیں۔ ایک مثنوی ''فریاد داغ'' چند قصائد اور رباعیات بھی موجود ہیں۔ داغ کے کلام میں سب سے بڑی خوبی سادہ زبان ہے۔ مشکل الفاظ اور فارسی تراکیب سے انھوں نے گریز کیا ہے۔ ان کے ہاں خالص اُردو زبان ملتی ہے۔

## 8.5۔ رباعی کا تعارف

رباعی ''دنیا غرض کی ہے'' داغ دہلوی نے لکھی ہے۔ داغ دہلوی اس رباعی میں کہتے ہیں کہ دنیا میں خود غرضی اور مطلب پرستی کے سوا کچھ نہیں ہے۔

## 8.6۔ دُنیا غرض کی ہے

بے گانہ یہاں ہر اک یگانہ دیکھا

اپنے مطلب کا سب زمانہ دیکھا

جس کو دیکھا غرض کا اپنی

دنیا کا عجب کارخانہ دیکھا

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| بے گانہ | غیر، اجنبی، پرایا |
| یگانہ | اپنا، دوست |
| غرض | مطلب، مقصد |

### تشریح

اس رباعی کے پہلے مصرعے میں صنعتِ تضاد ہے۔ داغ دہلوی اس رباعی میں کہتے ہیں کہ دنیا بھی کتنی عجیب جگہ ہے جہاں خودغرضی اور مطلب پرستی کے سوا کچھ نہیں اور جب اس کا مطلب پورا ہو جاتا ہے تو وہ اپنا تعلق ختم کر لیتا ہے اور اس میں پہلی سی محبت نہیں رہتی۔ جب غرض ختم ہو جاتی ہے تو اپنا بھی غیر بن جاتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ دنیا میں خودغرضی اور مطلب پرستی کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔

## 8.7۔ رباعیات اور شاعر کا تعارف

اب آپ جو رباعیات پڑھیں گے اس کے عنوانات ہیں ''کامیابی کا گر''، ''احسان کا بدلہ'' اور ''نیکوں کی جانچ''۔ ان کے لکھنے والے الطاف حسین حالی ہیں۔

مولانا الطاف حسین حالی 1837ء میں پانی پت میں پیدا ہوئے۔ حالی کے والد کا نام خواجہ ایزد بخش تھا۔ 30 دسمبر 1914ء کو اس عالمِ فانی سے کوچ کر گئے۔

حالی اُردو شاعری میں ایک نئے رنگ کے موجد ہیں۔ رسمی شاعری کو ترک کر کے قومی اور اصلاحی شاعری کی طرف توجہ دی۔ ''حیاتِ جاوید''، ''یادگارِ غالب'' اور ''مقدمہ شعروشاعری'' ان کی مشہور کتابیں ہیں۔

## 8.8۔ کامیابی کا گر

دنیا کو ہمیشہ نقشِ فانی سمجھو

روداد جہاں کو اک کہانی سمجھو

پر جب کرو آغاز کوئی کام بڑا
ہر سانس کو عمر جاودانی سمجھو

## مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| کامیابی | کامرانی، مقصد پورا ہونا |
| گُر | ترکیب، طریقہ |
| نقش | نشان، تصور |
| نقش فانی | ایسا نشان جو جلدی مٹ جائے، فنا ہونے والا نقش |
| روداد | سرگزشت |
| پر | لیکن |
| آغاز | شروع |
| عمر جاودانی | ہمیشہ رہنے والی عمر۔ غیر فانی زندگی |

## تشریح

اس رباعی میں مولانا حالی دنیا میں کامیاب زندگی گزارنے کا طریقہ بتاتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اے دوستو! یاد رکھو کہ دنیا ایک عارضی اور فانی جگہ ہے لہٰذا دنیا کی کسی چیز سے دل نہ لگاؤ۔ اس طرح دنیا کی ہزاروں سال کی تاریخ کو صرف ایک کہانی سمجھو۔ ایسی کہانی جو جلد ختم ہونے والی ہے مگر ہاں ساتھ یہ بھی یاد رکھو۔ اپنی زندگی میں جب کوئی نیک کام کرنے میں تم جس قدر سانس لوگے یا جتنا وقت گزارو گے تو تمہارا وہ وقت زندہ رہے گا کیونکہ انسان خود فنا ہو جاتا ہے لیکن اس کے نیک کاموں اور نیک اعمال کی وجہ سے اس کا نام ہمیشہ زندہ رہتا ہے۔

## 8.9۔ احسان کا بدلہ

احسان کے ہے گر صلے کی خواہش تم کو
اس سے تو یہ بہتر ہے کہ احساں نہ کرو
کرتے ہو اگر احسان تو کر دو اسے عام
اتنا کہ جہاں میں کوئی ممنون نہ ہو

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| احسان | نیکی۔ بھلائی |
| صلہ | بدلہ، عوض |
| عام کردو | پھیلا دو |
| ممنون | جس پر احسان کیا گیا |

### تشریح

اس رباعی میں مولانا حالی ان لوگوں کو نصیحت فرماتے ہیں جو دوسروں کے ساتھ نیکی یا بھلائی اس لیے کرتے ہیں کہ وہ اپنے احسان کا کچھ نہ کچھ بدلہ چاہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر تم کسی کے ساتھ نیکی کرتے ہو اور پھر اس سے اپنی نیکی یا احسان کے بدلے کی خواہش رکھتے ہو تو اس سے بہتر تو یہ ہے کہ تم اس کے ساتھ نیکی کرو ہی نہیں کیونکہ احسان وہی ہوتا ہے جو کسی کے ساتھ بے غرض کیا جائے۔ یا دنیا میں ہر شخص کے ساتھ اپنے احسان کو اس قدر عام کردو کہ پھر کوئی تمھارے احسان کا ممنون نہ ہو۔
مقصد یہ ہے کہ احسان کر کے جتانا نہیں چاہیے بلکہ بھول جانا چاہیے۔

## 8.10۔ نیکوں کی جانچ

نیکوں کو نہ ٹھہرائیو بد اے فرزند!
اک آدھ ادا ان کی اگر ہو ناپسند

کچھ نقص انار کی لطافت میں نہیں

ہوں اس میں اگر گلے سڑے دانے چند

## مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| نیک | شریف لوگ |
| بد | بُرے، خراب |
| فرزند | بیٹا |
| ادا | عادت، ڈھنگ، طریقہ |
| نقص | خرابی، کمی |
| لطافت | مزا، لطف |

## تشریح

اس رباعی میں مولانا حالی فرماتے ہیں کہ اے دوستو! جو لوگ نیک ہوں اگر ان کی کوئی بات یا عادت تمھیں پسند نہ ہو تو تم انھیں ہرگز بُرا نہ کہو اور ایک آدھ برائی کی وجہ سے ان کی تمام خوبیوں اور نیکیوں پر پانی نہ پھیرو۔

اگر ہم ایک انار خریدتے ہیں اور اس کے کاٹنے پر اس سے کچھ دانے گلے سڑے نکل آتے ہیں تو سارا انار نہیں پھینک دیں گے۔ سڑے دانے نکال کر پھینک دیں گے اور باقی انار کھالیں گے تو ثابت ہوا کہ جس طرح خراب دانوں سے سارے انار کے مزے میں کچھ فرق نہیں آیا اس طرح ایک آدھ بُرائی سے نیک آدمی بالکل بُرا نہیں ہو جاتا۔ مقصد یہ ہے کہ ہمیں ہر شخص کی اچھائیوں اور نیکیوں پر نظر رکھنی چاہیے اور اس کی برائیوں کو نظر انداز کر دینا چاہیے۔

## 8.11۔ رباعیات اور شاعر کا تعارف

اب جو رباعیات آپ پڑھیں گے ان کے عنوانات یہ ہیں: ''مشکلات کا آغاز''، ''ضرورت کی چیزیں''، ''قومی عزت''، ''قومی غیرت''، ''عبرت کا سبق'' اور ان کے شاعر ہیں اکبرالہ آبادی۔

### شاعر کا تعارف

اکبر الہ آبادی اردو کے بڑے شاعروں میں سے ہیں۔ وہ 1846ء میں الہ آباد میں پیدا ہوئے اور 1921ء میں الہ آباد میں وفات پائی۔ اکبر نے دو قسم کی شاعری کی ہے سنجیدہ اور مزاحیہ۔ ان کی مزاحیہ شاعری کو شہرت اور مقبولیت حاصل رہی ہے۔ انھوں نے اپنی مزاحیہ شاعری میں اپنے زمانے کے مسلمانوں کی کمزوریوں کا مذاق اڑا کر اس کی اصلاح کرنے کی کوشش کی ہے۔ اکبر نے اپنی رباعیوں میں بڑے اچھے خیالات کا اظہار کیا ہے۔ ان کی رباعیوں میں جوانوں کے لیے عمدہ نصیحتیں ملتی ہیں۔

### رباعیات کا تعارف

مشکلات کا علاج، "ضرورت کی چیزیں"، "قومی غیرت" اور "عبرت کا سبق" یہ سب رباعیات اکبر الہ آبادی کی لکھی ہوئی ہیں۔ آپ یہ رباعیات اور ان کی تشریحات پڑھتے ہیں۔

## 8.12 مشکلات کا علاج

خاطر مضبوط، دل توانا رکھو

امید اچھی، خیال اچھا رکھو

ہو جائیں گی مشکلیں تمھاری آساں

گر وہ اللہ پہ بھروسہ رکھو

مشکل الفاظ و معنی

| لفظ | معنی |
| --- | --- |
| خاطر | دل |
| توانا | مضبوط۔ طاقتور |

### تشریح

اس رباعی میں اکبرالہ آبادی فرماتے ہیں کہ تم اپنے دل کو ہمیشہ مضبوط رکھو اور کبھی ہمت مت ہارو بلکہ جو کام تمہیں کرنا ہو، اُسے ہمت کر کے کر ڈالو اور خدا سے اس کے نیک انجام کی اُمید رکھو۔

## 8.13۔ ضرورت کی چیزیں

گر جیب میں زر نہیں تو راحت بھی نہیں
بازو میں سکت نہیں تو عزت بھی نہیں
گر علم نہیں تو زور و زر ہے بے کار
مذہب جو نہیں تو آدمیت بھی نہیں

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| زر | دولت، روپیہ |
| راحت | آرام، عیش |
| سکت | طاقت، ہمت |
| آدمیت | انسانیت |

### تشریح

اس رباعی میں اکبرالہ آبادی فرماتے ہیں کہ جس شخص کے پاس دولت نہیں ہے، وہ دنیا میں عیش و آرام سے زندگی نہیں گزار سکتا۔ اگر کوئی شخص دولت مند ہے لیکن اس کے بازوؤں میں طاقت نہیں ہے تو اس کی دنیا میں عزت نہیں ہوتی۔ اگر دولت بھی ہے بازوؤں میں طاقت بھی ہے اور پڑھا لکھا بھی ہے لیکن وہ اپنے مذہب کا پابند نہیں تو بھی دنیا میں اس کی کوئی قدر نہیں۔ ہاں ایک ایسا شخص ہے جس کے پاس دولت بھی ہے، اس کے بازوؤں میں طاقت بھی ہے اور وہ اپنے مذہب کا پابند بھی ہے تو ایسے آدمی کی دنیا قدر کرتی ہے۔

## 8.14۔ قومی عزت

حاصل کرو علم، طبع کو تیز کرو
باتیں جو بری ہیں اُن سے پرہیز کرو
قومی عزت ہے نیکیوں سے اکبر
اس میں کیا ہے کہ نقالِ انگریز کرو

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| طبع | طبیعت۔ عقل |
| قومی عزت | قوم کی عزت |

### تشریح

اس رباعی میں اکبر الہ آبادی نصیحت کرتے ہیں کہ جہاں تک ہو سکے علم حاصل کرو۔ علم ہی کے ذریعے تم اچھی اور بری باتوں میں تمیز کر سکتے ہو۔ پھر تمھیں اچھی باتوں پر عمل کرنا چاہیے اور بری باتوں سے پرہیز کرنا چاہیے کیونکہ نیک کام کرنے سے قوم کی عزت ہوتی ہے اور برے کام کرنے سے قوم بدنام ہو جاتی ہے۔ قوم کی نیک نامی اس سے نہیں کہ تم اسلامی تہذیب کو ٹھکرا دو اور زندگی کے ہر شعبہ میں انگریزوں کی نقل کرو۔ تمھیں چاہیے کہ انگریز کی نقالی کی بجائے اپنے تہذیب و تمدن کے دائرے میں رہتے ہوئے نیک کام سرانجام دو۔

## 8.15۔ قومی غیرت

جس بات میں تم ذلتِ ملت سمجھو
اُس میں شرکت کو اپنی ذلت سمجھو
جو بندۂ نفس ہو مخالف اُس کا
قومی غیرت کی اس میں قلت سمجھو

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| شکست | ہار |
| ملّت | قوم |
| شرکت | حصہ لینا، شریک کرنا |
| بندہ نفس | خواہش کا غلام |
| قلّت | کمی |

### تشریح

اس رباعی میں اکبر الہ آبادی نصیحت کرتے ہیں کہ جب تم کوئی ایسا کام دیکھو جس میں تمھاری قوم کو شکست کھانے کا ڈر ہو تو ایسے کام میں شریک ہونا اپنے لیے بے عزتی سمجھو لیکن اگر کوئی خواہش کا غلام اس نصیحت پر عمل نہیں کرتا تو سمجھ لو کہ اس شخص میں شرم و حیا نام کو نہیں بلکہ ایسا شخص اپنے ملک اور قوم کے لیے بدنما داغ ہے۔

## 8.16۔ عبرت کا سبق

انقلاب جہاں کو دیکھ لیا
حُب دُنیا سے قلب پاک ہوا
کل، کلی کھل کے ہو گئی تھی پھول
پھول کُملا کے آج خاک ہوا

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معنی |
|---|---|
| انقلاب | تبدیلی |
| قلب | دل |

| معنی | الفاظ |
|---|---|
| مُرجھا کے | کملا کے |
| مٹی | خاک |

تشریح

اس رباعی میں اکبرالہ آبادی فرماتے ہیں کہ پہلے مجھے دنیا سے بڑی محبت تھی لیکن جب میں نے دنیا کے حالات روز بروز بدلتے دیکھے اور دنیا میں انقلاب آتے دیکھے تو میں سمجھا کہ دنیا کی ہر چیز ناپائیدار ہے۔ لہٰذا میرے دل سے دنیا کی محبت جاتی رہی۔ دنیا کے انقلاب کی ایک مثال یہ ہے کہ باغ میں ایک دن پودے میں کلی لگتی ہے، دوسرے دن کلی پھول بن کر مسکراتی ہے اور پھر اس کا انجام یہ ہوتا ہے کہ وہ مٹی میں مل کر مٹی ہو جاتا ہے۔ مقصد یہ ہے کہ دنیا دل لگانے کی جگہ نہیں ہے کیونکہ اس کی ہر چیز فانی ہے۔

## 8.17۔ خود آزمائی نمبر 8

(الف) مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات دیں۔

1۔ دنیا کو نقش فانی کیوں کہا جاتا ہے؟

2۔ شکست ملت کن باتوں میں ہے؟

3۔ رباعی "عبرت" کس کی لکھی ہوئی ہے؟

4۔ داغ دہلوی نے کون سی رباعی لکھی ہے؟

5۔ احسان کا بدلہ کس کی رباعی ہے؟

6۔ اکبرالہ آبادی کی کسی ایک رُباعی کا نام لکھیں؟

7۔ رُباعی کس کو کہتے ہیں؟

# 9۔ جوابات

## خود آزمائی نمبر 1

(الف)

(1) حمد خدا کی تعریف کو کہتے ہیں۔ (2) حفیظ جالندھری (3) اسلامی جذبات

(4) باغ (5) سمندر اور خشکی

(ب)

(1) والی (2) مالی (3) انساں (4) حیوان (5) شجر (6) ثمر

## خود آزمائی نمبر 2

(الف)

(1) بانگ درا (2) قربانی (3) تمام سامان (4) نصف سامان (5) نبی کا دوست

(ب)

(1) فرط طرب (2) ایثار (3) عشق (4) چراغ (5) خدا

## خود آزمائی نمبر 3

(الف)

1- فکر 2- برگ 3- عزت 4- ہنر 5- حالی

(ب)

1- زوال 2- دشمن 3- عزا 4- تر 5- رات

## خود آزمائی نمبر 4

(الف)

1- دشمنوں پر پہلے حملہ آور نہیں ہوتا، بچوں، بوڑھوں اور عورتوں پر حملہ نہیں کرتا، پُر امن شہریوں کو نہیں ستاتا۔

2- دنیا میں امن قائم ہو جائے اور اللہ کا نام سر بلند رہے۔

3- جہاد کے دوران اُسے جامِ شہادت مل جائے۔

4- حق کی راہ میں جان قربان کرنے کو شہادت کہتے ہیں اور اللہ کی راہ میں جان قربان کرنے والا شہید کہلاتا ہے۔

5- اسلامی اخلاق کی آئینہ دار ہوتی ہیں۔

(ب)

1- اکرم سڑک پر بڑی آن بان سے چل رہا تھا۔

2- عدو کی نظریں ہمارے مجاہد پر لگی ہیں۔

3- شہید کا رتبہ بہت بلند ہوتا ہے۔

4- ہم اپنے وطن پر اپنی جان بھی فدا کر سکتے ہیں۔

5- میری آرزو ہے کہ میں امتحان میں اچھے نمبروں سے پاس ہو جاؤں۔

## خود آزمائی نمبر 5

(الف)

(1) لعل (2) تقدیر (3) باگ (4) اطاعت (5) قدرت

(ب)

اے خدا! آسمان میں جو تارے ہمیں اپنی اپنی جگہ دکھائی دیتے ہیں۔ نہ اِدھر نہ اُدھر سرکتے ہیں یہ صرف تیرے ہی حکم سے اپنی اپنی جگہ قائم ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے انھیں کسی زنجیر سے تختی کے ساتھ باندھ دیا گیا ہو۔

(ج)

1- آسمان میں ایسے چراغ روشن ہیں جو بن تیل کے جل رہے ہیں۔

2- وہ بہت باذوق آدمی ہے۔

3- رضا غرور کے نشے میں چور تھا۔

4- حالات انسان کو مجبور بنا دیتے ہیں۔

5- وہ ہمیشہ بے لاگ بات کہتا ہے۔

## خود آزمائی نمبر 6

(الف)

1- احمد علی

2- گل کو دلہن کے سُرخ جوڑے سے، شجر کو ایک حسین عورت سے، لالہ کے پھول کو سُرخ انگارے سے، کلی کو بند ہونٹوں سے اور چہرے کو چاند سے تشبیہہ دی گئی ہے۔

3- کلام کے فنی حُسن میں اضافہ کرتا ہے۔

4- کسی چیز کو کسی چیز کے مشابہ قرار دینے کو تشبیہہ کہتے ہیں۔

5- 1935ء میں وفات پائی۔

(ب)

1- شام 2- خزاں 3- سفید 4- نفرت 5- کانٹا

## خود آزمائی نمبر 7

(الف)

1- نظیر اکبرآبادی 2- دہلی 3- نظیر اکبرآبادی 4- 1830ء آگرہ

5- امیر، غریب، شریف، کمینے، سچے، جھوٹے، چور، ایماندار

(ب)

1- خطبہ 2- مساجد 3- شریف 4- وزراء 5- نعتیں

## خودآزمائی نمبر 8

(الف)

1- دنیا کی ہر چیز فانی ہے اس لیے دنیا کو نقش فانی کہا جاتا ہے۔
2- ہر بُرے کام میں شرکت کرنے سے شکست ملت ہوتی ہے۔
3- میر انیس
4- دنیا غرض کی ہے۔
5- مولانا الطاف حسین حالی
6- قومی غیرت
7- رباعی ربع سے ہے اور ربع عربی میں چار کو کہتے ہیں چنانچہ یہ نظم کی ایسی قسم ہے، جو چار مصرعوں پر مشتمل ہوتی ہے۔

(ب)

1- کملا 2- غیرت 3- طمع

(ج)

1- کمزور 2- عزت 3- اپنا 4- موافق 5- کثرت

